بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ عزوجل

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

جملہ حقوق محفوظ ہیں

| | |
|---|---|
| حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا | حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام |
| حضرت امام علی علیہ السلام | حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام |
| حضرت امام حسن علیہ السلام | حضرت امام علی رضا علیہ السلام |
| حضرت امام حسین علیہ السلام | حضرت امام محمد تقی علیہ السلام |
| حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام | حضرت امام علی نقی علیہ السلام |
| حضرت امام محمد باقر علیہ السلام | حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام |

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

## سنہ 2019ء

۱۴۴۰-۱۴۴۱ ھجری

زیر سرپرستی
سرکار قائم آلِ محمدؐ

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام





**زیر نگرانی:** مولانا فیاض حسین جعفری، علامہ حافظ تصدق حسین

**مدیر:** آغا افتخار حسین، آغا علی فرزاد

**مجلس مشاورت:** آغا شکیل رضا غزالی، کیپٹن مظہر حسن زیدی، باقر حسین رضوی، پروفیسر اقبال احمد، رضا احسن مرزا، اطہر حسن زیدی (دامس)

**معاونین:** صابر عباس، محمد عباس نقوی، مونس رضا، صادق علی بلتی، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید، حسام زیدی، حیدر عباس، محمد علی

**تقویم:** سید عباس سلطان

**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا

**کوائف سیارگان:** غلام رضا عسکری

**سرورق:** آغا علی فرزاد

**کمپوزنگ:** سید علی عمران کاظمی

**قانونی مشیر:** سید نوید عباس ایڈووکیٹ (لاہور ہائیکورٹ)

**پیسٹنگ:** مستنصر حسین

**مطبع:** فیضان عامر یونس پرنٹر، فارما پیکیجز

**بائنڈنگ:** ملک خرم شہزاد (ملک بک بائنڈنگ)

STAMP

www.humaliwalayazadar.com

Iftikhar BOOK DEPOT

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور
فون 37223686 پوسٹ کوڈ 54000
قیمت عام کاغذ -/194 علاوہ ڈاک خرچ

اصلی امامیہ جنتری خریدنے کے لیے سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Orignal) کی سٹیمپ اور معیار ضرور چیک کریں

## ترتیب مضامین



## استخارہ قرآن مجید

سید رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔ "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَ لْتُ بِکِتَابِکَ وَتَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ فَاَرِنِیْ مَا ھُوَ الْمَکْتُوْمُ مِنْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ" بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحہ کی پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے۔ تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

## استخارہ تسبیح

آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے۔ جس وقت کوئی آدمی چاہے۔ کہ تسبیح کا استخارہ کرے۔ نیت کے بعد تین دفعہ صلوٰۃ پڑھے اور تین دفعہ کہے "یَا مَنْ یَعْلَمُ اِھْدِ مَنْ لَا یَعْلَمُ" پھر تسبیح ہاتھ میں لے کر اسے کسی جگہ سے پکڑ لے اور دو دو دانہ الگ کرتا جائے۔ جب دو دانے بچ جائیں۔ تو بد ہے۔ یعنی منع ہے اور اگر ایک دانہ بچ جائے۔ تو درست ہے۔ یعنی جس کام کا ارادہ کیا ہے۔ اس کے کرنے کی اجازت ہے اس استخارہ میں شک نہیں ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کو علماء نے حضرت صاحب اعصرؑ سے نقل کیا ہے۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000

ہر معاملہ میں اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے حوالے کرو کیونکہ ایسا کرنے سے تم اپنے آپ کو ایک مضبوط پناہ گاہ اور قوی محافظ کے سپرد کردو گے۔



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ ۶۶ | الرحمٰن جمالی ۲۹۸ | الرحیم جمالی ۲۵۸ | الملک مشترک ۹۰ | | |
| القدوس جمالی ۱۷۰ | السلام جمالی ۱۳۱ | المؤمن جمالی ۱۳۶ | المہیمن جمالی ۱۴۵ | العزیز جلالی ۹۴ | الجبار جلالی ۲۰۶ |
| المتکبر جلالی ۶۶۲ | الخالق جمالی ۷۳۱ | الباری مشترک ۲۱۳ | المصور جمالی ۳۳۶ | الغفار جمالی ۱۲۸۱ | القہار جلالی ۳۰۶ |
| الوہاب جمالی ۱۴ | الرزاق جمالی ۳۰۸ | الفتاح جمالی ۴۸۹ | العلیم جمالی ۱۵۰ | القابض جلالی ۹۰۳ | الباسط جمالی ۷۲ |
| الخافض جلالی ۱۴۸۱ | الرافع جمالی ۳۵۱ | المعز جمالی ۱۱۷ | المذل جلالی ۷۷۰ | السمیع جمالی ۱۸۰ | البصیر جمالی ۳۰۲ |
| الحکم جلالی ۶۸ | العدل مشترک ۱۰۴ | اللطیف جمالی ۱۲۹ | الخبیر جمالی ۸۱۲ | الحلیم جمالی ۸۸ | العظیم جلالی ۱۰۲۰ |
| الغفور جمالی ۱۲۸۶ | الشکور جمالی ۵۲۶ | العلی جلالی ۱۱۰ | الکبیر جلالی ۲۳۲ | الحفیظ جمالی ۹۹۸ | المقیت جلالی ۵۵۰ |
| الحسیب مشترک ۸۰ | الجلیل جلالی ۷۳ | الکریم جمالی ۲۷۰ | الرقیب جلالی ۳۱۲ | المجیب جمالی ۵۵ | الواسع جمالی ۱۳۷ |
| الحکیم جمالی ۷۸ | الودود جمالی ۲۰ | المجید جمالی ۵۷ | الباعث مشترک ۵۷۳ | الشہید جلالی ۳۱۹ | الحق مشترک ۱۰۸ |
| الوکیل جمالی ۶۶ | القوی جلالی ۱۱۶ | المتین جلالی ۵۰۰ | الولی مشترک ۴۶ | الحمید جمالی ۶۲ | المحصی جلالی ۱۴۸ |
| المبدئ جلالی ۵۶ | المعید جلالی ۱۲۴ | المحیی جمالی ۶۸ | الممیت جلالی ۴۹۰ | الحی جمالی ۱۸ | القیوم جلالی ۱۵۶ |
| الواجد جلالی ۱۴ | الماجد جلالی ۴۸ | الواحد مشترک ۱۹ | الاحد جلالی ۱۳ | الصمد جلالی ۱۳۴ | القادر جلالی ۳۰۵ |
| المقتدر جلالی ۷۴۴ | المقدم مشترک ۱۸۴ | المؤخر مشترک ۸۴۶ | الاول مشترک ۳۷ | الآخر مشترک ۸۰۱ | الظاہر مشترک ۱۱۰۶ |
| الباطن مشترک ۶۲ | الوالی جمالی ۴۷ | المتعالی مشترک ۵۵۱ | البر جمالی ۲۰۲ | التواب جمالی ۴۰۹ | المنتقم جلالی ۶۳۰ |
| العفو جمالی ۱۵۶ | الرءوف جمالی ۲۸۶ | مالک الملک جلالی ۲۱۲ | ذوالجلال والاکرام جلالی ۱۱۰۰ | | المقسط جلالی ۲۰۹ |
| الجامع مشترک ۱۱۴ | الغنی مشترک ۱۰۶۰ | المغنی جلالی ۱۱۰۰ | المانع جلالی ۱۶۱ | الضار جلالی ۱۰۰۱ | النافع جلالی ۲۰۱ |
| النور مشترک ۲۵۶ | الہادی جمالی ۲۰ | الباقی جلالی ۱۱۳ | الوارث مشترک ۷۰۷ | الرشید جمالی ۵۱۴ | الصبور جلالی ۲۹۸ |
| | البدیع جمالی ۸۶ | الستار جمالی ۶۶۱ | المنعم جمالی ۲۰۰ | | |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں





# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اس کے دشمنوں پر اسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اس کی زندگی اس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگرچہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَا جَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

يَا ذَا الطَّوْلِ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيْ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ يَا حَيُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے، اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَفِّحْنِيْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آگئی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی امید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالًا لِّمَا يُرِيْدُ اِكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِيْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِيْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

کی حفاظت کی اسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔

تمہارے دہن قرآن مقدس کا راستہ ہیں بس ان کو مسواک کے ذریعہ صاف کیا کرو (حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

# اسمائے مبارکہ والقابات حضور پُرنور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## مع حروف باطن و اعداد

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحمّدؐ ۹۲ | احمدؐ ۵۳ | حامدؐ ۵۳ | محمودؐ ۹۸ | قاسمؐ ۲۰۱ | عاقبؐ ۱۷۳ |
| فاتحؐ ۴۸۹ | شاہدؐ ۳۱۰ | حاشرؐ ۵۰۹ | رشیدؐ ۵۱۴ | مشہودؐ ۳۵۵ | بشیرؐ ۵۱۲ |
| نذیرؐ ۲۶۷ | داعؐ ۷۵ | شافؐ ۳۸۱ | ہادؐ ۱۰ | مہدؐ ۴۹ | ماحؐ ۴۹ |
| منجؐ ۹۳ | ناہؐ ۵۶ | رسولؐ ۲۹۶ | نبیؐ ۶۲ | امیؐ ۵۱ | تہامیؐ ۴۵۲ |
| ہاشمیؐ ۳۵۶ | ابطحیؐ ۳۰ | عزیزؐ ۹۳ | عارفؐ ۳۵۱ | رءوفؐ ۲۸۶ | رحیمؐ ۲۵۸ |
| طٰہٰؐ ۱۴ | مجتبیٰؐ ۴۵۵ | طٰسؐ ۶۹ | مرتضیٰؐ ۱۳۵۰ | حٰمؐ ۴۸ | مصطفیٰؐ ۲۲۹ |
| یٰسؐ ۷۰ | اولیؐ ۴۷ | مزملؐ ۱۱۷ | ولیؐ ۴۶ | مدثرؐ ۷۴۴ | متینؐ ۵۰۰ |
| مصدقؐ ۲۳۴ | طیبؐ ۲۱ | ناصرؐ ۳۴۱ | منصورؐ ۳۸۶ | مصباحؐ ۱۳۱ | ماموزؐ ۲۸۷ |
| حجازیؐ ۲۹ | عالمؐ ۱۴۱ | قرشیؐ ۴۱۰ | صابرؐ ۲۹۳ | التقیؐ ۵۱۰ | حافظؐ ۹۸۹ |
| کاملؐ ۹۱ | صادقؐ ۱۹۵ | امینؐ ۱۰۱ | عبداللہؐ ۱۴۲ | کلیم اللہؐ ۱۶۲ | حبیب اللہؐ ۸۸ |
| نجی اللہؐ ۱۲۹ | صفی اللہؐ ۲۳۶ | خاتم الانبیاءؐ ۱۱۳۶ | حسیبؐ ۸۰ | مجیبؐ ۵۵ | شکورؐ ۵۲۶ |
| مبلغؐ ۱۰۷۲ | رسول الرحمۃؐ ۹۷۵ | قویؐ ۱۱۳ | حفیؐ ۹۸ | مامونؐ ۱۳۷ | معلومؐ ۱۸۶ |
| حقؐ ۱۰۸ | مبینؐ ۱۰۲ | مطیعؐ ۱۳۹ | رسول الراحۃؐ ۹۳۶ | اولؐ ۳۷ | اٰخرؐ ۸۰۱ |
| ظاہرؐ ۱۱۰۶ | باطنؐ ۴۲ | نبی الرحمۃؐ ۷۳۱ | یتیمؐ ۳۶۰ | کریمؐ ۲۷۰ | حکیمؐ ۷۸ |
| خاتم الرسلؐ ۱۳۹۸ | سیدؐ ۷۴ | سراجؐ ۲۶۴ | منیرؐ ۳۰۰ | الحقؐ ۱۳۹ | مکرمؐ ۳۰۰ |
| مبشرؐ ۵۴۲ | مذکرؐ ۲۶۷ | مطہرؐ ۲۵۴ | قریبؐ ۳۱۰ | خلیلؐ ۶۷۰ | مدعوؐ ۱۲۰ |
| جوادؐ ۱۴ | خاتمؐ ۱۰۳۱ | عادلؐ ۱۰۵ | شہیرؐ ۵۱۵ | شہیدؐ ۳۱۹ | مبعوثؐ ۶۱۸ |

مرتبہ: راجہ افتخار حسین جفار (کراچی) 0333-2312068

یا اللہ

یا محمدؐ یا علیؑ یا فاطمہؑ یا حسنؑ یا حسینؑ

# القابات امامت امیرالمومنین

# علی ابن ابی طالب علیہ السلام

امامُ المتقین — امامُ المسلمین — امامُ العارفین — امامُ الواصلین — امامُ الموحدین — امامُ المحققین — امامُ السالکین — امامُ المحسنین — امامُ الصادقین

امامُ الاولین — امامُ العلمین — امامُ المتعبدین — امامُ السابقین — امامُ المسبوقین — امامُ المخلوقین — امامُ العادلین — امامُ المتعلمین

امامُ المرشدین — امامُ المبشرین — امامُ المنذرین — امامُ المقسطین — امامُ العاشقین — امامُ المقربین — امامُ الراشدین — امامُ المتوکلین — امامُ الشاهدین

امامُ المتکلمین — امامُ الطاهرین — امامُ المبارزین — امامُ المعظمین — امامُ الاجودین — امامُ القارئین — امامُ المالکین — امامُ المفلحین

امامُ الراکعین — امامُ الساجدین — امامُ المحکومین — امامُ المتاخرین — امامُ المحبین — امامُ الراسخین — امامُ الواصفین — امامُ الخاشعین — امامُ المکبرین

امامُ القائمین — امامُ المقدسین — امامُ الافصحین — امامُ الباذلین — امامُ المکملین — امامُ الکاملین — امامُ الحافظین — امامُ المشفعین

امامُ المکرمین — امامُ القانتین — امامُ المهاجرین — امامُ الشاهدین — امامُ المطهرین — امامُ المخدومین — امامُ الصامتین — امامُ الرافعین — امامُ الاطهرین

امامُ الائمة — امامُ الملهمین — امامُ المقاتلین — امامُ الاشجعین — امامُ الاعلمین — امامُ الامین — امامُ الزکیین — امامُ الاورعین

امامُ المجتهدین — امامُ الامرین — امامُ المجاهدین — امامُ الخطبین — امامُ المطیعین — امامُ المبرین — امامُ المقاربین — امامُ الخاضعین — امامُ الافضلین

امامُ الغالبین — امامُ المخبرین — امامُ المتقدمین — امامُ المعلمین — امامُ الصالمین — امامُ المظفرین — امامُ الناظرین — امامُ العالمین

امامُ المحتسبین — امامُ المعطوفین — امامُ الشهیدین — امامُ الوارثین — امامُ المطیبین — امامُ الاکملین — امامُ الکاظمین — امامُ المسبحین — امامُ المعشوقین

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

## کے اسمائے صفات و القابات (بقاعدہ جعفر مع حروف باطن اعداد)

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فاطمۃ<br>ف ص ع<br>۵۳۰ | جلیلۃ<br>ع ذ ع<br>۴۷۳ | بتول<br>ب ف ع<br>۳۶۵ | تقیۃ<br>ت غ ر<br>۵۶۰ | حبیبۃ<br>ح ب ص<br>۳۲۲ | نقیۃ<br>ن غ ر<br>۵۶۰ | طاہرۃ<br>ط ظ د<br>۶۱۵ | حرۃ<br>ع ر د<br>۶۰۹ | حوراء<br>ح ق ع<br>۳۱۵ |
| راکعۃ<br>ر ق ع<br>۶۹۱ | راضیۃ<br>ر ک ع<br>۱۳۱۱ | زہراء<br>ز ف ع<br>۴۱۳ | رشیدۃ<br>ر ص د<br>۹۱۶ | رضیۃ<br>ر ی ص<br>۱۳۶۰ | ریحانۃ<br>ر ذ غ<br>۹۹۹ | ساجدۃ<br>س ر د<br>۳۶۸ | سعیدۃ<br>س ل ب<br>۵۴۳ | سیدۃ<br>س ض ع<br>۴۷۳ |
| شہیدۃ<br>ش ق ع<br>۷۱۹ | صابرۃ<br>ص ض ر<br>۶۹۳ | صادقۃ<br>ص ز ش<br>۵۹۵ | صدوقۃ<br>ص ل ب<br>۶۰۰ | صدیقۃ<br>ص غ ن<br>۹۰۳ | طیبۃ<br>ط ا ظ<br>۴۳۱ | عارفۃ<br>ع ث غ<br>۷۵۱ | عالیۃ<br>ع ذ ش<br>۵۱۱ | عدیلۃ<br>ع ی ص<br>۵۱۳ |
| عذراء<br>ع ض ع<br>۴۷۸ | عزیزۃ<br>ع ص د<br>۴۹۳ | علیمۃ<br>ع ص د<br>۵۵۰ | فاضلۃ<br>ف ث غ<br>۱۳۱۱ | فریدۃ<br>ف ت ع<br>۶۹۳ | کریمۃ<br>ک ض ع<br>۹۷۰ | کوثر<br>ک ض ع<br>۷۳۶ | کوکب<br>ک ر د<br>۳۸ | مبشرۃ<br>م ص د<br>۹۳۲ |
| محفوظۃ<br>م ت ع<br>۳۹۸ | مطہرۃ<br>م ب ض<br>۶۵۳ | معصومۃ<br>م ب ض<br>۹۳۶ | ملہمۃ<br>م ک ع<br>۵۱۵ | ممتحنۃ<br>م ن ت<br>۹۳۸ | منصورۃ<br>م ب ض<br>۷۸۶ | موفقۃ<br>م ی ص<br>۹۳۶ | مہدیۃ<br>م ک ع<br>۴۵۹ | مومنۃ<br>م ذ غ<br>۵۳۶ |
| ناعمۃ<br>ن ا ظ<br>۵۶۱ | زکیۃ<br>ز ف غ<br>۴۴۷ | مرضیۃ<br>م ت ع<br>۱۳۵۰ | محدثۃ<br>م غ ر<br>۹۵۲ | وحیدۃ<br>و ع ر<br>۳۳۸ | والہۃ<br>و ت ع<br>۳۲۲ | رضیعۃ<br>ر ذ غ<br>۷۶۰ | صفیۃ<br>ص ر د<br>۵۸۰ | حلیمۃ<br>ع ل ب<br>۳۸۸ |
| جمیلۃ<br>ع ذ ش<br>۳۸۳ | مصلیۃ<br>م ی ص<br>۵۷۰ | قانتۃ<br>ق ظ ق<br>۵۳۱ | قاریۃ<br>ق ا ظ<br>۷۰۱ | صائمۃ<br>ص ظ د<br>۵۳۱ | وجیہۃ<br>و ذ غ<br>۳۲۳ | حکیمۃ<br>ع ب ص<br>۴۷۸ | زاہدۃ<br>ز ذ غ<br>۳۱۷ | عابدۃ<br>ع ا ظ<br>۴۷۷ |
| مخدرۃ<br>م ل ب<br>۱۴۳۳ | قادرۃ<br>ف م ل<br>۹۸۵ | ناصحۃ<br>ن ف غ<br>۵۳۹ | عاملۃ<br>ع ظ ق<br>۵۳۱ | ولیۃ<br>و ض ع<br>۴۳۶ | صالحۃ<br>ص ذ غ<br>۵۲۹ | واضحۃ<br>و م ل<br>۱۴۱۷ | فصیحۃ<br>ف غ ر<br>۵۸۸ | منجیۃ<br>م ظ د<br>۵۰۳ |

**ضروری وضاحت** کیونکہ شہزادی کونین کے نام و القابات عربی زبان میں ہیں۔ عربی زبان میں ہر اسم صفاتی کے آخر میں حرف "ت" بول رہا ہے۔ مثلاً اگر اردو زبان میں ہم فاطمہ لکھتے ہیں تو اس میں حرف "ت" نہیں ہے اور یہی نام اگر ہم عربی زبان میں لکھتے یا بولتے ہیں تو یوں ہوگا "فاطمۃ" اس لیے میں نے ہر اسم کے آخر میں حرف "ت" کو لیا ہے اور ت کے اعداد 400 ہیں اسی طرح تمام القابات کے اعداد میں حرف ت کو شامل کر کے اعداد و حروف باطن قارئین امامیہ جنتری کے لیے جدول تیار کر دیا ہے

**مرتبہ** راجہ افتخار حسین جعفر (کراچی) 0333-2312068

**تسبیح اسمائے حسنیٰ**

شر جنات کے خوف و اذیت سے محفوظ رہنے کے لئے وقتاً فوقتاً 70 مرتبہ ان اسماء کا ورد کرنا ذرا حال کا درجہ رکھتا ہے

**یَا حَافِظُ یَا حَفِیظُ یَا رَقِیبُ یَا مُهَیْمِنُ یَا نَاصِرُ یَا قَوِیُّ**

# دُعا حضرت امام زین العابدین علیہ السلام



اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ درود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔





بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اِلٰھِیۡ کَیۡفَ اَدۡعُوۡکَ وَاَنَا اَنَا

اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں میں ہوں

وَکَیۡفَ اَقۡطَعُ رَجَآئِیۡ مِنۡکَ وَاَنۡتَ اَنۡتَ

اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تو تو ہے

اِلٰھِیۡ اِذَا لَمۡ اَسۡئَلۡکَ فَتُعۡطِیَنِیۡ

اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے،

فَمَنۡ ذَا الَّذِیۡ اَسۡئَلُہٗ فَیُعۡطِیَنِیۡ

تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے

اِلٰھِیۡ اِذَا لَمۡ اَدۡعُوۡکَ فَتَسۡتَجِیۡبَ لِیۡ

اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے

فَمَنۡ ذَا الَّذِیۡ اَدۡعُوۡہُ فَیَسۡتَجِیۡبُ لِیۡ

تو وہ کون سی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے

اِلٰھِیۡ اِذَا لَمۡ اَتَضَرَّعۡ اِلَیۡکَ فَتَرۡحَمُنِیۡ

اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو مجھ پر رحم کرتا ہے

فَمَنۡ ذَا الَّذِیۡ اَتَضَرَّعُ اِلَیۡہِ فَیَرۡحَمُنِیۡ

تو وہ کون ہستی ہے کہ اس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے

اِلٰھِیۡ فَکَمَا فَلَقۡتَ الۡبَحۡرَ لِمُوۡسٰی علیہ السلام

اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کیلئے دریا کو شگافتہ کیا

وَنَجَّیۡتَہٗ اَسۡئَلُکَ اَنۡ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ

اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَّاٰلِہٖ وَاَنۡ تُنَجِّیَنِیۡ مِمَّآ اَنَا فِیۡہِ

اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے

وَتُفَرِّجَ عَنِّیۡ فَرَجًا عَاجِلًا غَیۡرَ اٰجِلٍ

اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری)

بِفَضۡلِکَ وَرَحۡمَتِکَ یَآ اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ

اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

**عمل برائے حاجات**

شب جمعہ میں نماز عشاء بارہ سو مرتبہ پڑھے "یَا اَللّٰہُ، یَا رَبَّاہُ، یَا سَیِّدَاہُ" انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔

**گھر سے نکلتے وقت کی دعا**

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھو "بِسۡمِ اللّٰہِ اٰمَنۡتُ بِاللّٰہِ وَتَوَکَّلۡتُ عَلَی اللّٰہِ"

**دعائے امان**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے داؤد رقی سے فرمایا کہ ہر روز صبح و شام یہ دعا پڑھا کرو کیونکہ یہ دعا اللہ تعالیٰ کے قلعوں میں سے ایک قلعہ ہے

اَللّٰھُمَّ اجۡعَلۡنِیۡ فِیۡ دِرۡعِکَ الۡحَصِیۡنَۃِ الَّتِیۡ تَجۡعَلُ فِیۡھَا مَنۡ تُرِیۡدُ

اے معبود تو مجھے اپنے مضبوط قلعے میں داخل فرما کہ جس میں تو جسے چاہے داخل کرتا ہے

حاسد تم سے راضی نہیں ہو سکتا یہاں تک کہ تم میں سے ایک کو موت آجائے۔ (حضرت علیؑ)

# بابرکت مقبول مناجات

## بحضور چہاردہ معصومین علیہم السلام از سلطان خواجہ غریب نواز سیّد معین الدین چشتیؒ

ذیل میں ایک مناجات باترجمہ پیش کی جارہی ہے جو کہ خواجہ غریب نواز اپنی زندگی میں باقاعدگی سے روزانہ تلاوت فرماتے تھے۔ آپ بھی روزانہ پڑھیں تو رد بلا اور پریشانی کو دور کرنے کا وسیلہ پائیں گے۔ (آخر میں معین کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے۔ پھر دعا کرے انشاءاللہ قبول ہوگی)

| | |
|---|---|
| یارب بحق سیّد کونین مصطفےٰؐ | آں شافع معاصی و آں منبع عطا |
| یارب سیّد کونین حضرت محمد مصطفیٰؐ کے طفیل میں جو | گناہ گاروں کی شفاعت کرنے والے اور عطا کا سرچشمہ ہیں۔ |
| یارب بحق شاہ نجفؑ آنکہ آمدہ | درشان او تبارک و یسٰین و ہل اتیٰ |
| یارب شاہ نجف کے طفیل میں کہ جن کی شان میں | سورۂ تبارک و یسٰین و ہل اتیٰ نازل ہوئی۔ |
| یارب بسوز سینہ و فغانِ فاطمہؑ | یارب بحرمتِ دل صد پارۂ حسنؑ |
| حضرت فاطمہؑ کے سوز دل اور گریہ وزاری کا واسطہ | یارب حضرت حسن مجتبیٰؑ کے دل صد پارہ کی |
| آں پادشاہ جملۂ آفاق مجتبیٰ | یارب بحرمت جگر تشنۂ حسینؑ |
| حرمت کا واسطہ جو تمام آفاق کے بادشاہ ہیں | یارب حضرت امام حسینؑ کی تشنگی جگر کی حرمت کا واسطہ |
| یارب بحق خونِ شہیدانِ کربلا | یارب بحق عابدؑ و باقرؑ امامؑ دین |
| یارب جملہ شہدائے کربلا کے خون کا واسطہ | یارب حضرت امام زین العابدینؑ اور امام محمد باقر علیہما السلام کا واسطہ |
| یارب بحق جعفرؑ و موسیٰؑ و رضاؑ | یارب بحرمت تقیؑ و عزت نقیؑ |
| یارب امام جعفر صادقؑ و امام موسیٰ کاظمؑ و امام علی رضاؑ کا واسطہ | یارب حضرت امام محمد تقیؑ کی حرمت اور امام علی نقیؑ کی عزت کا واسطہ |
| یارب بحق عسکریؑ آں شاہ و پیشوا | یارب بحق مہدیؑ ہادی کہ ذات او |
| اور اس سردار اور پیشوا حضرت امام حسن عسکریؑ کا واسطہ | یارب اس ہادیٔ برحق امام مہدیؑ کا واسطہ جو |
| مانند مصطفیٰؐ است چو مولائی اتقیا | یارب بحق جملہ رسولاںؑ خویشتن |
| حضرت محمد مصطفیٰؐ کی طرح پرہیزگاروں کے مولا ہیں | یارب تیرے رسولوں کا واسطہ |
| یارب بحق ارواح اولیاء | یارب بہ عشقِ پاک بہ معشوقِ بے نوا |
| یارب تیرے اولیاء کی ارواح کا واسطہ | یارب بے نیاز معشوق سے پاک محبت کا واسطہ |
| یارب بہ آہ و نالہ عشاق بے نوا | دارو معینؔ اُمید در آندم ز لطف خود |
| یارب بے سروساماں عاشقوں کی آہ و زاری کا واسطہ | یارب معینؔ تیرے لطف و کرم سے اُمید رکھتا ہے کہ تو |

### انمول تسبیح

بخشی وراہ بہ شاہ شہیدان کربلا

عرصہ محشر میں شاہ شہیدان کربلا کے صدقہ میں بخش دے گا

**نوٹ** لفظ معین کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے

اول و آخر تین بار صلوات کے ساتھ درج ذیل سورۂ توبہ کی آیت کو گیارہ مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا ہر مصیبت سے خلاصی اور مخلوق سے مستغنی ہونے کا موجب ہے۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

میرے لیے اللہ کافی ہے اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے



# اپنے قائمؑ کی خیر مانگوں ہر اک اپنی دعا سے پہلے
# حسینؑ مجھے معاف کرنا میں زندہ آیا ہوں کربلا سے



**پسندیدہ نظم** شاعر آلِ عمران صفدر حسین ڈوگر کربلائی کی نظم ماہنامہ پیام زینبؑ سے لی گئی ہے جو کہ کربلا معلی میں امام حسینؑ کے روضہ مبارک پر بالجبر پڑھی گئی تھی اور بڑی شہرت حاصل کی تھی۔ مرحومہ شہناز اختر بنت سید جعفر حسین زیدی زوجہ آغا افتخار حسین اپنی زندگی میں اس کلام کو بڑے انہماک سے پڑھا کرتی تھیں اور قلبی جذبات کے ساتھ گریہ کرتی تھیں۔ ان کی پسند کو مدنظر رکھتے ہوئے مرحومہ کے ایصال ثواب کے لیے امامیہ جنتری 2019 میں شائع کیا جارہا ہے۔

عجب تھا اکبرؑ کی لاش پر جو میں نے اپنی خاطر دعائیں مانگیں
میں نے مقتل میں بنتِ زہراؑ سے بیٹیوں کی ردائیں مانگیں

تڑپتے اصغرؑ کو دیکھ کر بھی نواسوں پوتوں کی خیر مانگی
میں نے قاسمؑ کے بکھرے ٹکڑوں پہ ہم نواؤں کی خیر مانگی

جلے زینبؑ سے خیمہ گاہ تک کیوں میری آنکھیں کھلی ہوئی تھیں
تڑپتے لاشوں کو دیکھ کر بھی دعاؤں پر کیوں تلی ہوئی تھیں

میں تیرے زخمی بدن سے ہٹ کر اپنی ہی سوچوں میں گم کھڑا تھا
جہاں پہ کنبہ قبیلہ سارا زمیں پہ بکھرا ہوا پڑا تھا

میں گنج شہداء کے بکھرے لاشوں پہ اپنے ہوش و حواس میں تھا
میں ٹھنڈا پانی بھی پی رہا تھا جہاں پہ اصغرؑ پیاس میں تھا

جہاں پر قاتل نے تیری بہنوں کے چہروں پر تھے طمانچے مارے
جلائے خیمے، لگائے دُرّے، تڑپتی بچی کے دُر اتارے

جہاں پہ اصغرؑ کے خون کو تو جبینِ اقدس پہ مل رہا تھا
جہاں پہ غازیؑ کے ہاتھ لے کر تو دشمنوں میں بھی چپ کھڑا تھا

جہاں پہ تیری ریشِ اقدس، اپنے چہرے کے خوں میں تر تھی
جہاں پہ اکبرؑ تڑپ رہا تھا، تیری آنکھوں کی گم نظر تھی

تمام مقتل کی ان جگہوں پر میں اپنی غذا کی تلاش میں تھا
دعاؤں میں بھی تھا رزق روزی، میں اپنی فکرِ معاش میں تھا

میں اپنے چہرے کی زیب و زینت میں انتہائی مگن رہا تھا
خون آلودہ لاشوں میں بھی، میں نرم بستر پہ جا پڑا تھا

میں ایک رسمی سلام کر کے کیوں تیری تربت سے ہٹ گیا تھا
میں فاصلوں سے بس آتے جاتے ہی تیرے روضے پہ جھک رہا تھا

دریدہ دہنی کی انتہا تھی میں اچھے کھانوں پہ مر رہا تھا
کہاں کے آنسو؟ کہاں کا گریہ، میں اس تردد میں کب پڑا تھا؟

وہاں سے آکر میں ہر جگہ پر فضائل اپنے سنا رہا ہوں
ستائشِ باہمی کے سلسلے میں داد بے حد ہی پا رہا ہوں

یہ میری آہیں یہ میرا گریہ بنامِ زہراؑ قبول کر لے
ندامتوں کے یہ چند آنسو بطورِ ہدیہ قبول کر لے

میں تیرا مجرم ہوں میرے آقا تو مجھ کو پتھر سے دُر بنا دے
اے کربلا کے کریم آقا تو مجھ کو عاصی سے حُر بنا دے

روحِ صفدرؔ اُداس تر ہے میں تیری نظروں میں اور نکھروں
میں کربلا کے اداس خطے کی خاک بن کر وہاں پہ بکھروں

میں اپنے قائمؑ کی خیر مانگوں ہر اک اپنی دعا سے پہلے
حسینؑ مجھے معاف کرنا میں زندہ آیا ہوں کربلا سے

## التماس سورۂ فاتحہ برائے ایصال ثواب

الحاج آغا نثار احمد والہ مرحومہ بانیان افتخار بک ڈپو وامامیہ جنتری، مرحومہ شہناز اختر زوجہ آغا افتخار حسین، مرزا احسن علی والہ مرحومہ، آغا مسعود رضا خاکی والہ مرحومہ، سید جعفر حسین زیدی و زوجہ مرحومہ، سید تنویر الاسلام رضوی و خاندان کے دیگر مرحومین۔ **(ملتمس ادارہ افتخار بک ڈپو)**

# نقشِ نادِ علی علیہ السلام

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| نَادِ | عَلِیًّا | مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلِیًّا | مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ |
| مَظْهَرَ | الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي |
| الْعَجَائِبِ | تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ |
| تَجِدْهُ | عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ |
| عَوْنًا | لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ |
| لَّكَ | فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ |
| فِي النَّوَائِبِ | كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ |
| كُلُّ | هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ | يَا عَلِيُّ |
| هَمٍّ | وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ | يَا عَلِيُّ | يَا عَلِيُّ |
| وَغَمٍّ | سَيَنْجَلِي | بِعَظَمَتِكَ | يَا اَللّٰهُ | بِنُبُوَّتِكَ | يَا مُحَمَّدُ | بِوِلَايَتِكَ | يَا عَلِيُّ | يَا عَلِيُّ | يَا عَلِيُّ |

نقش نادِ علی جو کہ 110 خانوں میں تیار کیا گیا ہے نہایت مجرب اور سودمند ثابت ہوا ہے۔ اس نقش کو ہر جائز مطالبات اور مقصد کے لیے نو چندی جمعرات کو نیک ساعت میں لکھ کر گلے یا بازو میں باندھیں۔ لکھنے سے قبل اور آخر میں اور گلے یا بازو میں باندھنے سے قبل اور آخر میں بھی 10-10 مرتبہ درود پاک ضرور پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ۔

**ہدیہ گزار** سید عطا حسین عابد، مرشد عابدی

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسول خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ
فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ
عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْٓءِ وَالْاِشْتِغَالَ
بِمَا يُقَرِّبُنِيْٓ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَا ذُخْرَ
لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَا كَنْزَ لَهٗ يَا
حَسَنَ الْبَلَاءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَاءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَاءِ يَا
مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ
يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَ لَكَ
سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ
الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَاءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا
شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ
وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا
يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ
وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ
رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۔ رَبَّنَا لَا
تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا
مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۔

**برائے حفاظت** ہر روز 45 مرتبہ یا عفوّ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ "اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ" پڑھنے کے بعد دعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ
خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اس سے ضرور واقف ہے
كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ
دیکھ! اگر وہ دینی، دنیاوی و اخروی حیثیت سے میرے لئے
دُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْهُ لِيْ وَاِنْ كُنْتَ
بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر
تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ
سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے برا ہے
فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهَتْ ذٰلِكَ اَوْ اَحَبَّتْ
تو رد فرما دے چاہے مجھے برا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ
اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

**نادِ علیؑ صغیر** نماز فجر اور عشاء کے بعد 15-15 مرتبہ پڑھیں تمام مشکلات کا حل ہے اول و آخر 15-15 مرتبہ درود پڑھیں۔ مجرب ہے۔

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ
فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ
بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ
وَبِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

اولاد کا اپنے والدین کو محبت آمیز نگاہوں سے دیکھنا بھی عبادت ہے (مستدرک الوسائل)

# قرآن مقدس سے مستند اسم اعظم

تحریر و تحقیق
آغا حسنین احمد
0300-6802983

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

لَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِىْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ کوئی خشک و تر ایسی نہیں جسکا قرآن روشن میں ذکر نہ ہو۔

اسم اعظم (لغوی معنی میں) اللہ تعالیٰ کا بزرگ ترنام جسکو پڑھنے سے اور دعا مانگنے سے جائز مقصد جلد حاصل ہو جاتا ہے۔ فرمان خداوندی ہے وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى (قرآن مقدس پارہ نمبر 9 سورۃ الاعراف 7 آیت 180) دنیا جہان میں کئی مہوس (اہل ہوس) سونا بنانے کے نسخے کی تلاش میں گزر چکے ہیں کئی علماء باعمل اسم اعظم کی تحقیق میں رہے کچھ علماء نے اسم اعظم پالیا اور بے بہا تسخیر خلق کے حامل ہوئے پھر وصال کر گئے۔

سورۃ نمل آیت 38 حضرت سلیمانؑ بن داؤدؑ نے بھرے دربار میں فرمایا کہ اے سردارو! تم میں سے وہ کون ہے جو ملکہ سبا کو تخت سمیت اس سے پہلے لے آئے کہ وہ مسلمان ہو کر آئے۔ جنات میں سے ایک بھاری بھرکم دیو نے کہا کے آپ کے اٹھنے سے پہلے لاؤنگا میں زور آور ہوں اور امین ہوں، لیکن ایک شخص نے جسکو کتاب (زبور) کا قلیل علم تھا کہا کہ میں پلک جھپکنے (مِنْ طَرْفَةِ عَيْنٍ) میں تخت حاضر کر دونگا۔ مورخ اور مفسرین کہتے ہیں کہ حضرت سلیمانؑ کے دربار کا وزیر اعظم آصف بن برخیا زبور کے حروف کا عالم تھا اس نے تخت منگوا دیا۔ کیا صاحب کتاب نبی داؤدؑ کے بیٹے سلیمانؑ کو یہ طاقت نہ تھی کہ درباریوں کا سوالی بنا تھا مگر اللہ تعالیٰ دکھانا چاہتا تھا کہ پیغمبر کا وزیر ایسا ہو جسکے پاس کتاب خدا کا علم ہو۔ یعنی علم ہی معیار ہے۔ سدا علم سے وابستہ اور جہالت سے دور رہیں۔ 1970 میں ناچیز برائے زیارت مقدسہ ایران، عراق حاضر ہوا نجف اشرف میں امیر المومنین حضرت علیؑ باب العلم کی ضریح کے سامنے اللہ سے دعا مانگی کہ مجھے اسم اعظم عطا ہو۔ (نہ بیوی مانگی، نہ دولت مانگی، نہ کار مانگی، نہ کوئی مادی شے مانگی) مولاؑ کی ضریح کے چاروں طرف الماریوں میں عربی فارسی کی اعلیٰ کتب سجی ہوئی تھیں میں نے ایک کتاب نکالی فرش کے قالین پر بیٹھ کر کھولی تو میری آنکھوں کے سامنے کتاب کا صفحہ نمبر 179 تھا جس میں اسم اعظم مذکور تھا یہ میرے لیے معجزہ ہی تھا۔ لکھا تھا کہ سید علی خان شیرازی رضوان اللہ علیہ نے لکھا کہ اسم اعظم خدا تعالیٰ یہ ہے کہ اللہ سے شروع ہو اور هُوَ پر ختم ہو اور کسی حرف میں نقطہ نہ ہو قرآن مقدس کی سورۃ بقرہ آیت 255، سورۃ آل عمران آیت 2، سورۃ نساء آیت 87، سورۃ طٰہٰ آیت 8، اور سورۃ تغابن آیت 13 کا آغاز اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ سے ہے جو اللہ سے شروع ہو کر هُوَ تک بغیر نقطہ ہیں قرآن منبع علوم ہے قرآن کی تلاوت سے عقل پاک ہوتی ہے یہ روح کا غسل ہے جتنی بار کیا جائے روح میں نکھار آتا ہے حُبِ محمدؐ و آل محمدؐ مومنین کی بیار ہے۔

حضرت امام محمد باقرؑ نے فرمایا حقیقی علم وہی ہے جس سے انسانیت کو فائدہ پہنچے۔ 1970 سے 1997 تک تحقیق سے ثابت ہوا ہے کہ اسم ذات اللہ جو (الف) سے شروع ہے اور کسی حرف میں نقطہ نہیں ہے۔

اسمائے صفاتی میں ایسے اسماء اعظم جو (الف) سے شروع ہیں اور ان میں کوئی نقطہ نہیں ہے

اَحَدُ، اِلٰهُ، اَوَّلُ، اُوْلٰى، اَحْكَمُ، اَكْمَلُ، اَعْلٰى، اَسْمَعُ، اَظْهَرُ، اَللّٰهُ الصَّمَدُ، اَمْرُ، اِكْرَامُ، اَعْلَمُ، اَكْرَمُ، اَلْكِبَرَ اَمَاه

میں اللہ کے 856 صفاتی اسمائے اعظم تلاش کر چکا ہوں (لغوی معنی اور اعداد کیساتھ) جو کرم فرمایا طالبین مکمل فہرست اسمائے اعظم حاصل کرنا چاہیں وہ فوٹو کاپی، پیکنگ اور ڈاک کا خرچہ 300 روپے بھجوا کر مجھ سے طلب کریں۔

استخراج اسم اعظم کے لیے ابجد قمری کا علم ہونا ضروری ہے ابجد قمری کے اعداد کا چارٹ امامیہ جنتری میں طبع شدہ موجود ہے۔ استفادہ کرنے پر امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت کی دعا کریں۔ 3 قسم کے اسمائے اعظم بہت معروف ہیں۔ (1 ظاہری 2 باطنی 3 اسراری)

اس مضمون میں اسم اعظم صلواتی، اسم اعظم باموکل اور اسم اعظم تاحیات عیاں کر رہا ہوں۔

## اسم اعظم ظاہری

نام کے اعداد قمری کے مجموعے کے برابر ایسا اسم اعظم تلاش کریں جس کا شروع کا حرف سائل کے نام سے ہو۔

مثلاً علی فرزاد =70+30+10+80+200+7+1+4=402

یَاعَاصِمُ (201) یَاسَامِعُ (201) (اے محفوظ کرنے والے اے بلند مرتبہ)=402۔ چالیس شب تک اول و آخر درود پاک 11-11 مرتبہ درمیان میں یَاعَاصِمُ یَاسَامِعُ 402 مرتبہ ورد کر کے اللہ سے دعا مانگے۔ نام کے ساتھ آغا، جعفری، میر، سید، نقوی، بخاری، زیدی، خان وغیرہ تخلص شمار نہیں ہوگا۔

## اسم اعظم باطنی

نام کو بسط حرفی کر کے ہر حرف کے نیچے باطنی حروف لکھیں

| ع | ل | ی | ف | ر | ز | ا | د | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ین | ام | ا | ال | ا | ا | ف | ال | باطنی حروف کے اعداد |
| 60 | +41 | +1 | +1 | +1 | +1 | +110 | +31 | قمری کا مجموعہ =246 |

## اسم اعظم اسراری

نام میں 28 عدد جمع کریں۔ علی فرزاد 402+28=430 اب ایسا اسم اعظم تلاش کریں جو حرف ع سے شروع ہو تعداد 430 ہو یَاعَلِیُّ یَا نَصِیْرُ یَاوَهَّابُ ملا کر 40 شب تک اول و آخر درود پاک 11-11 مرتبہ درمیان میں اسم اعظم کم از کم 430 مرتبہ ورد کرے۔ نام علی فرزاد کے حروف مستوی، دلیلی، سری، وہی ہیں جو اسم اعظم کے ہیں اسکی ترتیب کئی مرتبہ امامیہ جنتری میں شائع ہو چکی ہے۔

## اسم اعظم صلواتی

40 دن تک صبح کو درود پاک 519 مرتبہ عشا کے وقت 231 مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ

## اسم اعظم باموکل

علی فرزاد بن شہناز 402+363=765 آئیل کا عدد 41 تفریق کر کے باقی 724 کو حروف پر منطبق کریں دک ض ایئل/765 کا اسم اعظم یَاخَالِقُ 731 (خلق کرنے والا) + یَاوَدُوْدُ (دوست) 20+یَا حَاجِبُ (نگہبان) اسم اعظم باموکل کا ورد (عزیمت) یوں بنے گی۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِحَقِّ یَاخَالِقُ یَاوَدُوْدُ یَاحَاجِبُ

135 مرتبہ یومیہ عشاء کو 40 شب تک ورد کرے

## اسم اعظم تا حیات

اسکا ذکر آپکو کسی کتاب میں نہیں ملے گا میری 1998 تا 2018 بیس سال کی محنت کا ثمر ہے جو افادہ عوام کے لیے عیاں کر رہا ہوں۔ نام کو بسط حرفی کریں۔ ع ل ی ف ر ز ا د

ہر حرف کو ملفوظی کریں۔

| ع | ی | ن | ل | ا | م | X | X | ف | X | ر | X | ز | X | X | X | X | و | X | X |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

اس بسط حرفی میں جو حرف بار بار آئے اسکو قائم رکھیں مکررات کو کاٹ دیں یہ پہلا مرحلہ ہے۔

مستحصلہ حروف ع ی ن ل ا م ف ر ز د

حروف بالا کو ملفوظی کریں مکررات کو کاٹیں

| ع | ی | ن | X | ا | X | و | X | ل | X | م | X | X |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

| ف | X | X | X | X | X | ر | X | ز | X | و | X | X |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

مستحصلہ حروف ع ی ن ل ا م ف ر ز د

حروف بالا کو ملفوظی کریں مکررات کو کاٹیں

| ع | ی | ن | X | ا | X | و | X | ل | ف | X | X | X | X |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

| X | م | X | X | X | X | X | ر | X | ز | X | و | X | X |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

مستحصلہ حروف ع ی ن ا و ل ف ر ز د

یہ مستحصلہ اوپر والے مستحصلہ کے برابر ہے۔ اس مستحصلہ کو قیامت تک ملفوظی کر کے مکررات کو کاٹیں تو مستحصلہ یہی آئیگا۔ یہ علم جفر کا اعجاز ہے۔ یہی مستحصلہ ہماری منزل ہے۔ اسکے اعداد قمری بنائیں۔

ع + ی + ن + ا + و + ل + ف + م + ر + ز + د

70+10+50+1+6+30+80+40+200+7+4=498

علی فرزاد کا تا حیات ورد اسم اعظم یہ بنا یَاعَالِمُ هُوَ الرَّحْمٰنُ یَا وَجُوْبُ 498 کو مختصر کریں تو 138 مرتبہ عشا کو تا حیات ورد کرے اگر ان اسمائے اعظم کا ورد نہ کر سکے تو اسی کے نام کی لوح شش اسمائے وردشدہ مل سکتی ہے اس لوح کو پلاسٹک میں کور کروا کر اپنے پاس رکھیں فائدہ یکساں ہوگا۔

دعاگو آغا حسنین احمد
مکان نمبر 339 سٹریٹ نمبر 3 عوامی کالونی حاصل پور روڈ بہاولپور۔

# نوادرات عالم

تحقیق وتلخیص
مولانا فیاض حسین جعفری
سرپرست دارالفلاح / درس عمل لاہور
0300-4344139

**دورانیہ** چاند کی سالانہ گردش 50 ہفتے 4 دن 8 گھنٹے 46 منٹ 7-1/2 سیکنڈ ہے جبکہ سورج کی سالانہ گردش 52 ہفتے 1 دن 5 گھنٹے 48 منٹ 47-1/2 سیکنڈ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ شمسی اور قمری سال میں تقریباً 10 دن کا فرق ہے اور مذہبی تہوار سردی، گرمی میں اپنے مقررہ وقت پر آتے ہیں۔ قمری سال 355 دن اور شمسی سال 365-1/4 دن کا ہوتا ہے۔ بایں وجہ چار سال بعد لیپ کا سال 366 کا دن ہوتا ہے

**نوروز** 21 مارچ 632ء اول حمل اور ایرانی سال کی یکم فروردین ہے قمری اعتبار سے 18 ذوالحجہ 10 ہجری جبکہ حضرت محمد ﷺ اپنے پہلے اور آخری حج سے واپس آرہے ہیں اور خم غدیر کے مقام پر خداوند تعالیٰ کے حکم (سورۃ المائدہ آیت 67) سے اپنا نائب مقرر کرتے ہوئے (من کنت مولاہ فھذا علی مولا) فرمارہے ہیں
(ینابیع المودۃ، تفسیر در منثور)۔

**عید غدیر** تاریخوں کی تقویم کا حسن اتفاق دیکھئے کہ ایرانی سال کا نیا دن، بروج کے شمسی سال حمل کا پہلا دن، گرے گورین شمسی سال کی 21 مارچ متعدد یورپین ممالک کا مثر دہ بہار ایام سالانہ کے اعتبار سے رات دن برابر، سردیوں کے بعد موسم خوشگوار، نئے خون کی گردش یہ سب اتفاقات نوروز کے موقع پر مجتمع ہوجاتے ہیں جو یونانیوں کے لیے عید سے کم نہیں۔
اہل تشیع جو اس روز اعمال بجالاتے ہیں وہ نوروز کیوجہ سے نہیں 18 ذوالحجہ کے باعث ہیں جو عید غدیر ہے اور اللہ تعالیٰ نے سورج، چاند، بروج، فضا، آب وہوا، اور کائنات کو خوشگوار ہونے کا حکم دیا ہے۔

**آب نیساں** نوروز سے 23 دن بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو 30 دن کا ہے۔ اس دوران جو بارش ہوتی ہے اس کا پانی امرت جو کئی امراض کا علاج ہے۔ تقویم کے عمل نے ہمیں بتایا کہ یہ قطرہ آب جو بادل سے گرتا ہے سانپ کے منہ میں زہر اور صدف میں قیمتی موتی بنتا ہے۔

**چرچ** BOSTAN انگلینڈ میں چرچ (curch) ہے جو پورے سال کی جنتری کی یاد دلاتا ہے۔ اسکے نادر کی سیڑھیاں 365 (سال کے دن) کھڑکیاں 52 (سال کے ہفتے) عمارت کے اقدام 24 (دن اور رات کے گھنٹے) اس کے ستون 12 (سال کے مہینے) اور دروازے 7 (ایک ہفتے کے پورے دن) ہیں۔

**بغیر آکسیجن زندہ** کوئی بھی جاندار آکسیجن کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا مگر نوادرات عالم میں خدا قادر مطلق کی قدرت کا ملاحظہ فرمایئے کہ وہ چاہے تو زندہ رکھ سکتا ہے۔
✱ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے نبی رحمت للعالمین ﷺ کو واقعہ معراج میں آسمانوں کی سیر کرائی جنت دکھائی کروڑوں کلومیٹر کا فاصلہ ایک شب میں طے کروایا۔ کرہ ارض وسما میں صرف 320 کلومیٹر تک ہوا موجود ہے اسکے اوپر نہیں مگر سرور کائنات ﷺ عرش معلی تک پہنچے معجزاتی طور پر زندہ رہے۔ ✱ اصحاب کہف صدیوں سے بغیر خوراک زندہ ہیں اب بھی ملک شام غار کہف میں سوئے ہوئے زندہ ہیں (سورۃ اسریٰ) ✱ حضرت یونسؑ 40 روز تک مچھلی کے پیٹ میں بغیر خوراک زندہ رہے پھر حکم خدا سے باہر آئے (سورۃ انبیاء) ✱ حضرت عیسیٰ بغیر خوراک کے زندہ ہیں اور چوتھے آسمان پر نمائندہ الہٰ کے ساتھ نزول کا انتظار کررہے ہیں۔ (سورۃ نساء) ✱ حضرت عزیزؑ 100 سال تک مردہ رہے پھر زندہ کیے گئے یہ عرصہ آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رہے (سورۃ توبہ، بقرہ) ✱ کروڑوں کی تعداد میں فرشتے ہیں جو زمین اور آسمانوں کے درمیان متحرک ہیں آکسیجن اور غذا کے محتاج نہیں۔ (قرآن کی متعدد سورتیں) ✱ امام زمانہ اس وقت زندہ ہیں مگر ہماری نظروں سے غائب ہیں۔ اپنے ظہور کے منتظر ہیں (باذن اللہ)

**سامری** حضرت موسیٰ کے وقت میں ایک جادوگر ہوا ہے جس نے سونے کا ایک بچھڑا بنایا تھا حضرت موسیٰ جب کوہ طور پر گئے تو اس نے انکی امت کو گمراہ کرنے کی کوششیں کی سامری کہا کرتا تھا لامساس منی انکی اولاد اب بھی مصر اور شام میں ہے انہیں اب بھی لامساس کہتے ہیں انہیں کوئی چھولے تو اسے بخار میں مبتلا ہونا پڑتا ہے۔

**چودھویں کا چاند** آپ پڑھ کر حیران ہوجائیں گے کہ چودھویں کا چاند (بدر) ایک مہینے میں 2 مرتبہ ہوسکتا ہے مثلاً یکم جنوری کو قمری مہینے کی چودھویں تاریخ ہو تو مہینے کے بعد 31 جنوری کو پھر چاند کی چودہ ہوگی۔ ایک انگریزی مہینے میں دوبار دکھائی دینے والا بدر

Blue Moon کہلاتا ہے ایسے چاند کو مکمل گرہن لگ جائے (جنتری کے حساب کے مطابق) تو اسے Blood Moon کہا جاتا ہے ایسا جنوری 2018ء میں ہو چکا ہے۔ 31 جنوری 2018ء شب کو طلوع ہونے والا چاند Super Blue Blood Moon تھا یہ عام چاند کے مقابلے میں 14 فیصد زیادہ بڑا اور 30 فیصد زیادہ روشن ہوتا ہے جسے عام نظروں سے دیکھا جاسکتا ہے۔ ازیں قبل ایسا واقعہ 1866ء میں ہو چکا ہے آئندہ کے لیے واللہ اعلم بالصواب۔

**سورج غروب نہیں ہوتا** ناروے کے ملک میں ایک چھوٹا سا جزیرہ (تھرمسو) ہے جہاں سورج 24 گھنٹے چمکتا نظر آتا ہے اس لیے سورج غروب نہیں ہوتا۔ گلوب پر یہ خطہ ایسی جگہ واقع ہے کہ زمین کی روزانہ اور سالانہ گردش کے دوران ہمہ وقت سورج کے سامنے رہتا ہے رات کے 12 بجے بھی آپ چمکتا سورج دیکھ سکتے ہیں چونکہ وہاں رات اور دن کا تصور نہیں ہے آپ اپنی مرضی کا دن اور مرضی کی رات منتخب کر سکتے ہیں۔

**تین امراض** قرآنی ارشادات، شرعی احکامات، سنت نبوی، اخلاق عمدگی اور فی زمانہ جدید تحقیق نے واضح کیا ہے کہ گانا گانے اور موسیقی سننے سے جسم کے اندر تین امراض پیدا ہوتی ہیں ❁ بلڈ پریشر ❁ ہارٹ اٹیک ❁ ڈپریشن

**کینسر کا علاج** ❁ مریض نیند میں ہو تو اسکی دائیں طرف بیٹھ جائیں دایاں بازو پکڑ کر ایک مرتبہ سورۃ الحمد پڑھیں پھر 7 مرتبہ کہیں یا شافی یا کافی پھر مریض کو مخاطب کر کے بولیں۔ **میاں کینسر!** تم اچھے اور مہربان ہو یہ مریض/مریضہ بہت پریشان ہے اسے راہ اللہ معاف کر دو۔ یہ عمل ہفتہ بھر جاری رکھیں۔ 3 دن ناغہ کر کے پھر ہفتہ بھر عمل کریں۔ شفایابی ہوگی ❁ ترکی کے ملک میں ترک ضلع منیسا کا ایک محلہ "آئی واجیک" ہے جو محلہ سرطان کے نام سے مشہور ہے افراد کی آبادی مختصر ہے مگر مختلف ممالک سے آئے ہوئے لوگوں کیساتھ بھرا رہتا ہے کئی کینسر کے مریض شفا پا چکے ہیں اس لئے اسے معالج محلہ بھی کہتے ہیں۔ اس محلہ کی آب و ہوا، غذا، پانی، ماحول اور پرسکون فضا سرطان کے مریضوں کے لیے نہایت موزوں ہے ہفتہ بھر قیام کرنے سے خون کے اندر فاسد مادے کم ہو جاتے ہیں اور صالح خون رگوں میں دوڑنے لگتا ہے۔ اس محلے میں رہنے سے شفایابی کا تعلق اس کی تقویم سے ہے مثلاً پرسکون اور خاموش گرد و نواح آپ کے جسم پر اثر انداز ہوتا ہے دکھ بھول جاتا ہے سکھ طول پکڑ لیتا ہے نئے شب و روز کا نظارہ مرض کو شفا میں بدل دیتا ہے۔

**تقویم کے پانچ شعبے** ہماری جنتری کا دارومدار موجودہ کیلنڈر پر ہے اسی پر مختلف ممالک عمل پیرا ہیں۔ آپکی معلومات کے لیے نمونے کے طور پر پانچ (5) شعبوں کا ذکر کیا جاتا ہے جن سے آپکا قریبی واسطہ ہے۔ انگریزی مہینوں کے مطابق 2019ء میں جدول حسب ذیل ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| 2019 عیسوی/انگریزی | جنوری تا دسمبر | |
| 2075 بکرمی/دیسی | چیت تا پھاگن | |
| 1940 شمسی/برجی | حمل تا حوت | |
| 1440 قمری/ہجری | محرم تا ذوالحجہ | |
| 1398 ایرانی/شمسی | فروردین تا اسفند | |

**ساعات مبارکہ** شیخ طوسی کا تجویز کردہ (مصباح المتہجد ص 133، مصباح الکفعمی ص 147)

| وقت | ساعت | امام |
|---|---|---|
| ❁ طلوع فجر سے طلوع آفتاب کے آثار | 4/1/5 صبح تا 5/3/4 | علی علیہ السلام |
| ❁ آثار طلوع صبح کی سرخی زائل ہونے تک | 5/3/4 تا 6 بجے صبح | حسن علیہ السلام |
| ❁ سرخی زائل سے طلوع آفتاب (سورج نکل آئے) | 6 تا 6:30 صبح | حسین علیہ السلام |
| ❁ چاشت (ذرا بلند) سے 12:15 تک (زوال) | 7 تا 12:15 | علی زین العابدین علیہ السلام |
| ❁ زوال سے ایک گھنٹے بعد تک اول وقت ظہر | 12:15 تا 1:30 بجے | محمد باقر علیہ السلام |
| ❁ بعد زوال سے نماز ظہر کے تاخیری وقت تک | 1:30 تا 2:30 شام | جعفر صادق علیہ السلام |
| ❁ ظہر اور عصر کا مشترک وقفہ نمبر 1 | 2:30 تا 3 | موسیٰ کاظم علیہ السلام |
| ❁ ظہر اور عصر کا مشترک وقفہ نمبر 2 | 3 تا 3:30 شام | علی رضا علیہ السلام |
| ❁ ظہر اور عصر کا مشترک وقفہ نمبر 3 | 3:30 تا 4 | محمد تقی علیہ السلام |
| ❁ عصر خالص سے ہلکی زردی آنے تک | 4 تا 5 | علی نقی علیہ السلام |
| ❁ ہلکی زردی سے گہری زردی تک | 5 تا 5:30 | حسن عسکری علیہ السلام |
| ❁ گہری زردی سے غروب شمس تک | 5:30 تا 6 بجے شام | مہدی آخر الزمان علیہ السلام |

# پریشانیوں اور مشکلات سے نجات کا قرآنی آیات سے حل

سید مبارک حسین
کاظمی (شاہ صاحب)
R-31 فیز II ڈیفنس گارڈن
ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

ہر سال کی طرح اس مرتبہ بھی امامیہ جنتری کے قارئین کے لیے مجرب اور آزمودہ قرآنی آیات، دعائیں پیش خدمت ہیں استفادہ فرمائیں اور مجھ حقیر کو دعاؤں میں یاد رکھیں نیز امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد صاحب (مرحوم) و اہلیہ مرحومہ کے لیے سورۂ فاتحہ تلاوت فرمائیں اور دعا کریں کہ ان کے پسماندگان کو پروردگار، معصومینؑ کے صدقے میں صحت تندرستی عطا کرے اور کاروبار میں برکت اور اضافہ فرمائے (آمین)۔ قرآن حکیم انسانوں کے لیے سرچشمہ ہدایت، رحمت، سرمایہ حیات، رہبر زندگی، اور فلاح و بہبود کے لیے عظیم ترین تحفہ خداوندی ہے۔ بحیثیت مسلمان خداوند تعالیٰ پر ہمارا ایمان ہے کہ وہ سب کی سنتا ہے اور دعا مسلمان کے لیے ایک بہت بڑا سہارا ہے جب انسان بالکل مایوس اور ناامید ہو جائے تو دعا ہی اسکو مایوسی کی اتھاہ گہرائیوں سے نکال کر ایک نئے عزم اور حوصلے سے ہمکنار کرتی ہے۔ پروردگار تمام مومنین و مومنات کی حاجتیں اور مرادیں پوری فرمائے آمین۔

**چھینک آنے کے وقت** اگر ڈاڑھ اور کان میں درد محسوس کریں تو درج ذیل دعا پڑھ لیا کریں ان شاء اللہ ڈاڑھ اور کان میں کبھی درد محسوس نہ ہوگا جب بھی چھینک آئے تو یہ دعا پڑھیں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ عَلٰی کُلِّ حَالٍ مَّا کَانَ

**مقدمہ میں کامیابی کے لیے** روزانہ نماز عشاء کے بعد 133 مرتبہ درج ذیل دعا پڑھیں۔ اگر حق پر ہیں تو پڑھیں ورنہ ناحق پڑھیں گے تو مصیبت میں پھنس جائیں گے

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

**امتحان میں کامیابی کے لیے** امتحان میں آسان پرچے آنے اور کامیابی کے لیے امتحان میں جاتے وقت درج ذیل دعا (سورۂ انفال پارہ 10 آیت 62) کو سات (7) مرتبہ پڑھ کر دعا مانگ کر جائیں ان شاء اللہ کامیابی ہوگی

فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ هُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ ۝

**درد سر سے آرام کے لیے** درد سر کے لیے 3 مرتبہ درج ذیل آیت پڑھ کر دم کریں ان شاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہیگا (پارہ 27 سورۂ واقعہ آیت 19) لَّا یُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ ۝

**بچے کو چپ کروانے کے لیے** جو بچہ بہت زیادہ روتا ہو تو درج ذیل آیت کو لکھ کر بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈالیں تو ان شاء اللہ رونا موقوف کر دے گا (پ 27 سورۂ نجم آیت 59 تا 61)

اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِیْثِ تَعْجَبُوْنَ ۝
وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ ۝ وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ ۝

**نافرمان اولاد کی اصلاح کے لیے** جس شخص کی اولاد نافرمان ہو تو وہ ہر فریضہ نماز کے بعد درج ذیل آیت کی تلاوت کیا کرے اور پڑھتے وقت لفظ (ذُرِّیَّتِیْ) پر اپنی نافرمان اولاد کا خیال ذہن میں رکھے تو ان شاء اللہ اولاد صالح ہوگی۔ (پارہ 26 سورۂ احقاف آیت 15)

وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ط اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ

**آرام دہ نیند کے لیے** درج ذیل آیت خواب راحت ہے بے خوابی کو رفع کرنے کے واسطے مجرب ہے اسکو پڑھ کر ورد کرتے کرتے سو جائیں نیند خوب آئے گی (سورہ احزاب آیت 56 پارہ 22)

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ ط یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝

**بحری سفر میں حفاظت کے لیے** حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص بحری جہاز، سمندری، دریائی سفر کرے تو درج ذیل ورد کرتا رہے۔ (پارہ 12 سورہ ہود آیت 41)

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا ط اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ

**دشمن سے حفاظت کے لیے** اگر کسی شخص کو ہر وقت دشمن سے خوف، ڈر رہتا ہو یا اسکی دشمنی بڑھتی جارہی ہو تو دشمن سے حفاظت کے لیے درج ذیل آیت کو روزانہ 11 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔ (پارہ 17 سورۂ الحج آیت 38) اِنَّ اللّٰهَ یُدٰفِعُ عَنِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ كُلَّ خَوَّانٍ كَفُوْرٍ

**مشکلات کی آسانی کے لیے** ہر مشکل آسان ہو، ہر جائز مراد پوری ہونے کے لیے روزانہ درج ذیل آیت کو 113 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں ان شاء اللہ حاجت پوری ہوگی (پارہ 21 سورہ روم آیت 5،4)

یَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ بِنَصْرِ اللّٰهِ یَنْصُرُ مَنْ یَّشَآءُ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ

## بیماری سے شفایابی کے لیے

اگر آپ کسی ایسی بیماری میں مبتلا ہیں جو نہ سمجھ میں آنے والی ہو اور لا علاج ہو تو مریض بذات خود درج ذیل آیت کو ہر فریضہ نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں ان شاء اللہ جلد شفایابی ہوگی۔ (پارہ 17 سورہ انبیاء آیت 83)

رَبَّهٗٓ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

## شادی کی رکاوٹ دور کرنے کے لیے

اگر آپ کے بیٹے یا بیٹی کا عقد نہ ہوتا ہو تو آپ اپنی حاجت/مراد کے لیے 21 دن تک 313 مرتبہ روزانہ درج ذیل آیت مبارکہ کو پڑھ کر دعا مانگیں (پارہ 19 سورہ الفرقان آیت 54) وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِیْرًا

★ اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہو تو سورہ تغابن پارہ 28 کو روزانہ 3 مرتبہ 11 دن تک پڑھ کر دعا مانگیں۔ حسب منشا جلد شادی ہو جائیگی۔ ان شاء اللہ۔

## برائے دفع نظر بد

دفع نظر بد بچوں کے لیے درج ذیل اسم 11 مرتبہ دم کریں اور 3 مرتبہ لکھ کر گلے میں ڈالیں نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔ (یَا مَانِعُ)

## غصہ ختم کرنے کے لیے

اگر کسی کے مزاج میں غصہ ہو یا کسی کی بیوی یا شوہر غصہ ور ہو اور مزاج ٹھنڈا کرنا ہو تو 100 مرتبہ تین دن کھانے پر درج ذیل اسم دم کر کے کھلائیں ان شاء اللہ فائدہ ہوگا (یَا عَفُوُّ)

## پریشانی سے نجات کے لیے

ہر پریشانی کے واسطے نماز فجر کے بعد روزانہ 41 مرتبہ پڑھیں ان شاء اللہ پریشانی دفع ہوگی۔

فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَیْرُ النّٰصِرِیْنَ

## ذاتی گھر کے لیے

درج ذیل کو جمعہ کے دن بعد نماز عصر 1000 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں اللہ اپنے لطف و کرم سے ذاتی گھر کا انتظام کر دیگا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

## مرض سے نجات کے لیے

حضرت امام رضاؑ کے مطابق کسی سخت مرض میں اگر ہر روز 101 مرتبہ درج ذیل اسم مبارک کو پڑھ لیا جائے تو بیماری کیسی ہو دور ہو جائے گی اور صحت نصیب ہوگی۔ پڑھ کر دعا مانگ لیا کریں۔ (یَا وَاحِدُ)

## افسران بالا کے خوف سے نجات کے لیے

افسران بالا سے خوف ہو، تنگ کرتے ہوں تو نماز فجر کے بعد 7 مرتبہ درج ذیل کلمات پڑھیں اور آفس جاتے وقت ورد کرتے رہیں ان شاء اللہ افسران بالا مہربانی سے پیش آئیں گے۔

فَاللّٰهُ خَیْرٌ حٰفِظًا ۪ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

## دوران سفر حفاظت کے لیے

جو شخص دوران سفر اپنی حفاظت چاہتا ہے اسکو دوران سفر پابندی سے درج ذیل دعا پڑھنی چاہیے ورد کرتے رہیں سفر بخیریت گزرے گا۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ فِیْ دِرْعِكَ الْحَصِیْنَةِ الَّتِیْ فِیْهَا مَنْ تُرِیْدُ

## گمشدہ چیز کی بازیابی کے لیے

حضرت امام جعفر صادقؑ سے مروی ہے کہ گمشدہ چیز کی بازیابی کے لیے (سورہ والتین) کا سات (7) مرتبہ پڑھنا بہت مجرب ہے

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ کا ارشاد گرامی ہے اگر کوئی معاملہ کرتے وقت 3 مرتبہ سورہ الم نشرح پڑھ لی جائے تو اس معاملے میں ضرور منافع ہوگا

☆ امام جعفر صادقؑ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص اپنی واجب، مستحب نمازوں میں سورہ والتین پڑھے گا ان شاء اللہ اسکو اسکی خواہش کے مطابق جنت ملے گی

☆ امام علی رضاؑ کا فرمان ہے کہ تمام حاجات کو قبول کروانے کے لیے 200 مرتبہ درج ذیل اسم الٰہی کا ورد کریں اول و آخر درود کیساتھ ان شاء اللہ حاجت ضرور برآئے گی۔ (اَلْمُجِیْبُ)

☆ اگر کوئی شخص کسی مقدمہ بازی میں گرفتار ہو جائے تو ہر نماز کے بعد درج ذیل سورہ 7 دن پڑھ کر دعا مانگیں ان شاء اللہ مقدمہ ختم ہو جائیگا۔ (سورہ تغابن پارہ 28)

## ڈینگی بخار اور ہر قسم کی وباء سے بچاؤ

صبح کی نماز کے بعد ۴۱ بار پڑھیں اور گھر کے دروازوں پر چسپاں کریں۔

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَةِ اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَةُ

ترجمہ: میرے لیے پانچ ایسی ہستیاں ہیں جن کی وجہ سے وباء کی آگ (گرمی) کو بجھاتا ہوں مصطفیٰؐ اور مرتضیٰؑ اور ان کے فرزندان اور فاطمہؑ ہیں

# چہاردہ معصومین علیہم السلام کی مجرب دعائیں

## حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی 3 دعائیں

رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیم کردہ چند دعائیں جو آپ نے شعیۃ الحذلی کو آخرت میں بہرمندی کے لیے تعلیم فرمائیں وہ درج ذیل ہیں

1 اس دعا کی برکت سے اندھے پن، دیوانگی، برص، جذام اور پریشان حالی سے عافیت میں رہے گا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ مِنْ عِنْدِكَ وَاَفِضْ عَلَيَّ مِنْ فَضْلِكَ وَانْشُرْ عَلَيَّ مِنْ رَحْمَتِكَ وَاَنْزِلْ عَلَيَّ مِنْ بَرَكَاتِكَ (مکارم اخلاق)

2 درج ذیل دعا کو ہر فریضہ نماز کے بعد 10 مرتبہ پڑھ لیا کریں اور اول و آخر 3-3 مرتبہ درود شریف پڑھیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

3 ایک اور دعا جو ہر فریضہ نماز کے بعد 30 مرتبہ پڑھنے کے لیے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تعلیم فرمائی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ (روضۃ الواعظین)

## دعا حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا

ہر مقصد کے لیے اکسیر ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ فَاَغِثْنِيْ وَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ اَبَدًا وَاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ (مج الدعوات)

## دعائے حضرت علی علیہ السلام

منقول ہے کہ جب حضرت علی علیہ السلام کو کوئی نہایت پریشانی اور مشکل در پیش ہوتی تو آپ 2 رکعت نماز ادا کر کے 100 مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ پڑھنے کے بعد حسب ذیل دعا پڑھتے تھے اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے جسکی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان اور پریشانی نہیں ہوتی تھی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْهُ لِيْ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهَتْ ذٰلِكَ اَوْ اَحْبَبْتُ فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ط

## دعائے حضرت امام حسن علیہ السلام

یہ دعائے جلیل ہر کام کے لیے اکسیر اعظم کا درجہ رکھتی ہے اور بے شمار فوائد پر مشتمل ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم يَا عُدَّتِيْ عِنْدَ كُرْبَتِيْ يَا غِيَاثِيْ عِنْدَ شِدَّتِيْ يَا وَلِيِّيْ فِيْ نِعْمَتِيْ يَا مُنْجِحِيْ فِيْ حَاجَتِيْ يَا مَفْزَعِيْ فِيْ وَرْطَتِيْ يَا مُنْقِذِيْ مِنْ هَلَكَتِيْ يَا كَالِئِيْ فِيْ وَحْدَتِيْ اِغْفِرْ لِيْ خَطِيْئَتِيْ وَيَسِّرْ لِيْ اَمْرِيْ وَاجْمَعْ لِيْ شَمْلِيْ وَاَنْجِحْ لِيْ طَلِبَتِيْ وَاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ وَاكْفِنِيْ مَا اَهَمَّنِيْ وَاجْعَلْ لِيْ مِنْ اَمْرِيْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَلَا تُفَرِّقْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ الْعَافِيَةِ اَبَدًا مَا اَبْقَيْتَنِيْ وَفِي الْاٰخِرَةِ اِذَا تَوَفَّيْتَنِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## دعائے حضرت امام حسین علیہ السلام

یہ دعائے جلیل حضرت امام حسین علیہ السلام نے اس وقت تعلیم فرمائی جب آپؑ زخموں سے چور تھے اور رخصت آخر کے لیے حضرت امام زین العابدینؑ کے پاس پہنچے تھے۔ آپؑ نے سید سجاد علیہ السلام کا بازو تھاما اور یہ دعا تلاوت کی اس دعا کے پڑھنے سے تمام مصائب اور بلائیں دور ہو جاتی ہیں اور ہر نماز کے بعد اس دعا کا پڑھنا نہایت ہی باعث خیر و برکت اور موجب ثواب بے حساب بھی ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بِحَقِّ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ وَبِحَقِّ طٰهٰ وَالْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ يَا مَنْ يَّقْدِرُ عَلٰى حَوَائِجِ السَّائِلِيْنَ يَا مَنْ يَّعْلَمُ مَا فِي الضَّمِيْرِ يَا مُنَفِّسُ عَنِ الْمَكْرُوْبِيْنَ يَا مُفَرِّجُ عَنِ الْمَغْمُوْمِيْنَ يَا رَاحِمَ الشَّيْخِ الْكَبِيْرِ يَا رَازِقَ الطِّفْلِ الصَّغِيْرِ يَا مَنْ لَّا يَحْتَاجُ اِلَى التَّفْسِيْرِ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّافْعَلْ بِيْ كَذَا وَكَذَا

(میری حاجت کو پورا فرما)

## دعائے حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

ترکیب اول و آخر 15 مرتبہ درود شریف پھر اس کے درمیان دعا پڑھے پھر حاجت طلب کرے امام علیہ السلام نے فرمایا 100 مرتبہ پڑھو شیخ کفعمی صاحب کتاب بلد الامین نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ اگر دعا قبول نہ ہو تو راوی پر لعنت کرے

بسم اللہ الرحمن الرحیم اِلٰهِیْ كَیْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا وَكَیْفَ اَقْطَعُ رَجَائِیْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِیَنِیْ فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَسْئَلُهٗ فَیُعْطِیَنِیْ اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَدْعُوْكَ فَتَسْتَجِیْبَ لِیْ فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَدْعُوْهُ فَیَسْتَجِیْبُ لِیْ اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَیْكَ فَتَرْحَمُنِیْ فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَتَضَرَّعُ اِلَیْهِ فَیَرْحَمُنِیْ اِلٰهِیْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ وَنَجَّیْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تُنَجِّیَنِیْ مِمَّا اَنَا فِیْهِ وَتُفَرِّجَ عَنِّیْ فَرَجًا عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

(مفاتیح الجنان)

## دعائے حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

یہ دعا فوائد کثیرہ پر مشتمل ہے ہر امر کے لیے پڑھ سکتے ہیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ لِیْ عِنْدَكَ رِضْوَانٌ وَّ وُدٌّ فَاغْفِرْ لِیْ وَلِمَنْ تَبِعَنِیْ مِنْ اِخْوَانِیْ وَاَقَارِبِیْ وَطَیِّبْ مَا فِیْ صُلْبِیْ (مصباح الکفعمی)

## دعائے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

منقول ہے کہ جو اس دعا کو پڑھے گا خدائے تعالیٰ اس کو بروئے نورانی محشور فرمائے گا اور حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کے ہمراہ داخل بہشت ہوگا

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا مَنْ هُوَ دَانٍ غَیْرُ مُتَوَانٍ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اجْعَلْ لِشِیْعَتِیْ وَلِاِخْوَانِیْ وَاَحِبَّائِیْ مِنَ النَّارِ وِقَاءً لَهُمْ عِنْدَكَ رِضًی وَاغْفِرْ ذُنُوْبَهُمْ وَیَسِّرْ اُمُوْرَهُمْ وَاقْضِ دُیُوْنَهُمْ وَاسْتُرْ عَوْرَاتِهِمْ وَهَبْ لَهُمُ الْكَبَائِرَ الَّتِیْ بَیْنَكَ وَبَیْنَهُمْ یَا مَنْ لَا یَخَافُ الضَّیْمَ وَلَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ اجْعَلْ لِّیْ مِنْ كُلِّ غَمٍّ فَرَجًا۔

## دعائے حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

منقول ہے کہ جو اس دعا کو پڑھے گا خدائے تعالیٰ اس کی حاجت کو بر لائے گا اور روز قیامت اس کو جناب امام موسیٰ کاظم کے ساتھ محشور فرمائے گا اور ان شاء اللہ داخل بہشت کرے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا خَالِقَ الْخَلْقِ وَیَا بَاسِطَ الرِّزْقِ وَفَالِقَ الْحَبِّ وَبَارِئَ النَّسَمِ وَمُحْیِیَ الْمَوْتٰی وَمُمِیْتَ الْاَحْیَاءِ وَدَائِمَ الثَّبَاتِ وَمُخْرِجَ النَّبَاتِ اِفْعَلْ بِیْ مَا اَنْتَ اَهْلُهٗ (مصباح الکفعمی)

## دعائے حضرت امام علی رضا علیہ السلام

اس دعا کو پڑھنے والا ہمیشہ حق پر رہے گا اور گمراہ نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِی الْهُدٰی وَثَبِّتْنِیْ عَلَیْهِ وَاحْشُرْنِیْ عَلَیْهِ اٰمِنًا (مج الدعوات)

## دعائے حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

جو اس دعا کو پڑھے گا حضرت امام محمد تقی علیہ السلام بروز محشر اسکے شفیع ہونگے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا مَنْ لَا شَبِیْهَ لَهٗ وَلَا مِثَالَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ تُفْنِی الْمَخْلُوْقِیْنَ وَتَبْقٰی اَنْتَ حَلُمْتَ عَنْ مَنْ عَصَاكَ وَفِی الْمَغْفِرَةِ رِضَاكَ (مصباح الکفعمی)

## دعائے حضرت امام علی نقی علیہ السلام

منقول ہے کہ جو اس دعا کو پڑھے گا امام علی نقی علیہ السلام اسکے شفیع ہوں گے اور اسکو خود داخل بہشت فرمائیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا نُوْرُ یَا بُرْهَانُ یَا مُنِیْرُ یَا مُبِیْنُ یَا رَبِّ اكْفِنِیْ شَرَّ الشُّرُوْرِ وَاٰفَاتِ الدُّهُوْرِ وَاَسْئَلُكَ النَّجَاةَ یَوْمَ یُنْفَخُ فِی الصُّوْرِ (مصباح الکفعمی)

## دعائے حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

منقول ہے کہ جو اس دعا کو پڑھے گا خدا تعالیٰ اس کو حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام کے ساتھ محشور فرمائے گا اور آتش دوزخ سے نجات دے گا اگرچہ دوزخ اس پر واجب ہوگئی ہو

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا عَزِیْزَ الْعِزِّ فِیْ عِزِّهٖ اَعِزَّنِیْ بِعِزِّكَ وَاَیِّدْنِیْ بِنَصْرِكَ وَ اَبْعِدْ عَنِّیْ هَمَزَاتِ

الشَّیَاطِیْنِ وَادْفَعْ عَنِّیْ بِدَفْعِكَ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ خِیَارِ خَلْقِكَ یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ یَا فَرْدُ یَا صَمَدُ (مصباح الکفعمی)

## دعائے حضرت امام محمد مہدی علیہ السلام صاحب الزمان عجل اللہ تعالیٰ فرجہ الشریف

جو شخص اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت رکھتا ہو تو شب جمعہ آدھی رات کے وقت غسل کر کے 2 رکعت نماز پڑھے جس میں سورۃ الحمد میں

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ 100 مرتبہ پڑھے اور سورہ الحمد تمام کرنے کے بعد رکوع میں 7 مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اور پھر سجدے میں 7 مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی وَبِحَمْدِہٖ پڑھے دوسری رکعت بھی اسی طرح بجالائے بعد از نماز سجدہ میں 100 مرتبہ درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِلٰھِیْ عَظُمَ الْبَلَآءُ وَبَرِحَ الْخَفَآءُ وَانْکَشَفَ الْغِطَآءُ وَانْقَطَعَ الرَّجَآءُ وَضَاقَتِ الْاَرْضُ وَمُنِعَتِ السَّمَآءُ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَاِلَیْكَ الْمُشْتَکٰی وَعَلَیْكَ الْمُعَوَّلُ فِی الشِّدَّۃِ وَالرَّخَآءِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اُولِی الْاَمْرِ الَّذِیْنَ فَرَضْتَ عَلَیْنَا طَاعَتَھُمْ وَعَرَّفْتَنَا بِذٰلِكَ مَنْزِلَتَھُمْ فَفَرِّجْ عَنَّا بِحَقِّھِمْ فَرَجًا عَاجِلًا قَرِیْبًا کَلَمْحِ الْبَصَرِ اَوْھُوَ اَقْرَبُ یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا مُحَمَّدُ اِکْفِیَانِیْ فَاِنَّکُمَا کَافِیَانِ وَانْصُرَانِیْ فَاِنَّکُمَا نَاصِرَانِ یَا مَوْلَانَا یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَلْغَوْثَ اَلْغَوْثَ اَلْغَوْثَ اَدْرِکْنِیْ اَدْرِکْنِیْ اَدْرِکْنِیْ اَلسَّاعَۃَ اَلسَّاعَۃَ اَلسَّاعَۃَ اَلْعَجَلَ اَلْعَجَلَ اَلْعَجَلَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّاھِرِیْنَ (مصباح الکفعمی)



# مراقبہ
## Meditation

فرح علی (نارتھ امریکہ) 001 306 715 5513

یہ ایک ایسا طریقہ ہے جس سے دماغ کو کسی ایک چیز یا سوچ پر دھیان رکھنا ہوتا ہے اس میں گہرے اور لمبے سانس بھی لیے جاتے ہیں اور آہستہ آہستہ دماغ اور خیالات سے پاک اور پرسکون ہو جاتا ہے۔ مراقبہ جسے انگریزی زبان میں Meditation کہتے ہیں آپ کے بہت سے جسمانی، روحانی، دماغی مسائل کا حل ہے۔ اس عمل میں آپ کو پرسکون اور خاموش جگہ کی ضرورت ہوتی ہے اور آپ کمر سیدھی اور ریلکس (Relax) بیٹھتے ہیں اس سارے عمل سے سانس کی نالی اور پھیپھڑے کھلتے ہیں اور خون پر بھی اچھا اثر پڑتا ہے بہت سے خلیے بنتے اور توانائی حاصل کرتے ہیں جسکا پورے جسمانی نظام پر اثر پڑتا ہے اور دماغ کا فوکس بھی بڑھتا ہے اور بہتر سوچ سمجھ سکتا ہے اور Confusions دور ہوتی ہیں اور آپکو اپنے جذبات اور دماغ پر اچھا کنٹرول ہو جاتا ہے۔ مراقبہ کرنے سے آپ روحانیت کے اعلیٰ درجات کو بھی چھو سکتے ہیں مادیت کی پھر زیادہ اہمیت نہیں رہتی یہ اس بات پر منحصر ہے آپ کو کتنی مہارت حاصل ہے آپ اپنی اصلاح اور تعمیری کاموں پر زیادہ توجہ دیتے ہیں اور مثبت اور پرسکون رہتے ہیں۔ شروع میں آپکو کسی ماہر استاد کی ضرورت ہوتی ہے لیکن آہستہ آہستہ آپ خود سیکھ لیتے ہیں اور کر سکتے ہیں۔ آجکل اسکی اشد ضرورت ہے جہاں انسان بہت جوشیلہ اور جذباتی ہو گیا ہے اور سکون بالکل نہیں۔ والسلام فرح علی

## دل کے مرض سے محفوظ رہنے کا عمل

ہر واجب نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر پہلے درود پڑھے پھر 11 مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کہے اور بارہویں مرتبہ کہے

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ

اے زندہ، قائم رہنے والے، اے نہیں کوئی معبود مگر تو۔ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ زندہ کر دے میرے دل کو۔ پھر آخر میں درود پڑھے اور دل سے ہاتھ اٹھائے

# قرآن کریم سے مسائل کا حل

سید
حیدر شاہ شیرازی
0344-2420784

محترم ناشر و انتظامیہ جنتری کو سید حیدر شیرازی کی طرف سے سلام کے بعد دعا ہے کہ مالک کائنات محمدؐ و اہل بیتؑ کے صدقے آپ کو عزت و سر بلندی عطا کرے اور آپکی توفیقات میں اضافہ فرمائے تا کہ آپ اسی طرح خدمت خلق سرانجام دیتے رہیں

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کو تمام انسانیت کی ہدایت کے واسطے نازل فرمایا اور یہ تا قیامت تمام انسانوں خواہ وہ مسلمان ہوں یا کسی اور مذہب سے تمام کے لیے باعث ہدایت ہے۔ آج کل بہت سے جعلی عاملوں نے لوگوں کو بلند و بالا دعوے کر کے دھوکہ دے رکھا ہے جس وجہ سے لوگ عدم اعتماد کا شکار ہیں مگر قرآن پاک پر ہر انسان کو مکمل اعتماد ہے۔ ہمارے بزرگان نے پشتوں سے ہمیں جو علم سکھایا ہے وہ قرآن سے استفادہ ہے۔ حالانکہ بہت سے لوگ قرآن سے عملیات بتاتے ہیں مگر پھر بھی کامیابی نہیں ہوتی ۔ہم پورے سال میں قرآنی آیات کو علم الاعداد سے مخلوط کر کے مختلف کاموں کے واسطے آزماتے ہیں جس میں کامیابی ہو صرف اسکو فلاح انسانیت کے لیے شائع کرواتے ہیں۔

## دشمن پر غلبہ یا بچاؤ کے واسطے

سپارہ 16 سورۂ طٰہٰ آیت نمبر 68 قُلْنَا لَا تَخَفْ سے الْاَعْلٰی تک

ق+ی 2=0+1+1>110=10+100

مفرد کے حساب سے اس آیت کو صبح صادق کے وقت سینڈور اور عرق گلاب سے 2 کاغذ پر لکھیں جس دشمن سے غلبہ چاہے اسکا نام مع والدہ لکھ کر پاس رکھے جہاں جائے گا رعب تقویت رہیگی یا اسکا نام کیل پے لکھ کر درخت میں گاڑھ دے۔

## ناجائز تعلق کے خاتمے کے لیے

سورۂ احزاب آیت نمبر 35 کا آخری حصہ وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ سے اَجْرًا عَظِيْمًا تک و+ الف=6+1=7 اسکا مفرد عدد 7 نکلا ہے لہٰذا اگر کوئی شخص غلط تعلق میں مبتلا ہو یا اسکے آفس کا ماحول ایسا ہو جس وجہ سے خطرہ ہو یا وہ جان بوجھ کر ایسے تعلقات رکھے تو تعلق چھڑانے کے لیے دونوں کے نام مقناطیس پر لکھیں اور اسکو توڑ کر الگ الگ دفنا دیں جلدی تعلق کا خاتمہ ہوگا نام 7 مرتبہ لکھنا ہے۔

## بحالی تعلق یا مابین صلح کے لیے

سپارہ نمبر 28 سورۂ ممتحنہ آیت نمبر 7 عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ سے غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تک ع + م 2=1+1+0=110=40+70 اسکا مفرد عدد 2 نکلا اگر کوئی رشتہ نہ ہو رہا ہو یا پہلے محبت اور تعلق رہا ہو مگر اب ختم ہو چکا ہو یا والدین کی باہمی رضامندی کے لیے یا حسب توفیق 2000 مرتبہ مٹھائی کے 2 دانوں پر آیت پڑھ کر کھلا دیں یا پھر کامیابی کے لیے آتشی زعفرانی عمل کریں جو کہ مجرب ہے۔

## رکاوٹ یا بندش کے خاتمے کے واسطے

سورۂ نمل آیت نمبر 92 وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ سے مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ تک و+ن 6+50=56=6+5=11=1+1=2 اسکا مفرد 2 نکلا ہے۔ یہ بندش کے لیے آزمودہ ہے بندش کئی قسم کی ہوتی ہے کاروباری، رشتوں کی، شادی میں رکاوٹ، اولاد کی بندش، اسکے لیے یا توڑ کا عمل کریں یا پھر اس آیت کو زحل کی ساعت میں زعفران سے لکھ کر وزن تلے دبا دیں۔ 21 یوم میں بندش کا خاتمہ ہوگا۔ ان شاء اللہ

## ترقی و برکت کے لیے مجرب

سورۂ فاطر آیت نمبر 30 لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ سے غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ تک ل+ر 30+200=230=0+3+2=5 اسکا مفرد عدد 5 نکلا۔ اگر کسی کو کاروبار میں فائدہ نہ ہو رہا ہو یا اچانک نقصان کی طرف چلا گیا ہو یا ویسے تنگی رزق ہو تو اس آیت کو 5 الگ الگ کاغذ پر لکھ کر وزن تلے دبا دیں۔ ان شاء اللہ جلد ٹھیک ہوگا۔

استاد سید حیدر شاہ شیرازی (فرزند معظم سلسلہ نسب دربار عالیہ مرشد تخی راجن امام شیرازی جھنگ)
Whatsapp0344-2420784

# عمل نادعلی علیہ السلام صغیر باموکل

سید مرتضیٰ حسین (کراچی)
0301-2845261
0316-2245861
فون کے اوقات دوپہر 2 بجے تا رات 10 بجے

اللہ تعالیٰ خدائے پروردگار نے کائنات کے رحمت العالمین نبی آخرالزمان حضرت محمد ﷺ کو وحی فرمائی اور نادعلی نازل ہوئی حضور اکرم ﷺ نے دعا قبول ہونے اور ہر رنج وغم اور تکلیف میں نادعلی کے بارے میں بتایا کہ یا امیرالمومنین امام المتقین مظہر العجائب مدینۃ العلم امام الاولیا، لسان اللہ، ید اللہ، حیدر کرار، اسداللہ غالب، حضرت علی علیہ السلام سے نادعلی کا ورد کر کے مدد طلب کریں ان شاء اللہ ہر جائز اور شرعی امور میں کامیابی ہوگی۔

**دعا کی قبولیت اور ہر کام میں فتح یابی پانے کے لیے**

110 مرتبہ نادعلی، 110 مرتبہ

يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيثِيْنَ أَغِثْنِي يَا أَرْحَمَ الْمَسَاكِيْنَ ارْحَمْنِي يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي بِرَحْمَتِكَ وَمَنِّكَ وَجُوْدِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ (نادعلی کبیر)

**لوگوں میں بلند مرتبہ کے لیے اور لوگ عزت محبت سے پیش آئیں**

110 مرتبہ نادعلی، 110 مرتبہ

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعِزَّةَ فَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ جَمِيْعًا (سورہ فاطر آیت 10)

**دشمن کے شر سے بچنے اور حفاظت کے لیے**

110 مرتبہ نادعلی، 110 مرتبہ

إِنَّا كَفَيْنٰكَ الْمُسْتَهْزِءِيْنَ (سورہ حجر آیت 95)

**قرض کی ادائیگی اور دولت حاصل ہونے کے لیے**

110 مرتبہ نادعلی، 100 مرتبہ

يَا وَهَّابُ يَا قَوِيُّ يَا غَنِيُّ يَا عَلِيُّ يَا وَفِيُّ (اسمائے اعظم)

**دماغ سے شیطانی خیالات وسوسے دور کرنے اور نیکی کی طرف راغب ہونے کے لیے**

110 مرتبہ نادعلی، 110 مرتبہ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

حصول روزگار، ترقی کاروبار، اور رزق کی فراوانی کے لیے

110 مرتبہ نادعلی، 110 سورۃ القدر (پارہ 30)

**ہر بیماری سے صحت یابی کے لیے، خواتین کے اولاد با حفاظت ہونے کے لیے**

110 مرتبہ نادعلی، 41 مرتبہ سورہ فاتحہ (الحمد)، 41 مرتبہ سورہ اخلاص (پارہ 30)، 41 مرتبہ سورہ کوثر (پارہ 30)

ہر عمل کے لیے ضروری ہے جمعرات سے شروع کریں اول و آخر 14-14 مرتبہ درود پاک پڑھیں بعد نماز عشاء پڑھیں۔ 2 رکعت نماز رسول خدا ﷺ اور حضرت علی علیہ السلام کی خدمت میں ہدیہ کریں۔ ہر جمعرات نذر حضرت محمد ﷺ اور حضرت علی علیہ السلام کریں۔ 3 دن ایک پاؤ گوشت کا اپنا صدقہ کریں۔ ہر عمل 41 دن کا ہے سمجھ میں نہ آئے تو فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ نوٹ: دس سال سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں جس میں خانہ کعبہ، روضہ حضرت علیؑ، روضہ امام حسینؑ اور دیگر مقدس روضوں اور مقامات کی زیارت ہوتی ہے اور موکلان نادعلیؑ سے ملاقات ہوتی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**نادعلی صغیر**

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ أَدْرِكْنِي

**ترجمہ:** ابتدا اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔
عجائب خدا کے جلوہ بردار حضرت علی ابن علی ابی طالب علیہ السلام کو ذرا پکارو تو سہی! تم ہر مصیبت اور ہر بلا میں ان کو اپنا مشکل پاؤ گے اے اللہ، اے اللہ، اے اللہ، آپ کو اپنی عظمتوں کا واسطہ، اے محمدؐ، اے محمدؐ، اے محمدؐ آپ کو اپنی نبوت کا واسطہ اے علیؑ، اے علیؑ، اے علیؑ، آپ کو اپنی ولایت کا واسطہ میرے تمام رنج وغم کو دور فرمایئے اور میری مدد کیجیے۔

**نقش نادعلی**

| ۱۱۴۸ | ۱۱۳۴ | ۱۱۳۵ | ۱۱۴۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۳۴ | ۱۱۴۲ | ۱۱۴۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۴۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۴۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۴۵ | ۱۱۴۴ | ۱۱۳۶ |

# لوح گنج العرش

تحریر و تحقیق
راجا افتخار حسین (کراچی)
0333-2312068

میری کوشش ہوتی ہے کہ قارئین امامیہ جنتری کیلئے ہر سال اچھے سے اچھے مضمون تحریر کروں اور ایسی لوح دی جائے جس سے مومنین و مومنات بھرپور فائدہ حاصل کریں۔ اس دفعہ جنتری کیلئے دُعائے گنج العرش اور لوح سے فوائد حاصل کرنے کیلئے لکھ رہا ہوں۔

یہ لوح مکمل دعائے گنج العرش کے اعداد ۳۶۴۱۵۴۶ سے تیار کی گئی ہے جس کی چال آتشی ہے جہاں کہیں مجھے ناکامی کا سامنا ہوتا ہے تو میں یہ لوح تیار کر کے دیتا ہوں اس کے صدقے رُکے ہوئے ایسے تمام کام سرانجام پاتے ہیں جن سے ناامیدی ظاہر ہوتی ہے۔ میں کوئی لمبی چوڑی تمہید اس بارے میں نہیں باندھوں گا بلکہ وہ فوائد لکھ رہا ہوں جو میرے تجربہ میں ہیں دعائے گنج العرش کافی طویل ہے جو جنتری کے صفحات کی کمی کی وجہ سے نہیں دی جاسکتی۔ روایت کے مطابق حضرت جبرائیل علیہ السلام فرماتے ہیں کہ یہ دعا عرش رب العالمین کے آس پاس لکھی ہے۔ دعا گنج العرش اور لوح گنج العرش کے فوائد کاغذ اور قلم یا زبان سے بیان کرنا میرے بس میں نہیں ہے۔ یہ لوح گنج العرش پاس رکھنے سے سحر وجادو باطل ہوجاتا ہے۔ اگر کسی کو ایسا مرض ہوجائے کہ کسی طبیب سے علاج نہ ہو تو ہر روز اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پلایا جائے تو کیسی ہی بیماری ہو خدا تعالیٰ اسے عافیت بخشے گا اگر کسی کی اولاد نہ ہورہی ہو تو دونوں میاں بیوی الگ الگ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلے میں پہنیں اور اسکو چینی کے برتن پر لکھ کر اکیس روز پئیں تو ان شاء اللہ تعالیٰ اولاد نیک عطا ہو۔ اس لوح کے حامل کو اللہ تعالیٰ چغل خوروں اور غیبت کرنے والوں سے اور تمام بلیات ارضی وسماوی سے محفوظ رکھے گا۔ اگر کوئی شخص اس لوح کو کشادگی رزق کے واسطے بنائے گا تو اللہ تعالیٰ روزی میں کشادگی عطا فرمائے گا۔ اگر اس پر قرض ہو تو خدا تعالیٰ قرض اُتارنے کے اسباب پیدا کرے گا۔ اس لوح کو حامل کر کے اپنے پاس رکھے گا تو تمام آفتوں سے امن میں رہے گا۔ اگر کوئی حاجت روائی کے لئے لوح کو بنائے تو خدا تعالیٰ اس کی حاجت برلائے گا۔ اس لوح کو بنا کر اپنے پاس رکھے گا تو اس بندے کو جمیع نعمتوں سے سرفراز کریگا اور اس کے دشمنوں کو مقہور کریگا جو شخص کبھی راہ بھولے گا تو راہ پائے گا۔ اگر بدبخت ہوگا تو بخت اسکا بلند ہوگا اگر کوئی اس لوح کو اپنے پاس رکھے گا تو فاقہ سے محفوظ رہے گا اور کبھی بھوکا نہیں مرے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| شمکائیل | جبرائیل | | شفقیائیل |
|---|---|---|---|
| ۹۱۰۳۷۹<br>1 | ۹۱۰۳۹۲<br>14 | ۹۱۰۳۸۹<br>11 | ۹۱۰۳۸۶<br>8 |
| ۹۱۰۳۹۰<br>12 | ۹۱۰۳۸۵<br>7 | ۹۱۰۳۸۰<br>2 | ۹۱۰۳۹۱<br>13 |
| ۹۱۰۳۸۴<br>6 | ۹۱۰۳۸۷<br>9 | ۹۱۰۳۹۴<br>16 | ۹۱۰۳۸۱<br>3 |
| ۹۱۰۳۹۳<br>15 | ۹۱۰۳۸۲<br>4 | ۹۱۰۳۸۳<br>5 | ۹۱۰۳۸۸<br>10 |
| نقطشائیل | میکائیل | | لوبیائیل |

بسم اللہ الرحمن الرحیم لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ علیاً ولی اللہ سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ العلی العظیم اللّٰھم صل علی محمد وعلی آل محمد کما صلیت علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم انک حمید مجید اللّٰھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا محمد طبیب القلوب ودوائھا عافیۃ الابدان وشفائھا ونور الابصار قیانھا وعلی آلہ الطیبین الطاھرین المعصومین ودائما ابد اللہ رب محمد صلی اللہ علیہ وسلم بحق عبادۃ محمد صلی اللہ علیہ والہٖ وسلم

اس لوح کو پاس رکھنے سے سفر میں امن وسلامتی رہے مال و دولت کی فراخی ہو اگر دکان کی چوکھٹ پر لگائے یا غلہ کی جگہ پر رکھے تو مال و دولت کی حفاظت ہو اور کاروبار فراخ ہو اس لوح کو ہر فرض نماز سے پہلے اپنے مصلے پر رکھا کرے اور نماز کے بعد اسے اپنی جیب میں رکھیں تو مکمل روحانی فیوض حاصل ہوں اور ایک عرصہ کے بعد ایک روحانی مخلوق حاضر ہو اور روحانی درجہ میں کمال پیدا ہوگا۔ اس طرح ہر عادت بد کے خاتمے کیلئے اور اگر بات بات پر غصہ آتا ہو تو اس نقش کو کسی میٹھی شے پر پڑھ کر کھائے یہ تمام فوائد اس لوح کے ادنیٰ کرشمات میں سے ہیں۔ لوح گنج العرش ہر ماہ شرف قمر میں چاندی کے پترے پر تیار کی جاسکتی ہے۔ ہر ستارے کے شرف واوج، تثلیث شمس ومشتری، تثلیث زہرہ ومشتری، تثلیث مریخ وزہرہ اور قران السعدین میں تیار کی جاسکتی ہے۔ اگر کوئی عامل یہ لوح کسی سائل کو تیار کر کے دے تو اس پر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر دم کرے اور سائل کو بھی درود پڑھنے کی تاکید کرے۔ جو مومن اور مومنہ اس لوح سے فوائد حاصل کرے۔ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد، زوجہ آغا افتخار حسین والدہ علی فرزاد کیلئے دُعائے مغفرت کرے۔ مجھ ناچیز اور آغا افتخار حسین اور علی فرزاد کیلئے دُعائے صحت وسلامتی کریں۔ اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے وضاحت مفت حاصل کریں۔


E-mail: rihussain133@gmail.com راجا افتخار حسین مکان نمبر A-12، سروے نمبر 553، عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی۔

# خزینہ عملیات

غلام کبریا عامل روحانی 0092-300-5537074
محمدیہ کالونی شیر شاہ سوری روڈ کندیاں ضلع میانوالی پاکستان

عزیزان گرامی! اس مرتبہ امامیہ جنتری 2019 کے لیے چند مجرب ترین اعمال تحریر کر رہا ہوں۔ جو بیشتر مرتبہ میرے خود آزمودہ ہیں یا جن سے متعدد مرتبہ کئی مومنین و مومنات مستفید ہو چکے ہیں۔

۞ سورۃ فاتحہ کا یہ عمل امام غزالیؒ سے منقول ہے۔ بندہ نے اسے کئی بار انتہائی ناگہانی حالات اور مشکل ترین امور کیلئے پڑھا اور الحمدللہ مولا کا فضل ہمیشہ شامل حال رہا۔ یہ عمل صرف سات یوم کا ہے چونکہ اس سورۃ مبارکہ کی آیات سات ہیں۔ اس لئے اسے ہفتہ کے سات ایام میں تقسیم کیا گیا ہے۔ عروج ماہ اتوار کا دن گزار کر جائے نماز پر لباس خاص کے ساتھ پڑھا جائے عمل کے دوران خوشبو روشن کی جائے روزانہ عمل کے اول آخر گیارہ بار درود ابراہیمی اور عمل کے شروع میں ایک بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنا ضروری ہے۔ مضمون کی طوالت سے بچنے کیلئے نیچے پورا عمل درج کیے دیتا ہوں۔

| دن | آیت | تعداد |
|---|---|---|
| اتوار | الحمد للہ رب العالمین | ۵۸۲ |
| پیر | الرحمن الرحیم | ۶۱۸ |
| منگل | مالک یوم الدین | ۲۴۱ |
| بدھ | ایاک نعبد و ایاک نستعین | ۸۳۶ |
| جمعرات | اھدنا الصراط المستقیم | ۱۰۷۳ |
| جمعہ | صراط الذین انعمت علیھم | ۱۸۰۷ |
| ہفتہ | غیر المغضوب علیھم ولا الضالین | ۴۲۰۳ |

عمل کے اختتام پر دو رکعت نماز قضائے حاجت پڑھیں بعد سلام اپنے مقصد کیلئے دعا کریں پورے عمل کے دوران دعا کے الفاظ میں رد و بدل نہ ہوں ان شاء اللہ کبھی ناکامی نہیں ہوگی۔

## مختلف آیات کریمہ "اسم اعظم" وسعت رزق اور حصول انعامات کیلئے

قرآن مجید ویسے تو مسلمانوں کیلئے باعث شفا اور حصول رحمت ہے مگر کاملین نے کئی ایک سورۃ ہائے اور آیات مقدسہ مخصوص مقاصد کیلئے ترکیب دیں انہی میں سے ایک عمل سورۃ طلاق کی اس ایت کریمہ کا درج کر رہا ہوں جو 100% (مجرب) اور درست عمل ہے۔ آیت "ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا..... قد جعل اللہ لکل شیء قدرا"

عروج ماہ بدھ کا دن گزار کر بعد نماز عشاء علیحدہ جگہ جا کر عمل شروع کریں۔ ممکن ہو تو غسل کر کے باوضو لباس مخصوصہ کے ساتھ قبلہ رخ بیٹھ جائیں۔ آنکھیں بند کر لیں جسم کو ڈھیلا چھوڑ دیں، چند ثانیہ کیلئے خود کو روضہ امام علی مقام کے سامنے کھڑا کریں اپنا محاسبہ کریں پھر خود کو لاچار بے یار و مددگار سمجھ کر مدد کیلئے پکاریں۔ یہ عمل پانچ منٹ جاری رہے بعد ازاں مندرجہ بالا ایت کریمہ اول آخر گیارہ بار درود شریف درمیان میں ایک ہزار بار پڑھ کر اپنے مقصد خصوصاً وسعت روق کیلئے دعا کریں۔ یہ عمل 9 یوم کا ہے۔ انشاء اللہ ان ایام میں وسعت رزق

۞ عزیزان گرامی! پارہ نمبر ۳ رکوع گیارہ کی آیت "قل اللھم ملک الملک... بغیر حساب" اگر کوئی شخص فجر کی نماز کے بعد اکتالیس بار پڑھ کر اپنے لئے دعا کرتا ہے تو خیر میں اللہ کریم کے خزانوں میں اس کا حصہ بڑھ کر دیا جاتا ہے۔ پڑھنے والے کو اندازہ بھی نہیں ہوتا کہ اسباب غیب سے پیدا ہوا ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔

☆ سورۃ توبہ کی آخری دو آیات کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ تیغ بند کا کام کرتی ہیں۔ اللہ پاک کے ایک برگزیدہ بندے ان آیات مبارکہ کا ورد تواتر سے فرماتے پڑھتے پڑھتے ان کی عمر 94 سال کے قریب ہوگئی تو ایک بار خواب میں انہیں حضور پاک ﷺ کا دیدار انور نصیب ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا اے بندہ خدا کیا تیرا دل ہمارے پاس آنے کو نہیں کرتا عرض کیا یا رسول اللہ ہر وقت دل میں یہی تمنا رہتی ہے تب آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا تجھے معلوم ہے تیرے اور موت کے قریب کیا چیز حائل ہے عرض کیا نہیں معلوم یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا جب تک تو ان آیات مبارکہ کا ورد کرتا رہے گا۔ موت تیرے قریب نہیں آئے گی اس کے بعد اس شخص نے ان آیات کا ورد ترک کر دیا اور چند ایام میں اس کی وفات ہوگی۔

اللہ عزوجل مولا پنجتن پاک کے صدقے ہماری مشکلات آسان فرمائے ہمیں سچا اور پرہیزگار مسلمان بنائے۔ (آمین)

# لَاحَولَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہ ثواب واعمال

0346-2489941, 0335-3287307, 0307-4871132

علی احمد کاشف
مکان نمبر L-925 سیکٹر 2
نارتھ کراچی پاکستان

معزز قارئین کرام السلام علیکم ورحمۃ اللہ! الحمدللہ کہ ہمیں خدا نے مومنین میں پیدا فرمایا۔ ویسے تو ہر بچہ مومن پیدا ہوتا ہے جو بچے بچپن میں مرجاتے ہیں وہ حضرت ابراہیم کی محفل اطفال میں پہنچ جاتے ہیں۔



مومنین کرام! ہم غور نہیں کرتے کہ ہر بیماری اور ہر مسئلے کا حل ہمارے گھر میں ہی موجود ہے لیکن ہم خاک چھانتے چھانتے بہت دور تک نکل جاتے ہیں 6666 آیات، 114 سورہ، 30 جز (سپارے) یعنی قرآن پاک۔ اللہ تعالیٰ کا ایک اسم ذاتی بے شمار اسماء الحسنیٰ (1000 اسماء تو مولا علیؑ نے دعائے جوشن کبیر، دعائے مشلول میں تعلیم فرمائے ہیں) 73 اسم اعظم ہیں لیکن ہم اپنے کردار کا محاسبہ نہیں کرتے اور بلائیں اپنے ساتھ لگا لیتے ہیں۔

تسبیحات اربعہ سے آگے کا پانچواں لاحول ولا قوۃ الا باللہ کے بارے آج آپ سے ہم کلام ہوں۔ شکریہ اور دعا جزائے خیر برائے مومنین کیساتھ عرض کرتا ہوں کہ یہ کلمہ جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے اسکے معنی ہیں کہ اللہ کے علاوہ کوئی طاقت وقوت نہیں۔ تفصیل یہ ہے کہ اللہ نے ہمیں جن چیزوں پر اختیار دیا ہے وہ عارضی ہے۔ ہمیں اپنے اختیار کو اللہ تعالیٰ کے قانون کے مطابق استعمال کرنا ہے۔ اصل مالک اللہ ہی ہے وہ جب چاہے یہ اختیار واپس لے سکتا ہے۔ اللہ کے 4 طاقتور ترین فرشتے ہر وقت یہ ورد رکھتے ہیں۔

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ علی محمد وآلہ طاہرین

❁ گھر سے نکلتے وقت بسم اللہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ پڑھنے والا اللہ کی حفظ وامان میں آجاتا ہے۔ کوئی پریشانی، خطرہ یا مہم درپیش ہو تو روزانہ 200 مرتبہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ پڑھیں۔

❁ روزانہ نماز فجر کے بعد سبحان اللہ العظیم و بحمدہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھنے سے وہم دیوانگی، جذام، غربت اور بڑھاپے کی کمزوری سے محفوظ رہ سکتے ہیں ❁ سانس یعنی دمہ سے حفاظت کے لیے روزانہ 70 مرتبہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ پڑھیں ❁ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پڑھنے سے شیاطین دور بھاگ جاتے ہیں ❁ جس طرح دنیا میں تعمیر مکان کے لیے سیمنٹ، بجری وغیرہ استعمال ہوتا ہے اسی طرح جنت میں تعمیر رہائش کا سامان یہ 5 کلمات ہیں۔

سُبْحَانَ اللہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَاللہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ پڑھتے رہیں جنت میں گھر تعمیر ہوتا رہے گا پڑھنا روک دیں گے تو فرشتے بھی تعمیر روک کر سامان تعمیر کا انتظار کرنے لگیں گے۔ جنت میں یہ سامان تعمیر استعمال نہیں ہوتا وہاں سونا، چاندی، زمرد اور جواہر کام میں لائے جاتے ہیں ❁ اساتذہ، مقررین، ذاکرین اور مصلح حضرات اپنی بات شروع کرنے سے پہلے لاحول ولا قوۃ الا باللہ پڑھیں تو انکی بات پُر اثر ہوگی اور سمجھ میں جلدی آئے گی۔ ❁ وسعت رزق کے لیے ہر نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد بغیر پہلو بدلے بغیر کسی سے کلام کیے 100 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھیں۔ اللہ جزائے خیر عطا فرمائے گا۔ آغا افتخار حسین صاحب انکے اہل خانہ اور انکی ٹیم جو تعلیمات آل محمدؐ پھیلانے میں میرے معاون ہیں جناب سیدہ فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا ہماری اس نوکری کو قبول فرمالیں۔ 2014 سے مسلسل شائع ہونے والے ہمارے مضامین اور اعمال بہت آسان، عظیم مفید اور دسترس میں ہیں۔ لازمی ہے کہ درود بر محمدؐ وآل محمدؐ اچھی خاصی تعداد میں پڑھیں۔ روحانی اور شرعی مسائل اور مشورے کے لیے رجوع فرمائیں۔

حوالہ جات: منہاج البراعہ، ثواب الاعمال، معانی الاخبار، چشمہ رستگارے، عیون اخبار الرضا، بصائر الدرجات، زاد الصالحین۔

انورعلی
لکھ درودی
0310-7078787

# ایک دن کی نمازوں کے حروف اور اُنکی نیکیاں

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! قارئین امامیہ جنتری کو سال نو مبارک ہو۔ خصوصاً آغا نثار احمد مرحوم و اہلیہ مرحومہ کو پہلے کی طرح اس مرتبہ پھر ایک لاکھ درود پاک اور سورۂ فاتحہ 5 مرتبہ آیت الکرسی 5 مرتبہ سورۂ انزلنا 5 مرتبہ چاروں قل 5-5 مرتبہ۔ پہلے 10 پاروں کا ثواب اور پہلے 10 روزوں کا ثواب ہدیہ ہو۔ جنہوں نے ضالین کو صراط مستقیم پر لگایا ہے۔ اس مرتبہ شائقین امامیہ جنتری کے لیے ایک دن کی نمازوں کا ثواب پیش کر رہا ہوں۔ ہر مومن روزانہ نماز پڑھتا ہے اور قیامت تک پڑھتا رہیگا اور پڑھنی چاہیے کیونکہ نماز مومن اور کافر کے درمیان فرق ہے۔ نماز مومن کی معراج ہے۔ نماز جنت کی کنجی ہے۔ نماز گناہوں سے بچاتی ہے۔ فرمان باری تعالیٰ پارہ نمبر 8 سورۂ انعام رکوع 7 آیت نمبر 160 "**ترجمہ** اسکی رحمت تو دیکھو" جو شخص ایک نیکی کریگا تو اسکو 10 گناہ ثواب عطا ہوگا اور جو شخص بدی کریگا تو اسکی سزا اس کو بس اتنی ہی دی جائیگی اور وہ لوگ کسی طرح ستائے نہ جائینگے" ایک حرف کے بدلے 10 نیکیاں بلکہ اس سے کہیں زیادہ دے سکتا ہے (وہ جو چاہے سو کرے) الٓمٓ یہ ایک حرف نہیں بلکہ 3 حرف ہیں اور اسکے پڑھنے سے 30 نیکیاں ہونگی۔ نماز میں سورۂ چھوٹی پڑھنے سے نیکیاں کم اور بڑی پڑھنے سے زیادہ ہونگی اسی طرح ذکر رکوع و ذکر سجود ایک مرتبہ پڑھنے سے نیکیاں کم اور 3 مرتبہ پڑھنے سے زیادہ ہونگی۔ دعا قنوت چھوٹی پڑھنے سے نیکیاں کم اور بڑی پڑھنے سے زیادہ ہونگیں۔

**نوٹ** کچھ مومنین نماز مختصر پڑھتے ہیں سورۂ چھوٹی پڑھتے ہیں ذکر رکوع و ذکر سجود ایک مرتبہ پڑھتے ہیں دعا قنوت چھوٹی پڑھتے ہیں۔ کچھ مومنین تسبیح نہیں پڑھتے دعا شارٹ مانگتے ہیں سجدہ شکر نہیں کرتے اور نہ ہی زیارت پڑھتے ہیں اور ایسے ہی چلے آتے ہیں نماز تو ہو جاتی ہے لیکن نیکیاں کم ہو جاتی ہیں تو آیئے اس طرح نماز پڑھنے سے آپکو ایک دن کی اتنی نیکیاں ملتی ہیں یہ صرف 17 رکعت نماز فریضہ کی نیکیاں ہیں اگر آپ سنتیں اور نفل پڑھتے ہیں تو ثواب اور بڑھ جائیگا نوافل بھی ضرور پڑھنے چاہیے تفصیل صرف نماز کی دی جارہی ہے آذان و اقامت تسبیح و دعا سجدہ شکر و زیارت کی نہیں اگر یہ ساری تفصیل دیتا تو کئی صفحات بھر جائیں گے لہٰذا اس پر اکتفا کرتے ہیں یہ سری آذان سے لیکر زیارت تک دی جارہی ہے۔ (واللہ اعلم) ایک ایک حرف کا ذمہ دار ہوں

| ایک دن کی نمازوں کے حروف اور اُنکی نیکیاں | حروف | مرتبہ | ٹوٹل حروف | ایک حرف کے بدلے 10 نیکیاں | ٹوٹل نیکیاں |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک دن میں اذان 3 مرتبہ پڑھی جاتی ہے | X 346 | = 3 | 1038 | X 10 = | 10380 |
| ایک دن میں اقامت 5 مرتبہ پڑھی جاتی ہے | X 258 | = 5 | 1290 | X 10 = | 12900 |
| ایک دن میں نمازیں 5 پڑھی جاتی ہیں | X8856 | ایک دن = | 8856 | X 10 = | 88560 |
| ایک دن میں تسبیح 5 مرتبہ پڑھی جاتی ہے | X 833 | = 5 | 4165 | X 10 = | 41650 |
| ایک دن میں دعا 5 مرتبہ مانگی جاتی ہے | X 895 | = 5 | 4475 | X 10 = | 44750 |
| ایک دن میں سجدہ شکر 5 مرتبہ کیا جاتا ہے | X 150 | = 5 | 750 | X 10 = | 7500 |
| ایک دن میں زیارت 3 مرتبہ پڑھی جاتی ہے | X 602 | = 3 | 1806 | X 10 = | 18060 |
| ٹوٹل میزان | 11940 | * | 22380 | X 10 = | 223800 |

**یہ ایک دم درود ہے** انسان کے علاوہ حیوان، گائے، بھینس، بکری، دنبہ، اونٹ، وغیرہ۔ پرندوں میں مرغی، کبوتر، بٹیر، تیتر، بلبل، مور، وغیرہ کے پیٹ و سینہ میں درد ہو تو ایک روٹی کا ٹکڑا لیں اور اس پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم و درود پڑھ کر دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے یہ پاک نام لکھیں

۱ یَا اللہ ۲ اَلْقَابِضُ ۳ اَلْوَاجِدُ ۴ اَلشَّافِی ۵ اَلْکَافِی ۶ اَلْمُقِیْتُ ۷ یَا عَظِیْمُ

پھر ایک مرتبہ درود پڑھ کر کھالیں اور کھلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ 10 منٹ کے اندر آرام آئیگا اور پھر اسکو زندگی کا معمول بنالیں (عام اجازت ہے) یہ دم درود کافی عرصہ سے میرا آزمودہ ہے۔ آخر میں آغا افتخار حسین صاحب کی اہلیہ مرحومہ کے لیے سورۃ فاتحہ کی اپیل کرتا ہوں اور ادارے کی ترقی کے لیے دعا گو ہوں۔ فقط والسلام اللہ آپ سب کا حامی و ناصر آپکا عزیز انور علی لکھو دروی بمقام وڈاک خانہ خاص قائم بھروانہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ۔

## ایک دن کی 5 نمازوں کے حروف اور ان کا ثواب

فجر 2 رکعت ظہر 4 رکعت عصر 4 رکعت مغرب 3 رکعت عشاء 4 رکعت

| سورۃ ذکر نماز | تفصیلات | حروف | مرتبہ | ٹوٹل حروف | ایک حرف کے بدلے 10 نیکیاں | ٹوٹل نیکیاں |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تکبیرۃ الاحرام | اَللّٰہُ اَکْبَرُ | X 08 | =110 | X 880 | = 10 | 8800 |
| تسمیہ | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | X 19 | =27 | X 513 | = 10 | 5130 |
| سورۃ الفاتحہ | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ | X122 | =17 | X2074 | = 10 | 20740 |
| سورۃ القدر | اِنَّا اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ | X110 | =05 | X 550 | = 10 | 5500 |
| اخلاص | قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ | X 47 | =05 | X 235 | = 10 | 2350 |
| دعا قنوت | اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا | X 61 | =05 | X 305 | = 10 | 3050 |
| درود | اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ | X 21 | =70 | X1470 | = 10 | 14700 |
| ذکر رکوع | سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ | X 20 | =17 | X 340 | = 10 | 3400 |
| ذکر قرار | سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ | X 14 | =17 | X 238 | = 10 | 2380 |
| ذکر سجود | سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی وَبِحَمْدِہٖ | X 20 | =34 | X 680 | = 10 | 6800 |
| ذکر استراحت | اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ | X 22 | =17 | X 374 | = 10 | 3740 |
| سجدہ سے اٹھتے وقت | بِحَوْلِ اللّٰہِ وَ قُوَّتِہٖ اَقُوْمُ وَاَقْعُدُ | X 22 | =12 | X 264 | = 10 | 2640 |
| تشہد | اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ | X 52 | =09 | X 468 | = 10 | 4680 |
| سلام | اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ | X 93 | =05 | X 465 | = 10 | 4650 |
|  | ٹوٹل میزان | * | =* | 8856 | = 10 | 88560 |

# انسانی جسم پر نماز کے اثرات

ڈاکٹر اسد عباس رضوی (لکھنو)
Mob:9415075312

عالمی ادارہ صحت یا ورلڈ ہیلتھ آرگنائزیشن (WHO) نے صحت کو سمجھانے کے لیے جس عبارت کا استعمال کیا ہے اس میں انسان کی مکمل جسمانی و روحانی صحت کیساتھ اجتماعی و سماجی صحت کو بھی شامل کیا گیا ہے یعنی صحت صرف بیماری کا جسم میں نہ ہونا نہیں ہے بلکہ مکمل صحت جسمانی، روحانی اور سماجی صحت ہوتی ہے

**نماز اور جسمانی صحت** نماز سے بہتر ہلکی اور مسلسل ورزش کا تصور نہیں کیا جا سکتا ہے۔ اسکی ترتیب ایک مختصر وقت میں اعلیٰ معیار کی عضلاتی، ذہنی اور اعصابی کسرتوں پر مشتمل تحفہ ہے۔ نماز کے لیے جب ہم ارادہ کرتے ہیں تو اسی وقت سے ہمارا ذہن دنیاوی کاموں سے الگ ہو کر اللہ کی طرف رجوع کرتا ہے جب یہ کام ہم دن میں 5 مرتبہ کریں تو آج کی سائنس کے لحاظ سے یہ صحت پر Meditation کے اثر کا بہترین نمونہ عمل ہے Meditation کا مطلب کسی ایک ٹارگٹ پر فوکس کرنا جس سے ذہن باقی سبھی سوچ اور فکر سے دور رہے نماز میں نیت کرنے کیساتھ ہی ہمارا پورا دھیان اللہ کی طرف ہوتا ہے جو ہمیں سکون دیتا ہے۔ یہ اختلاج (Anxiety) اور ڈپریشن (Depression) مایوسی جیسی بیماری کو دور کرتا ہے۔

نماز ان حضرات کو جو زیادہ تر بیٹھ کر کام کرتے ہیں 5 مرتبہ نماز پڑھنا انکو امراض قلب، ذیابیطس (Diabetes) دماغی پریشانی اور جوڑوں کے درد جیسے امراض سے نجات دلاتی ہے۔ نماز ہمارے خون کے دوران کو بہتر کرتی ہے۔ خون میں چربی (Cholesterol) کو کم رکھتی ہے جو دل کی بیماریوں میں بے حد مفید ہے۔ میڈیکل سائنس کے حساب سے کھانا کھانے کے بعد ہمارے جسم میں کولیسٹرول کا لیول بڑھ جاتا ہے اگر کھانے کے ساتھ ساتھ ہلکی کسرت کی جائے تو یہ کولیسٹرول Liver کے ذریعہ ہمارے جسم سے باہر ہو جاتا ہے۔

**وضو** وضو کرنے کے لیے ہم اپنے ہاتھ اور چہرے کو دھوتے اور پیر کا مسح کرتے ہیں جس سے الگ الگ بیماریوں کے جراثیم ہمارے جسم سے الگ ہو جاتے ہیں اور ہم Infectious بیماریوں سے بچتے ہیں۔ ایک فلسفہ کے حساب سے ہمارے جسم میں Accupressure کے مقام ہوتے ہیں جو وضو کرنے سے Stimulate ہوتے ہیں اور ہمیں صحت مند بناتے ہیں۔ وضو کرتے وقت کلی کرنے کے دوران ہمارے منہ کے جراثیم دور ہوتے ہیں جس سے نزلہ زکام جیسی بیماریوں میں فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ ناک میں پانی ڈالنے سے ناک میں ہونے والے جراثیم اور الرجی پیدا کرنے والے جراثیم دور ہوتے ہیں۔ چہرہ دھونے سے چہرے پر نکھار یا نور آتا ہے مہاسے جھریاں اور داغ دھبے چہرے سے دور ہوتے ہیں۔

**تکبیر** نماز میں دونوں ہاتھوں کا کانوں تک اٹھانا اس لئے اہم ہے کہ اس عمل سے دونوں ہاتھوں، گردن اور شانوں کے پٹھوں (Muscles) کی ورزش ہوتی ہے۔ تحقیق کے مطابق دل کے مریضوں کے لیے یہ ورزش بے حد مفید ثابت ہوتی ہے جو نماز پڑھنے سے خود بخود ہو جاتی ہے۔ اس طرح کی ورزش عام حالات میں فالج کے خطرے سے بھی محفوظ رکھتی ہے۔

**قیام** نماز میں قیام انسانی جسم پر وہ اثر ڈالتا ہے جو کسی بھی ورزش کے بیچ میں Muscles کو آرام دینے کے لیے ضروری ہوتا ہے نماز کے درمیان میں قیام ہمارے جسم کو آرام دیتا ہے اور حرکت قلب کو Maintain کرتا ہے۔ نماز میں قیام کرنے سے دل کا بوجھ ہلکا ہو جاتا ہے کیونکہ انسان کے جسم کا وزن دونوں پاؤں پر یکساں پڑتا ہے۔

**رکوع** جب ہم رکوع کرتے ہیں تو ہماری Nerves کھنچتی ہیں جو بدن میں طاقت پیدا کرتی ہیں۔ اس سے کمر درد، گردن کا ورم اور ہاتھ پیر کے درد میں فائدہ ملتا ہے۔ رکوع کے دوران ہمارے پیٹ پر دباؤ بنتا ہے جو کھانا ہضم کرنے میں مدد کرتا اور قبض نہیں ہونے دیتا۔ رکوع کے عمل سے معدے اور آنتوں کی خرابیاں دور ہو جاتی ہیں رکوع کے دوران ہمارے گردے کی رگوں میں بھی خون کا دوران بڑھ جاتا ہے۔ جو گردے کی بیماریوں سے بچاتا ہے۔ رکوع سے گردوں میں پتھری بننے کا عمل بھی سست پڑ جاتا ہے اور رکوع کی وجہ سے پتھری جلدی نکل جاتی ہے۔ برابر نماز پڑھنے سے رکوع کے دوران ہماری Spinal Muscle کی ورزش ہوتی ہے اگر ہم برابر یہ ورزش نہ کریں تو کمر درد (Slipped) کی پریشانی ہو جاتی ہے تب مریض کو جھکنے سے منع کرنا پڑتا ہے اسکا مطلب اگر ہم برابر نماز پڑھتے رہیں تو یہ نوبت ہی نہیں آنے پائے گی۔

**سجدے کے فوائد** جب ہم سجدہ کرتے ہیں تو ہمارے خون کا

دوران ہمارے دماغ کی طرف بڑھ جاتا ہے جو ہماری یادداشت کو بہتر کرنے میں مدد کرتا ہے۔ سجدے میں کولہوں، کہنیوں، ٹخنوں اور گھٹنوں پر جھکاؤ ہوتا ہے جبکہ ٹانگوں اور رانوں کے پیچھے کے پٹھے اور کمر و پیٹ کے پٹھے کھنچے ہوئے ہوتے ہیں اور کندھے کے جوڑ کے پٹھے اس کو باہر کی طرف کھینچتے ہیں اسکے ساتھ ساتھ کلائی کے پیچھے کے عضلات بھی کھنچے ہوئے ہوتے ہیں۔ سجدہ کرنے سے Brain Hemorrhage دماغ میں نس کا پھٹنا اور سردرد (Migrain) جیسی بیماریاں دور ہوتی ہیں (دماغ کی صحت کے لیے EEG میں دماغ میں اٹھنے والی Activity کو دیکھا جاتا ہے سجدے کے دوران دماغ میں Alpha waves نمایاں ہوجاتی ہیں جو صحت مند دماغ کی نشانی ہے یہ سب کچھ دماغی سکون، خوشی اور اطمینان دکھاتا ہے) سجدہ کرنے سے ہماری ریڑھ کی ہڈی میں کھینچاؤ بنتا ہے جو اسکی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ سجدے میں ٹانگوں اور رانوں کے پیچھے عضلات، کمر اور پیٹ کے عضلات کھنچے ہوئے ہوتے ہیں یہ ایک ایسی بہترین ورزش ہے جو ریڑھ کی ہڈی کو مضبوط اور لچکدار بناتی ہے۔ سجدے کے دوران خون اور زمین کی کشش کا اضافی دباؤ ہاتھوں، پیشانی، چہرے، سینے اور دل کی طرف بڑھ جاتا ہے اور پھر چند سیکنڈ بعد سجدے سے سر اٹھاتے ہی نارمل ہوجاتا ہے۔ اسی طرح خون کی نالیوں کی متحرک حرکات اور طاقتور پمپنگ سے رگوں کی قوت لچک بڑھ جاتی ہے۔

**تشہد** تشہد کی حالت میں گھٹنے اور کولہے پر جھکاؤ ہوتا ہے، ٹخنے اور پیر کے عضلات پیچھے کھینچے ہوئے ہوتے ہیں کمر اور گردن کے پٹھے کھنچے ہوئے ہوتے ہیں۔ یہ ایک اچھی کسرت ہے۔ آج میڈیکل سائنس نے کسرت کو تمام بیماریوں میں مددگار مانا ہے۔ جب ہم پانچ وقت کی نماز پڑھتے ہیں تو ہمارے جسم کی مکمل کسرت ہوتی ہے۔ نماز پڑھنے سے ہمارے جسم میں خوشی پیدا کرنے والے ہارمونس جیسے Serotonins بنتے ہیں جو ہماری جسمانی اور روحانی صحت کے لیے بہتر ہوتے ہیں۔

**نماز اور روحانی صحت** جیسا کہ جدید سائنس نے نماز کا انسانی دماغ Relaxation Effect ثابت کیا ہے دن میں پانچ مرتبہ نماز پڑھنا انسان کو روحانی طور پر صحت مند رکھتا ہے۔

**نماز اور سماجی صحت** اسلام میں جماعت کی نماز کا تصور سماجی صحت کا بہترین نمونہ عمل ہے یہ ہمیں معاشرے میں ہونے والے حالات اور دوسرے مومنین کی پریشانیوں کو سمجھنے اور دور کرنے کا موقع فراہم کرتی ہے۔

## جدید تحقیق اور نماز کے جسمانی فوائد

ملیشیا میں ہوئی ایک میڈیکل سائنٹسٹ ریسرچ نے نماز کا انسانی ذہن پر اثر EEG ریکارڈنگ کے ذریعے ثابت کیا ہے۔ EEG ذہن میں ہونے والی الگ الگ کیفیت کو Waves کی شکل میں ریکارڈ کرتا ہے۔ Waves کا Type انسان کے ذہنی سکون کو دکھاتا ہے۔ Alpha Waves جتنی زیادہ تعداد میں Brain میں ریکارڈ ہوتی ہیں ذہن اتنا سکون میں رہتا ہے۔ ملیشیا کے سائنٹسٹ نے اپنے تجربہ میں نماز کے دوران انسانی ذہن میں Alpha Waves کی زیادہ مقدار دکھائی ہے۔ International Medical Scientist نے بھی اس بات کو قبول کیا ہے۔

WHO کی ایک تازہ Study میں یہ ثابت کیا ہے کہ صبح جلدی سو کر اٹھنے والے لوگوں کی زندگی دیر تک سونے والوں سے لمبی اور بہتر ہوتی ہے اسلام نے صبح کی نماز کو واجب قرار دے کر ان کی بہتر صحت کا انتظام چودہ سو سال پہلے ہی کر دیا تھا۔

Chinees reflexology نے تلوے میں کچھ پریشر پوائنٹ ایسے ثابت کئے ہیں کہ اگر ان پر دن میں کئی مرتبہ تھوڑا تھوڑا پریشر ڈالا جائے تو انسان کئی بیماریوں سے دور رہ سکتا ہے۔ جب ہم تشہد میں بیٹھتے ہیں تو ہمارے انگوٹھے کے Spots پر پریشر آتا ہے جو صحت کے لیے مفید ثابت ہوتے ہیں۔ اس طرح ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ نماز ایک مکمل روحانی، جسمانی اور سماجی صحت کے لئے اللہ کا بندوں کے لیے بہترین تحفہ ہے (بشکریہ اصلاح لکھنو)

## طریقہ نذر، نیاز معصومین علیہم السلام

جس چیز پر نذر دینی ہو اسکو قبلہ رخ رکھیں اور خود بھی قبلہ رو رہیں پہلے تین مرتبہ درود پڑھیں پھر ہاتھ اٹھا کر بہ خلوص نیت تین مرتبہ اول و آخر درود پاک پڑھیں اور پھر ایک مرتبہ سورۂ الحمد اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں اور جتنی بھی سورتیں پڑھنا چاہیں اور یہ کہیں جو کچھ تلاوت کیا ہے وہ آئمہ معصومین کی خدمت بابرکت میں ہدیۂ نذر ہوئے خصوصاً جن امام کی نذر دینی ہے انکا اسم گرامی لے۔

**طریقہ فاتحہ عام مومنین** اول و آخر تین مرتبہ درود، درمیان میں ایک مرتبہ سورۂ الحمد اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں۔ پھر یوں کہیں کہ ان سورتوں کا ثواب آئمہ معصومین علیہم السلام کی خدمت میں ہدیہ ہو اور جو ثواب ملے وہ فلاں بن فلاں کی روح کو پہنچیں۔ آمین

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا مجرب عمل

اکرام عباس کاظمی
کاظمی ہاؤس علی ٹاؤن شاہ اللہ دتہ اسلام آباد
0300-9491015

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اسم اعظم ہے اور اتنی نزدیک ہے جتنی آنکھ کی سفیدی آنکھ کی سیاہی کے نزدیک ہے حضرت علی علیہ السلام فرماتے ہیں قرآن کا دل سورہ یسین ہے اور سورہ یسین کا دل سلام قولا من رب رحیم ہے اور سلام قولا من رب رحیم کا دل سورہ فاتحہ میں ہے اور سورہ فاتحہ کا دل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا دل ب کے نقطے میں ہے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ب کا نقطہ میں علی ہوں اور میری حیثیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے نقطہ ب میں موجود ہے۔ جو کچھ قرآن میں ہے وہ سورہ فاتحہ میں ہے جو کچھ سورہ فاتحہ میں ہے وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں اور جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ہے وہ بائے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں ہے اور جو بائے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے وہ اسکے نیچے باء کے نقطے میں ہے حضرت امام علی علیہ السلام نے فرمایا وہ نقطہ میں ہوں۔ اگر میں اسکی تشریح کروں تو پتا نہیں کتنے ہزار صفحے کی کتاب تیار ہو امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں اگر کسی کام کے آغاز میں ہمارے شیعہ نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہنا ترک کیا تو اللہ تعالی اسے کسی ناگوار عمل سے آزمائے گا۔ تفسیر انوار النجف میں ہے کہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اللہ تعالی اسکے لیے جنت میں ستر ہزار محل یاقوت کے بناتا ہے اس لیے ہر کام کرنے سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے کی تاکید کی ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جہاں پڑھنے کا ثواب ہے وہاں بے شمار مسائل میں بھی فائدہ دیتی ہے۔ بے شمار عمل موجود ہیں جو کہ مجرب عمل ہیں آج کا عمل بھی مجرب ہے پیش کر رہا ہوں یہ ایسا عمل ہے جسکے باثر ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں بس سچے دل اور کامل اعتقاد سے اس عمل کو جو بھی کرے گا ان شاء اللہ تعالی اللہ پاک کے کلام سے فیض یاب ہوگا واضح رہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کلید اجواب مقاصد ہے اور اللہ تعالی حق سبحانہ اس عمل کے اثر کو زائل نہیں فرماتا یہ عمل 19 دن کا ہے کیونکہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے حروف کی تعداد (19) ہے ہر جائز مقصد اور حل نہ ہونے والی کسی بھی مشکل کے لیے عمل کیا جاسکتا ہے عروج ماہ میں کسی بھی دن عمل شروع کیا جاسکتا ہے کوئی بھی فرصت کا وقت مقرر کرلیں مگر جو وقت پہلے دن مقرر کریں اس میں تبدیلی نہیں ہونی چاہیے اور نہ ہی عمل کی جگہ تبدیل ہو یعنی وقت اور جگہ دونوں کی پابندی کے ساتھ عمل شروع کرنے سے پہلے غسل کرلیں پاک صاف جگہ اور لباس ضروری ہے دوران عمل 19 دن تک کچا پیاز اور لہسن کچا کھانا منع ہوگا۔ جس مقصد حاجت اور مشکل کے لیے عمل کریں گے ان شاء اللہ کامیابی ہوگی اگر دوران عمل کامیابی ہو بھی جائے تو عمل مکمل کرنا ہوگا۔ عمل سے پہلے 3 مرتبہ درود پاک اور پہلے دن 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا ہے اور روزانہ 786 میں ایک کا اضافہ کرتے جانا ہے کیونکہ عمل 19 دن کا ہے تو آخری دن تعداد 805 تک ہو جائے گی روزانہ عمل پڑھنے کے بعد اپنے مقصد کی دعا مانگیں جب دعا مانگیں تو انتہائی عاجزی سے اگر آپ کے دل میں سوز آنکھوں میں حقیقی طلب کے آنسو ہوں گے تو قدرت کاملہ کی طرف سے آپ کا مقصد حل ہونے میں ذرا دیر نہ ہوگی عمل شروع کرنے سے پہلے 2 رکعت نماز حاجت پڑھنی ہے یہ نماز صرف پہلے دن پڑھنی ہے روزانہ نہیں پڑھنی۔ نماز صبح کی نماز کی طرح ہی پڑھنی ہے۔ جب عمل ختم ہو تو خدا سے دعا مانگیں۔ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام فرماتے ہیں جب کوئی حاجت درپیش ہو تو خدا سے اس طرح دعا مانگیں۔ اے اللہ! تجھ کو محمد و علی کا واسطہ تیرے نزدیک ان حضرات کی جو قدر ومنزلت ہے اسی قدر ومنزلت اور شان وعظمت کے ذریعہ میری حاجت کو پورا فرما ایسا کہنے سے اللہ تعالی بندے کی دعا قبول فرماتا ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا دائرہ بنا کر پاس رکھ سکتے ہیں کسی بھی حاجت کے لیے دائرہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا نقش بنا کر اس نقش کو بازو پر باندھ لیں ہر کام میں فتح یابی ہوگی ہر قسم کی پریشانی کا خاتمہ ہوگا روزگار کے ذرائع ملیں گے۔ ان شاء اللہ



# قرآن پاک اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (یٰسین)

نازش رضا ایڈووکیٹ
0345-2995094

مومنین کرام السلام علیکم! بانیان وکارکنان امامیہ جنتری میرے اور اپنے متعلقین کی صحت وسلامتی ومغفرت کے لیے اس مضمون کو پڑھنے کے لیے درود بر محمدؐ وآل محمدؐ پڑھ لیں۔ ہم سب جانتے ہیں کہ قرآن پاک اسلام کے تمام احکامات اصول وقواعد کا حامل ہے کوئی قاعدہ، کوئی اصول، اللہ کا حکم، کوئی علم، کوئی بھی فلاح کی بات غرض کچھ بھی قرآن سے باہر نہیں ہے یہ 30 سپارے، 114 سورتیں، 6666 آیات، کائنات کا اہم ترین کلام ہے کائنات کے تمام انسان وجنات مل کر اس جیسی ایک آیت نہیں بنا سکتے یہ قرآن پاک وہ کلام ہے جس میں ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء کو بھیجنے کا مقصد اور اُن کی کاوشیں اور اُن کی زندگی شامل ہے اس مقصد تخلیق میں کل مخلوقات پوشیدہ ہے اس قرآن میں اسمائے اعظم بھی ہیں قیامت تک سامنے آنے والے علوم، واقعات، حادثات، حالات، واقعات ہر سوال کا جواب ہر مشکل کا حل ہر مرض کا علاج غرض پورا دین اسلام اس میں پوشیدہ ہے اور اللہ تعالیٰ بقدر گنجائش انسان کو اس کا علم عطا فرماتا ہے۔ قرآن پاک ایسی مقدس کتاب ہے جس کی آیات محکم بھی ہیں متشابہات بھی، اُن کے ظاہری معنی بھی ہیں اور باطنی معنی بھی ہیں۔ باطنی معنی کی تشریح صرف وہی کر سکتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کے کلام کے لیے اللہ کی طرف سے متعین ہوئے ہیں یعنی جو معصوم ہیں یعنی جنہوں نے مہد سے لحد تک کبھی کوئی گناہ یا معمولی سی غلطی بھی نہ کی ہو۔ اگر تشریح کرنے والا معصوم نہیں ہوگا تو اپنی من پسند تشریح کرے گا اور فرقے بنتے چلے جائیں گے جیسا کہ تاریخ گواہ ہے جتنے بھی فرقے بن چکے یا بنیں گے سب کا قرآن یہی ایک ہے۔ الغرض یہ قرآن ہی مکمل اسلام ہے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجسم اسلام ہیں قرآن مکمل تحریری اسلام ہے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکمل عملی اسلام ہیں۔ مومنین کرام آپ سب جانتے کہ سورۃ یٰسین قرآن کا دل ہے قرآن پاک مکمل اسلام اور مکمل اسلام کا دل یٰسین! (یہ سب جانتے ہیں کہ جسم کے لیے دل کی اہمیت کیا ہے) یٰسین تمام مخلوقات میں افضل ترین ہے یہ نام گرامی اللہ تعالیٰ کا کو اتنا پسند ہے کہ اپنے محبوب کو یٰسین یعنی اے سین کہہ کر مخاطب کیا سین بھی کیا نام ہے سبحان اللہ۔ اللہ کے نام کے قمری اعداد 66=6+6=12=1+2=3 = اللہ کے نام کا عدد بھی 3 اور سین نام بھی ایسا رکھا ہے = س + ی + ن = 60+10+50=120=1+2=3 سین کا عدد بھی 3 ہے سین میں حروف بھی 3 ہیں اللہ کے عدد بھی 3 ہیں۔ اگر یٰسین پر غور کریں تو ی اس ی ن حروف بھی 5 ہیں۔ یٰسین کے عدد ملاحظہ فرمائیں 10+1+60+10+50=131=1+3+1=5 یٰسین کے عدد بھی 5 ہیں۔

❁ سورۂ یٰسین جس جائز مقصد کے لیے 3 مرتبہ روزانہ پڑھی جائے مقصد حاصل ہوگا ❁ مریض کو دم کر کے پلائیں شفا ہوگی ❁ حصول ثواب کے لیے پڑھی جائے تو 12 قرآن پاک اور بعض روایات میں 22 قرآن کا ثواب حاصل ہوگا ❁ قبرستان میں پڑھی جائے تو قبروں میں عذاب کم ہوگا ❁ مرحومین کو ایصال کیا جائے تو ان کے اعمال میں خاطر خواہ اضافہ ہوگا ❁ کسی کو بدکرداری، بدزبانی سے روکنے کے لیے دم کر کے پلائیں۔

❁ مریض کے پاس بیٹھ کر پڑھی جائے تو صحت ہوگی یا موت کی سختیاں نہ ہونگیں۔

## گمشدہ چیزوں کی تلاش

اکثر چیزوں کے گم ہوجانے سے لوگوں کو بہت پریشانی ہوتی ہے۔ پس جس کو اس قسم کی پریشانی دوپہر سے پہلے پیش آئے وہ تین مرتبہ درج ذیل دعا پڑھ کر دستک دے یعنی تین مرتبہ ایک ہتھیلی دوسری ہتھیلی پر مارے پھر تلاش کرے ان شاء اللہ وہ شے مل جائے گی۔ اگر دوپہر کے بعد پریشانی پیش آئے تو اسی ترکیب سے دوسری دعا تین مرتبہ پڑھے اور دستک دے کر تلاش کرے۔

| | |
|---|---|
| **قبل دوپہر کی دعا** | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَمْسَیْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ |
| **بعد دوپہر کی دعا** | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَصْبَحْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ |

# عمل حاجت روائی نادِ علیؑ

تحریر
راجہ اعجاز حسین (کراچی)
0345-2887962
0321-2542434

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم، قارئین کی خدمت میں اس بار نادِ علیؑ کا مجرب عمل پیش کر رہا ہوں جس میں مشکلات کا حل موجود ہے۔ خصوصاً یہ عمل حصول رزق کے لئے لاجواب ہے اور برسہا برس سے میرے مجربات سے ہے۔ نادِ علیؑ کے فضائل سے ہر مومن آگاہ ہے۔ اگر نادِ علیؑ کے فضائل لکھیں تو جنتری کے صفحات کم پڑ جائیں گے۔ اگر نیت جائز شرعی حاجت کی ہو تو انسان اس عمل کے کرنے سے کبھی اپنے مقصد میں ناکام نہیں ہوا ہے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس مبارک عمل کے صدقے ہر مومن، مومنہ کی مشکلات حل کرے۔ آمین

## نادِ علیؑ صغیر

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِي

**نمبر 1** نادِ علیؑ کو بسط حروف کریں۔

ن۔ا۔د۔ع۔ل۔ی۔ا۔م۔ظ۔ہ۔ر۔ا۔ل۔ع۔ج۔ا۔ب۔ت
ج۔د۔ہ۔ع۔و۔ن۔ا۔ل۔ک۔ف۔ی۔ا۔ل۔ن۔و۔ا۔ب۔
ک۔ل۔ہ۔م۔و۔غ۔م۔س۔ی۔ن۔ج۔ل۔ی۔ب۔ع۔
ظ۔م۔ت۔ک۔ی۔ا۔ا۔ل۔ل۔ہ۔ب۔ن۔ب۔و۔ت۔ک
ی۔ا۔م۔ح۔م۔د۔ب۔و۔ل۔ا۔ی۔ت۔ک۔ی۔ا۔ع۔ل۔
ی۔ی۔ا۔ع۔ل۔ی۔ی۔ا۔ع۔ل۔ی۔

**نمبر ۲:** اب ان حروف کو تخلیص کریں یعنی جو حروف دو بار یا سہ مرتبہ آئے ان کو کاٹ دیں جو حروف تخلیص کے بعد برآمد ہوئے وہ یہ ہیں۔

ن۔ا۔د۔ع۔ل۔ی۔م۔ظ۔ھ۔ر۔ج۔ب۔ت۔و۔ک۔ف۔
غ۔س۔ح۔

جو حروف برآمد ہوئے 19 ہیں، اسی طرح بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بھی 19 حروف ہیں۔

**نمبر ۳:** اب ان حروف سے عمل تیار ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ سے ہر حروف کے اسم اعظم لیں۔

ن سے نافعُ، ا سے اللہُ، د سے دیانُ، ع سے علیُّ، ل سے لطیفُ، ی سے یسیرُ، م سے مبینُ، ظ سے ظاھرُ، ھ سے ھادیُ، ر سے رحیمُ، ج سے جلیلُ، ب سے باسطُ، ت سے توابُ، و سے واسعُ، ک سے کریمُ، ف سے فتاحُ، غ سے غفورُ، س سے سلامُ، ح سے حبیبُ۔

عروج ماہ میں اتوار کے روز ساعت مشتری میں زعفران کی روشنائی سے نقش لکھیں یا پھر چاندی کے پترے پر کندہ کر لیں جو شخص خود تیار نہ کر سکے وہ کسی صاحب علم و مومن یا مومنہ سے تیار کروالے۔ نقش یا لوح کو اپنے سامنے رکھ کر بتائے ہوئے طریقے کے مطابق مسلسل 19 یوم ورد کر کے لوح پر دم کریں۔ نقش کے نیچے اپنا نام بمعہ والدہ اور مقصد ضرور لکھیں۔ آپ جس مقصد کے لئے بھی عمل کریں گے۔ ان شاء اللہ 19 یوم میں آپ کا مقصد پورا ہو جائے گا۔

اعداد نادِ علیؑ 6427 - 30 = 6397 / 4 = 1599 باقی 1 بچا کسر خانہ 13 میں 1 کا اضافہ ہوگا۔

| نمبر | ورد | تعداد ورد |
|---|---|---|
| 1 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا نافعُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 84 بار |
| 2 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا اللہُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 66 بار |
| 3 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا دیانُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 65 بار |
| 4 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یا علیُّ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 110 بار |
| 5 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا لطیفُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 129 بار |
| 6 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا یسیرُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 100 بار |
| 7 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا مبینُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 102 بار |
| 8 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا ظاھرُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 98 بار |
| 9 | بسم اللہ الرحمن الرحیم یا ھادیُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 56 بار |
| 10 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یا رحیمُ حق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 96 بار |
| 11 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یا جلیلُ بحق نادِ علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 73 بار |

| | | |
|---|---|---|
| 12 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاباسط بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 72 بار |
| 13 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاتواب بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 85 بار |
| 14 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاواسع بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 47 بار |
| 15 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاکریم بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 90 بار |
| 16 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یافتاح بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی) | 93 بار |
| 17 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاغفور بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 80 بار |
| 18 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاسلام بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 131 بار |
| 19 | بسم اللہ الرحمن الرحیم، یاحسیب بحق ناد علی صغیر (پوری ورد کرنی ہے) | 103 بار |

**لوح مبارکہ یہ ہے**

شمکائیل — ۷۸۶ — شنقیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰۶ | ۱۶۰۹ | ۱۶۱۳ | ۱۵۹۹ |
| ۱۶۱۲ | ۱۲۰۰ علی حسنین | بنت کلثوم کو ترقی رزق ۱۲۰۵ | ۱۶۱۰ |
| ۱۶۰۱ | ۱۲۱۵ عطا ہو | ۱۲۰۷ | ۱۶۰۴ |
| ۱۶۰۸ | ۱۶۰۳ | ۱۶۰۲ | ۱۶۰۱۴ |

لوبیائیل — نقطلشائیل

**نوٹ:** ہر ماہ کی 15 اور 16 تاریخ کو لاہور میں بالمشافہ ملاقات کریں۔

Email: raja.ejaz.hussain@gmail.com

# حفاظت کے لیے عمل

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

زیب النساء خواجہ۔ مغل حویلی موچی گیٹ لاہور

محترم قارئین کرام السلام علیکم۔ تحفہ یا علی مدد۔

سب سے پہلے آغا افتخار حسین صاحب کی بے حد ممنون ہوں جنکی حوصلہ افزائی میرے لیے یہ مضمون آپکی خدمت میں پیش کرنے کا سبب بنی۔ اللہ تعالیٰ انکی توفیقات خیر میں اضافہ فرمائے اور وہ اسی طرح تعلیمات محمدؐ و آل محمدؐ کو عام کرنے میں اپنا کردار ادا کرتے رہیں۔ آمین!

آج میں آپکی خدمت میں حفاظت کا ایک مختصر سا عمل پیش کر رہی ہوں امید ہے کہ تمام مومنین و مومنات اس سے مستفید ہوں گے۔ ان شاء اللہ

سید ابن طاؤس نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ جو شخص ایسی حالت میں صبح کرے کہ اس کی دائیں ہاتھ میں عقیق کی انگوٹھی ہو تو وہ کسی اور چیز کی طرف نظر کرنے سے پہلے انگوٹھی کے نگینے کو ہتھیلی کی طرف پھیرے اور اس پر نگاہ رکھ کر سورہ قدر کو پڑھے اور اسکے بعد کہے

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَ كَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاٰمَنْتُ بِسِرِّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ عَلَانِيَتِهِمْ وَظَاهِرِهِمْ وَبَاطِنِهِمْ وَاَوَّلِهِمْ وَاٰخِرِهِمْ

**ترجمہ** میں ایمان رکھتا ہوں اللہ پر جو یکتا ہے اسکا کوئی شریک نہیں اور انکار کرتا ہوں بت اور طاغوت کا۔ اور ایمان رکھتا ہوں محمدؐ و آل محمدؐ کے نہاں وعیاں پر اور انکے ظاہر و باطن پر اور انکے اول و آخر پر۔

پس جو شخص یہ عمل کرے گا خدائے تعالیٰ اس دن کی شام تک آسمان سے اُترنے والی چیزوں، آسمان کی طرف جانے والی چیزوں، زمین میں داخل ہونے والی چیزوں اور زمین سے نکلنے والی چیزوں کے شر سے اُسے محفوظ رکھے گا اور وہ خدا و دوستان خدا کی حفاظت میں رہے گا۔

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ



## کھجلی چنبل پھوڑا خارش اور ناسور کیلیے

**نسخہ:** کھجلی و خارش کے لئے گندھک کے پاؤڈر کو سرسوں کے تیل میں حل کر کے مالش کرنا مفید ہے ☆ خارش و چنبل اور پھوڑوں کیلیے یہ دعا پڑھی جائے اور لکھ کر بیمار کے گلے میں ڈالی جائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ ۨ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَاَنْتَ لَا تَكْبَرُ اَللّٰهُ يَبْقٰى وَاَنْتَ لَا تَبْقٰى وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

[illegible]

# اسم اعظم اَلْعَلِیُّ

تحریر و تحقیق
ظہیر عباس
مکان نمبر H-13 شیٹ نمبر 27
ایکسٹینشن ماڈل کالونی ملیر کراچی۔
E-mail:zabbas693@gmail.com 0333-3854175 0341-7571679

قارئین امامیہ جنتری کیلئے 99 اسمائے الحسنیٰ کی مالا میں سے **اسم اعظم اَلْعَلِیُّ** لکھنے کی جسارت کر رہا ہوں۔

اللہ تعالیٰ کے 99 اسمائے مبارکہ میں سے یہ اسم مبارک اَلْعَلِیُّ بھی ہے۔ جس کے معنی ہیں بلندی والا، بزرگی و برتری والا، بڑائی و توانائی والا یعنی وہ ذات جو سب سے برتر ہے سب سے بزرگ ہے۔ سب سے بلند مرتبہ ہے، سب سے توانا ہے، برتری کی کئی صورتیں ہیں۔ مثلاً مرتبہ میں بلند ہونا، صلاحیتوں میں برتر ہونا، مال و دولت میں سب سے بڑا ہونا، علم و حکمت میں سب سے عظیم ہونا، حکمرانی میں سب سے بالا ہونا، توانائی اور طاقت میں سب سے آگے ہونا، ان میں کسی لحاظ سے بھی دیکھیں پروردگار ہر لحاظ سے سب سے بڑا ہے، وہ اتنا بلند ہے کہ انسان کی قوت اور اک سے بھی بلند اس کے تصور اور خیال سے بھی بہت آگے، مخلوقات میں آسمان اور عرش و کرسی بھی شامل ہے مگر وہ ان سب سے بلند ہے۔ اس کی حکومت میں ساری کائنات شامل ہے۔ اس اسم مبارک کے تحت پانچ تعریفیں ذکر کی جاتی ہیں۔

(۱) اَلْعَلِیُّ: وہ ذات ہے جس کے رتبہ سے بڑا کوئی رتبہ نہیں ہے اور اس کے مرتبہ سے تمام مراتب نیچے ہیں۔

(۲) اَلْعَلِیُّ: یعنی "بلند ذات" کے ہیں۔ بلند ہونے والے کو 'عالی' اور 'علی' کہا جاتا ہے۔ وہ ذات جو اپنی مخلوق پر اپنی قدرت کی وجہ سے بلند ہے۔

(۳) اَلْعَلِیُّ: وہ ذات ہے جو اپنی مخلوق سے برتر ہے اور اس بات سے پاک ہے کہ اسکا کوئی مثل ہو۔

(۴) اَلْعَلِیُّ: کا مطلب اَلْعَالِیُ الْقَاهِرُ ہے یعنی بلند و غالب

(۵) اَلْعَلِیُّ: اللہ تعالیٰ کے ارشادات اَلْعَلِیُّ الْكَبِيرُ یعنی وہ بلند ہے بڑائی والا ہے اَلْعَلِیُّ الْعَظِيمُ یعنی وہ بلند مرتبے والا ہے۔ اَلْكَبِيرُ الْمُتَعَالُ یعنی وہ بڑا ہے بلند ہے۔

سب ایک ہی معنی ہیں۔ اسم مبارک اَلْعَلِیُّ قرآن حکیم میں آٹھ مرتبہ آیا ہے۔ دو دفعہ عظیم کے ساتھ، چار دفعہ الکبیر کے ساتھ اور دو دفعہ حکیم کے ساتھ آیا ہے۔ جس میں سے تین یہ ہیں۔

(۱) وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِيمُ

(۲) وَاَنَّ هُوَ الْعَلِیُّ الْكَبِيرُ

(۳) فَالْحُكْمُ لِلّٰهِ الْعَلِیِّ الْكَبِيرِ

اس کا مفہوم یہ ہے کہ وہ ذات ہر عیب اور نقص سے پاک ہے تمام پستیوں سے پاک ہے تمام مخلوقات سے بلند ہے اور یہ اسکی بلندی اس وجہ سے ہے کہ وہ صفت کمال کی جامع ہے اور اس وجہ سے ہے کہ اس کی حکمت و دانش بھی سب سے بالا ہے اور اسکے احکام سب پر حاوی اور اس کی قدرت سب پر غالب ہے۔ شب معراج کے وقت حضور اکرمؐ نے جو تسبیح سنی ان تسبیحات میں یہ نام بھی مذکور ہیں۔

سُبْحَانَ الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی سُبْحَانَهُ وَ تَعَالٰی

پاک ہے وہ ذات جو بلند، سب سے برتر، پاک اور عالی شان ہے۔

اسم مبارک اَلْعَلِیُّ اس کے نام اَلْعَظِيمُ سے مشابہت رکھتا ہے لیکن اہل علم نے اس میں فرق کرتے ہوئے یہ کہا کہ عظیم وہ ذات ہے جو تمام صفات کمال کی جامع ہے لیکن علی وہ ذات ہے جو ہر نقص سے ماورا، ہر عیب سے بالاتر ہے۔ اس لئے اہل علم نے کہا

اَلْعَلِیُّ الرَّفِيعُ فَوْقَ خَلْقِهِ الْمُتَعَالِیُ مِنَ الْاَشْبَاهِ وَالْاَنْدَادِ

**ترجمہ** کہ وہ اپنی تمام مخلوق سے بلند ہے اور ہر طرح کی مشابہت اور ہم سری سے بالا ہے

آپ نے مضمون میں مطالعہ کر لیا ہے کہ یَا عَلِیُّ کے کیا معنی ہیں پھر بھی چند ایک فوائد لکھ رہا ہوں۔ اس اسم کے پڑھنے سے سب فاسد خیالات کی جڑ کاٹ دی جاتی ہے اور بتا دیا جاتا ہے کہ یہ سب چیزیں جھوٹی ہیں اور اللہ اَلْعَلِیُّ الْعَظِيمُ ہے۔

وہ ہر بلندی سے بلند اور ہر بڑائی سے بڑا ہے وہی سب کو پالتا ہے اللہ کے سوا کوئی اور خدا نہیں جس سے مانگا جائے۔ جو بھی مومن یا مومنہ لوح یَا عَلِیُّ سے کام لے کسی ستارے کے شرف یا اوج یا قران السعدین یا نوروز عالم افروز میں چاندی کے پترے پر تیار کر کے اپنے پاس رکھے اور چلتے پھرتے ۱۱۰ مرتبہ اس اسم مبارک کو چالیس دن تک اپنے ورد میں رکھیں، ترقی رزق، ترقی کاروبار، ترقی ملازمت، محبت

مابین بیوی و شوہر، بہن بھائی، ماں بیٹا، باپ بیٹا اور خاص طور پر وہ بچیاں جن کی شادی میں طرح طرح کی رکاوٹیں درپیش ہیں۔
اس عظیم اسم اعظم **یا علیؑ** کی لوح سے فوائد حاصل کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قول

| شفقیائیل | | حمرائیل | شمکائیل |
|---|---|---|---|
| احد واجد 8 | ابطحی 11 | وهاب واحد 14 | ودود 1 |
| واحد احد 13 | طیب 2 | واجب جواد 7 | هو هادی 12 |
| حبیب 3 | طه طیب 16 | وحید 9 | حاوی 6 |
| هو حی 10 | هو احد 5 | طبیب 4 | اجل 15 |
| لوبیائیل | | میکائیل | نقطشائیل |

اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو بذریعہ ڈاک یا فون وضاحت طلب کر سکتے ہیں

## رجال الغیب معلوم کرنے کا آسان طریقہ

نقوش لکھتے وقت یہ دیکھیں کہ رجال الغیب کس طرف ہیں۔ اگر یہ سامنے ہونگے تو کام میں رکاوٹ ہوگی۔ اس لیے جب عمل کے لیے بیٹھیں تو ایسی طرف منہ کریں کہ رجال الغیب آپ کی پشت پر ہوں۔ نیچے نقش میں سمت اور چاند کی تاریخیں درج ہیں۔




رجال الغیب سے عملی استعانت حاصل کرنے کے لیے عمل سے پہلے درج ذیل دعا پڑھے

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَارِجَالَ الْغَیْبِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا اَرْوَاحَ الْمُقَدَّسَۃِ اَغِیْثُوْنِیْ وَانْظُرُوْا اِلَیَّ بِنَظْرَۃٍ یَارُقَبَآءُ یَانُجَبَآءُ یَاَبْدَالُ یَااَوْتَادُ



# محمدؐ و آل محمدؐ کا فیض

الیکٹرو ہومیو ڈاکٹر حکیم زوار محمد ابصار حیدر (حیدری)

محترم قارئین کرام! کچھ عرصہ کی غیر حاضری کے بعد چند آزمودہ تحائف قبول فرمائیے

**خونی و بادی بواسیر** خونی و بادی بواسیر کے لیے کئی بار کا آزمودہ نسخہ حاضر خدمت ہے۔ قلمی شورہ 2 تولہ، نمک سیاہ 2 تولہ، رس انڈیا 2.5 تولہ، فلفل سیاہ 2.5 تولہ، مغز تخم نیم 1 پاؤ۔ تمام چیزوں کا سفوف بنا کر پانی کی مدد سے نخودی گولیاں تیار کرلیں۔

**ترکیب استعمال** تھوڑی سی خاک شفا ایک بوتل عرق گلاب میں مکس کرلیں 2 چمچے خاک شفا ملا عرق گلاب ایک گلاس پانی میں ملا کر روزانہ 2 گولی صبح اور شام کھانے کے بعد استعمال کریں اور سورۃ فاتحہ 9 مرتبہ اور سورۃ اعلیٰ کا اپنے اوپر دم کریں۔ نیز انجیر کا استعمال بھی کریں کیونکہ اسکا استعمال سنت نبوی ﷺ بھی ہے۔ اور یہ نقش شہادت کی انگلی سے پیٹ ایک مرتبہ پر لکھیں

ل غ ت

**اولاد کا نہ ہونا یا کمی اولاد** خالق اکبر سے دعا ہے کہ محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلہ سے تمام مومنین و مومنات کی جھولیاں اولاد جیسی نعمت سے بھر جائیں آمین بحق معصوم شہزادہ علی اصغر ابن امام حسین مظلوم کربلا۔
امام رضا علیہ السلام نے فرمایا کہ جو کہتا ہے کہ اولاد کی کمی ہے وہ مرغی کا انڈہ پیاز کیساتھ کھائے اور استغفار کا ورد کرے نیز فرمان معصومؑ ہے کہ جو شخص زرد یا سفید جوتا پہنے گا اس کے بچے زیادہ ہوں گے۔ سفید جوتا عزت و توقیر میں اضافے کا سبب ہے۔ نیز روزانہ 116 مرتبہ یا قوی کا ورد کریں مع اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف۔

**ہر مسئلے کا تیر بہدف حل** 2 رکعت نماز نفل ہدیہ حضرت امام حسین علیہ السلام پڑھ کر تسبیح بی بی پاک سلام اللہ علیہا کے بعد کرکے بغیر کسی سے بات کیے 128 مرتبہ یاحسینؑ ابن علیؑ مددی پڑھیں۔
اول و آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

زوار محمد ابصار حیدر حیدری مطب، زوار ہاؤس ملہ گنگ
0306-5286954,0345-5628512

# خیر و برکت کی چند مخصوص دعائیں

سید تنویر عصری حیدر نقوی (ایم اے)
معرفت اویس ٹریڈرز H-377
سردار عالم روڈ راولپنڈی
0333-5398050

## وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ قَبْلَ كُلِّ اَحَدٍ وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ بَعْدَ

(ترجمہ) حمد ہے خدا کے لیے ہر ذکر سے پہلے اور حمد ہے خدا کی ہر ذکر کے بعد) درود و سلام ذوات مقدسہ ہستیوں پر جن کا وجود خلقت کائنات کا سبب بنا۔ دینی علوم سے محرومی کے ذمہ دار والدین ہیں جو بروز محشر جوابدہ ہوں گے۔ بچوں کے اکثر گناہوں کا ذمہ دار والدین کو ٹھہرایا جائے گا (حضور اکرم ﷺ) نیز آپ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ اپنی اولاد کو 3 خصائص سے آراستہ کرو ✿ اپنے رسول کی محبت ✿ اہل بیتؑ سے محبت ✿ تلاوت قرآن پاک ترجمہ کیساتھ۔ مگر افسوس یہ ہے کہ پوری ملت منفی سوچوں سے مثبت تبدیلیوں کی خواستگار ہے جو کہ ناممکنات میں سے ہے۔ حضرت محمد ﷺ کا یہ فرمان کہ "جب میری امت کے گناہ کثرت اختیار کرلیں گے تو اللہ تعالی میری امت کو مہنگائی کے عذاب میں مبتلا کردے گا اور ان پر ظالم حکمران مسلط کردے گا" اس وقت ہمیں تدبر و فکر کی ضرورت ہے۔

اسی سبب امام خمینیؒ نے ارشاد فرمایا کہ ✿ کبھی علم توحید انسان کو دوزخ میں ڈال دے گا، کبھی علم عرفان کی وجہ سے انسان جہنم میں چلا جائے گا، کبھی علم فقہ اور کبھی علم اخلاق کے باعث صرف علم سے کام نہیں بنتا جب تک تزکیہ نفس نہ ہو (تو جوانوں کو دعوت فکر ہے) ✿ علم و تہذیب نفس ہی انسان کو مقام انسانیت پر فائز کرتے ہیں۔ ✿ جس نفس کی تہذیب و اصلاح نہ ہوئی ہو اس میں علم ایک تاریک حجاب بن جاتا ہے ✿ اگر علم تہذیب کے بغیر ہو تو اس کا نقصان جہل سے زیادہ ہے۔ اس تمہید کے بعد سورۃ الفرقان آیت نمبر 77 میں ارشاد باری تعالی ہے کہ "اے رسول ﷺ آپ فرمادیں کہ اگر تم دعا نہ کرتے ہوتے تو میرا پروردگار تمہاری پرواہ نہ کرتا" یعنی واجبات کی ادائیگی کے بغیر قبولیت دعا کا تصور عبث ہے۔

چند تعقیبات درج ذیل ہیں وقت کے اعتبار سے 11-3-5 مرتبہ اپنی عادت بنا کر دونوں جہانوں کی سعادتوں سے جھولی بھر لیں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِي الْهُدٰى وَثَبِّتْنِيْ عَلَيْهِ وَاحْشُرْنِيْ عَلَيْهِ اٰمِنًا (امام علی رضاؑ) (ترجمہ: خداوند مجھے ہدایت عطا فرما اور اس پر ثابت قدم رکھ اور اس پر ایمان کیساتھ محشور فرما)

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ نِعْمَةٍ كَانَتْ اَوْ هِيَ كَائِنَةٌ (اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے حمد کلی ہے اس اللہ کے لیے ہر اس نعمت پر جو ہے یا ہوگی)

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ (پاک ہے خدا اور حمد خدا کے لیے ہی ہے۔ نہیں ہے کوئی معبود سوائے خدا کے اور وہ بزرگ تر ہے اور نہیں کوئی حرکت و قوت مگر جو خدائے بزرگ و برتر سے ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ (3 مرتبہ)

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ فَاكْفِنِيْ مَاۤ اَهَمَّنِيْ وَلَا تَكِلْنِيْۤ اِلٰى نَفْسِيْ (اے زندہ اے پائندہ اے کہ نہیں معبود سوائے تیرے بواسطہ تیری رحمت کے فریاد کرتا ہوں پس مشکل میں میری مدد فرما اور مجھے میرے نفس کے سپرد نہ کر)

اَللّٰهُمَّ اَدْخِلْنِيْ فِيْ كُلِّ خَيْرٍ اَدْخَلْتَ فِيْهِ مُحَمَّدًا وَّاٰلَ مُحَمَّدٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مِنْ كُلِّ شَرٍّ اَخْرَجْتَ مِنْهُ مُحَمَّدًا وَّاٰلَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ (اے معبود! مجھے ہر نیکی میں داخل فرما

جس میں تو نے محمدؐ و آلِ محمدؐ کو داخل فرمایا ہے اور مجھے ہر اس برائی سے بچا کہ جس سے تو نے محمدؐ و آلِ محمدؐ کو محفوظ و مامون رکھا خدا کی رحمت ہو محمدؐ و آلِ محمدؐ پر۔ اللہ پاک ہے ساری تعریفیں اسی کے لیے ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ ہی بزرگ تر ہے۔

یہ دعا مفاتیح الجنان سے پیش خدمت ہے براہ مہربانی اس کے ترجمہ کو سکون اور تسلی سے غور کر کے کم سے کم 5 مرتبہ دہرائیں اور غور کریں کہ کیا یہ دعا اس دہشت گردی کے دور میں آپ کی ضرورت ہے کہ نہیں۔ اگر توفیق خداوندی سے جواب مثبت میں ہو تو اسکو اپنی نمازوں کی زینت بنانے کی کوشش کریں خصوصاً فجر کی نماز کے بعد اور بچوں کو زبانی یاد کروا کر ان کی عادت بنوائیں۔

أُعِيذُ نَفْسِي وَدِينِي وَأَهْلِي وَمَالِي وَوَلَدِي وَإِخْوَانِي فِي دِينِي وَمَا رَزَقَنِي رَبِّي وَخَوَاتِيمَ عَمَلِي وَمَنْ يَعْنِينِي أَمْرُهُ بِاللهِ الْوَاحِدِ الْأَحَدِ الصَّمَدِ الَّذِي لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُوًا أَحَدٌ وَبِرَبِّ الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ إِذَا وَقَبَ وَمِنْ شَرِّ النَّفَّاثَاتِ فِي الْعُقَدِ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ إِذَا حَسَدَ وَبِرَبِّ النَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ إِلٰهِ النَّاسِ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِي يُوَسْوِسُ فِي صُدُورِ النَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

**ترجمہ:** میں اپنے نفس، اپنے دین، اپنے اہل، اپنے مال، اپنی اولاد، اپنے دینی بھائیوں کو اور اپنے رب کے دیئے ہوئے رزق، اپنے عمل کے انجام اور جس کسی سے تعلق رکھتا ہوں ان سب کو خدائے واحد و یکتائے بے نیاز کی پناہ میں دیتا ہوں کہ جس نے نہ کسی کو جنا ہے اور جنا گیا ہے اور نہ کوئی اسکا ہمسر ہے، میں انکو صبح کے مالک کی پناہ میں دیتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا کی اور اندھیری رات کے شر سے جب چھا جائے۔ گرہوں پر پھونکنے والیوں کے شر سے اور حاسد کے شر سے جبکہ وہ حسد کرے۔ میں ان سب کو انسانوں کے رب، انسانوں کے بادشاہ، انسانوں کے معبود کی پناہ میں دیتا ہوں۔ شیطان کے وسوسوں کے شر سے جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے، خواہ جنوں میں سے یا انسانوں میں سے ہو

درج ذیل دعا کو غور و فکر سے وقت دے کر اللہ تعالیٰ سے توفیق مانگیں۔

بِسْمِ اللهِ وَبِاللهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَاغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

**ترجمہ:** خدا کی ذات اور اسکے ذکر کیساتھ اے معبود محمدؐ و آلِ محمدؐ پر رحمت نازل فرما اور مومن مردوں اور عورتوں کی بخشش فرما دے۔

واجب نمازوں کے بعد اس کی ایک تسبیح کی ادائیگی خیر کثیر کا حصول ثابت ہوگی۔ **نوٹ:** اس درج بالا دعا کو جنازے میں شریک لوگوں کو اپنی زبانوں کی زینت بنانا چاہیے نیز قبرستان میں قیام کے دوران دنیاوی گفتگو کی بجائے اسکی ادائیگی اجر کثیر کا سبب ہوگی جبکہ قبرستان میں دنیاوی گفتگو سے 70 سال کی عبادت کا ثواب ختم ہو جاتا ہے (حضور اکرمؐ)

درج بالا خیر کثیر ذخیرہ "آخرت کے بعد" عنوان سے ربط دیتے ہوئے عرض ہے کہ قرآن کریم کی مندرجہ ذیل سورتوں کو قرآن کریم سے دیکھ کر ترجمے سے تلاوت کی سعادت اور انکے نقوش کو اپنے پاس رکھنا انتہائی تیز تاثیر کا حامل ثابت ہوگا۔ وسعت رزق کے لیے

✿ سورۂ حجر ✿ سورۂ مزمل ✿ سورۂ الفیل ✿ سورۂ دہر ✿ سورۂ ق والقرآن المجید ✿ سورۂ واقعہ ✿ سورہ یٰسٓ اور والصّٰفّٰت کو ملا کر جمعہ کے دن پڑھنا ✿ التکاثر قرآن پاک کی 5 آیات کی تلاوت کیساتھ کسی ایک سورۂ کی تلاوت عادت بنالیں۔

اسی ضمن میں 3 مخصوص دعائیں ایک جناب عیسیٰؑ سے منسوب ہے۔ ایک امام جعفر صادقؑ سے اور ایک دعا امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کی ہے جو پیش خدمت ہے عربی متن سے پہلے ان دعاؤں کے ترجموں کو اتنا پڑھیں کہ مقصد ذہن نشین ہو جائے فجر، عصر اور عشاء کی نماز کے بعد ایک دعا کی عادت بنالیں۔ سید سعید علی بن فضل اللہ حسینی راوندی کی کتاب "نثر اللئالی" سے منقول ہے کہ ایک شخص نے حضرت عیسیٰؑ سے اپنے مقروض ہونے کی شکایت کی تو حضرتؑ نے فرمایا کہ یہ دعا پڑھو۔

اَللّٰهُمَّ يَا فَارِجَ الْهَمِّ وَمُنَفِّسَ الْغَمِّ وَمُذْهِبَ الْأَحْزَانِ وَمُجِيبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّينَ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَرَحِيمَهُمَا أَنْتَ رَحْمٰنِي وَرَحْمٰنُ كُلِّ شَيْءٍ فَارْحَمْنِي رَحْمَةً تُغْنِينِي بِهَا عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ وَتَقْضِي بِهَا عَنِّي الدَّيْنَ

**ترجمہ:** اے معبود! اے اندوہ ہٹانے والے اے غم کے دور کرنے والے اور اے رنج و غم کے مٹا دینے والے اے ناچاروں کی دعائیں قبول کرنے والے اے دنیا و آخرت میں رحمت کرنے والے اور دونوں جہانوں میں مہربان تو مجھ پر رحمت کرنے والا اور ہر چیز پر رحمت کرنے والا ہے

پس مجھ پر ایسی رحمت فرما کہ جس سے تو مجھے اپنے غیر کی رحمت سے بے نیاز کر دے اور اسکے ذریعے میرا قرض ادا کر دے۔

امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ ادائے قرض کے لیے دعا پڑھو:

اَللّٰهُمَّ لَحْظَةٌ مِّنْ لَحَظَاتِكَ تُيَسِّرُ عَلٰى غُرَمَائِيْ بِهَا الْقَضَاءَ وَتُيَسِّرُ لِيْ بِهَا الْاِقْتِضَاءَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اے میرے معبود تیری نظروں میں سے ایک ہی نظر میرے قرض خواہوں کا قرض ادا کر دے گی اور ان کے تقاضے مجھ پر ہلکے کر دے گی کیونکہ تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔ یہ جلیل القدر دعا امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ سے منسوب ہے اسکو 3 مرتبہ پڑھنا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْ تَرْحَمَنِيْ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْ تَرْحَمَنِيْ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْ تَغْفِرَ لِيْ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

شروع کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ تعالیٰ کے جو بخشش کرنے والا نہایت مہربان ہے۔ اے میرے پالنے والے۔ اے میرے پالنے والے میں تجھ سے سوال کرتا ہوں نہیں ہے کوئی معبود مگر تو اس کلمے کی برکت سے کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پھر مہربانی فرما دے اے وہ ذات کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پھر مہربانی فرما دے اے پالنے والے تو پھر مہربانی فرما دے اے وہ ذات کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو ہی معبود برحق ہے میں تجھ سے اس کلمے کے ذریعے سوال کرتا ہوں تو میرے گناہ بخش دے گا



التماس سورۂ فاتحہ برائے ایصال ثواب مولانا سید ذوالفقار حسین نقوی (لاہور) جو قضائے الٰہی سے انتقال فرما گئے ہیں (ادارہ)۔

# نمازِ کُنْ فَیَکُوْنُ

علامہ سید حسن عسکری نقوی (مشہد ایران)
فون 0098 9153106265, 0300 8104565

اگر کسی کا اہم ترین کام یا مشکل ہو بیماری یا تنگدستی ہو۔ شب جمعہ کو غسل کرے اور خلوص کامل کے ساتھ اس عمل کو انجام دے۔

**طریقہ عمل** ۴ رکعت نماز (۲،۲) رکعت کر کے ادا کرے۔

**پہلی رکعت** میں الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے،

وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ (المومن ۴۴)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد ۱۰۰ مرتبہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ؕ پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ (الصف ۱۳)

**پہلی رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے۔ اَلَآ اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ (الشوریٰ ۵۳)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا پڑھ کر نماز مکمل کریں

کسی سے کلام کیے بغیر ۱۰۰ مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ سجدے سے سر اٹھانے سے پہلے اس کی حاجت پوری ہو جائیگی۔ انشاء اللہ

## برائے دفعیہ نظر بد

(1) ان اسماء کو پڑھ کر دم کرے اور زعفران سے لکھ کر پلائے اول و آخر 14 مرتبہ درود پڑھے

يَا حَسِيْبُ يَا حَفِيْظُ يَا بَرُّ يَا مَانِعُ يَا مُنِيْرُ يَا خَلِيْلُ يَا حَلِيْمُ يَا مُرْتَضٰى

(2) ایک مرغی کا انڈا لیکر بچے کے سر سے لگا کر یہ دعا 7 مرتبہ پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا مَلَّغَ لَوٗ

پھر اپنی ہتھیلی پر رکھ کر دھنیے کی دھونی انڈے کو دیں اور سورۂ اخلاص پڑھتے جائیں۔ اگر نظر ہے تو انڈہ ہتھیلی پر کھڑا ہو جائے گا تب انڈے کو توڑ کر دیکھیں اگر اندر سرخ خون کے قطرے ملیں تو پھر اسی انڈے کو نظر زدہ کی پیشانی پر مالش کر دیں۔ کیونکہ یہ نظر لگنے کا ثبوت ہے ورنہ کوئی بیماری ہے

# فہم القرآن

علی عباس ابن علی اکبر (پشاور شہر)
0315-9894472, 0302-5582669
0300-5831879

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! امامیہ جنتری میں چھپنے والے مضمون فہم القرآن جو کئی سالوں سے میرے والد بزرگوار علی اکبر کربلائی مرحوم لکھا کرتے تھے 13 جنوری 2017 کو انتقال کر گئے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں جوار معصومینؑ میں جگہ عنایت فرمائے۔ آمین!

میں مشکور ہوں سرپرست امامیہ جنتری آغا افتخار حسین صاحب کا جنکی خدمات کے ثمر سے آپ قارئین کرام تک بہترین اعمال و وظائف پڑھنے اور عمل کرنے کو ملتے ہیں۔ سال نو میں آپکی خدمت میں اپنے والد بزرگوار کا ایک مجرب اور آسان عمل جو انہوں نے مجھے عطا فرمایا تھا پیش کر رہا ہوں امید کرتا ہوں کہ آپ اس عمل سے بھرپور فائدہ اٹھائینگے۔

**عمل** کوئی بھی مشکل یا پریشانی ہو، کوئی سفر درپیش ہو اور اس میں رکاوٹ ہو، مقدمہ ہو، کسی صاحب اختیار یا آفیسر کے پاس کسی کام کی غرض سے جانا ہو الغرض کوئی بھی کام جو ناممکن ہو، ان شاء اللہ پروردگار کے حکم سے آپ کے لیے آسانیاں پیدا کر دیگا اور آپ بامراد لوٹیں گے۔ ایک دن پہلے روزہ رکھیں اور صرف خرمہ سے افطار کریں، مغرب کی نماز کے بعد 141 مرتبہ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھیں اور پڑھ کر اپنے پہ پھونکیں رات کو سونے سے پہلے اسی طرح 141 مرتبہ پھر بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر سو جائیں اور صبح کو نماز فجر کے بعد اس طرح پھر 141 مرتبہ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھیں اور وہیں جائے نماز پر بیٹھے بیٹھے اسی آیت کریمہ کو بسط حرفی میں لکھ کر بطور تعویذ اپنے پاس رکھیں اور اپنے مطلوبہ کام کی طرف نکل کھڑے ہوں ان شاء اللہ کامیابی قدم چومے گی۔

**نوٹ** ہر قسم کے کینسر جیسے موذی مرض کی دوا (دم شدہ) دستیاب ہے۔ جو مومنین عارضہ قلب میں مبتلا ہوں انکے لیے دوا (حیات قلب) بھی دستیاب ہے۔

# قرآن پاک سے مسائل کا حل

ڈاکٹر و حکیم محمد ثناء اللہ حلہ گنگ، ضلع چکوال
0300-6080973, 0333-6849263

السلام علیکم! تحفہ یا علیؑ مدد:۔ صدق دل سے دعا گو ہوں کہ معزز قارئین امامیہ جنتری اور محترم آغا افتخار حسین صاحب اور آپکی ٹیم کو اللہ بزرگ و برتر عزت اور خوشحالی کی زندگی دے اور خدا آپ کو شر شیطان اور شر انسان سے اپنی حفاظت میں رکھے۔ آمین! نیز بانی امامیہ جنتری کے مرحومین کے لیے سورۂ فاتحہ کی استدعا ہے۔ معزز قارئین آپکی خدمت میں سورۂ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک ایسا نقش پیش کر رہا ہوں جو کہ آپکی ہر مشکل کا حل ہے۔ کاروبار میں رکاوٹ، سحر، جنات، آسیب، نظر بد، جانی دشمن، میاں بیوی کی محبت کے لیے۔

**نقش لکھنے کا طریقہ** سب سے پہلے خاتون جنت کے دو نفل ادا کریں۔ صدقہ تین کلو آٹا کسی غریب کو دیں۔ شروع چاند کے پہلے اتوار نقش زعفران سے لکھیں چال خانہ دہم میں ہے اور نقش پر روزانہ سورۂ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں نقش کو سامنے رکھ کر یہ عمل روزانہ کرنا ہے۔ اگر پسند کی شادی کرنی ہے تو پھر اس کے نیچے طالب بمعہ والدہ کا نام لکھیں اسکے بعد الحب مطلوب کا نام والدہ کے نام کے ہمراہ لکھیں۔ اگر کوئی اور مشکل ہے تو پھر نقش کے نیچے یا اللہ بحق محمدؐ و آل محمد فلاں بن فلاں کی مشکل حل ہو جائے۔

**نوٹ** اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو فون کر کے معلوم کر لیں۔ اگر پریشان ہیں تو استخارہ بذریعہ قرآن پاک کروائیں۔ فی سبیل اللہ

يَا اَللّٰهُ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُحَمَّدُ يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا وَدُوْدُ يَا سَمِيْعُ يَا بَصِيْرُ يَا وَكِيْلُ يَا قَيُّوْمُ يَا فَتَّاحُ

۷۸۶

| ۴۵۱۶۳ | ۴۵۱۶۶ | ۴۵۱۷۰ | ۴۵۱۵۶ |
|---|---|---|---|
| ۴۵۱۶۹ | ۴۵۱۵۷ | ۴۵۱۶۲ | ۴۵۱۶۷ |
| ۴۵۱۵۸ | ۴۵۱۷۲ | ۴۵۱۶۴ | ۴۵۱۶۱ |
| ۴۵۱۶۵ | ۴۵۱۶۰ | ۴۵۱۵۹ | ۴۵۱۷۱ |

الا ۱۱۱۹ ۱۱۱۹ الا ۱۱۱ محیطے

یا اللہ بحق محمدؐ و آل محمد فلاں بن فلاں کی مشکل حل ہو جاوے

ایم غلام رضا عسکری (ماہر علوم فلکیات)
0333-7014915

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۲۰۱۹ عیسوی | لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ | ۱۴۴۰ ھجری

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E | تحویل آفتاب در برج حمل | عرض بلد 33-43N

**مورخہ 21 مارچ 2019 بروز جمعرات (بدھ اور جمعرات کی درمیانی شب)**

**علی الصبح 2 بجکر 58 منٹ 20 سکینڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم بمطابق دارالحکومت اسلام آباد**

## مراتب سیارگان برائے نوروز

- **بادشاہ:** مشتری
- **وزیر:** زہرہ
- **سپہ سالار:** قمر
- **مشیر:** شمس
- **رنگ:** زرد

**نوٹ** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہل ہنود میں پائی جاتی ہے اسلام میں اسکا تصور نہیں ہے

## زائچہ نوروز بحساب یونانی نجوم

- طالع برج جدی 23:55:30 درجہ، پلوٹو 22:51 درجہ، کیتو، ذنب 24:31 درجہ
- مشتری برج قوس 23:40 درجہ
- زہرہ برج دلو 22:54 درجہ
- نیپچون برج حوت 16:41 درجہ، عطارد (رجعت) 16:55 درجہ
- شمس برج حمل 00:00 درجہ
- مریخ برج ثور 23:08 درجہ، یورینس 00:41 درجہ
- راہو، راس برج سرطان 24:31 درجہ
- قمر برج سنبلہ 27:48:44 درجہ

## خوارک

لڈو موتی چور، بیسن کا حلوہ، زردہ پتیسہ، دال چنا، مکئی دانہ، مکئی کا روٹیاں، زردہ چاول، اور زرد اشیاء پر نذر دیں

## صدقات

دال چنا، دال مونگ، سنہری مچھلیاں، ہلدی، زرد چھلی، زردہ چاول، زرد کپڑا، بہترین صدقہ نادار ضعیف لوگوں کو پہننے کے کپڑے یا کھانا کھلانا ہے۔

## بین الاقوامی اوقات برائے نوروز

امریکہ، واشنگٹن، نیویارک، کیلیفورنیا 20 مارچ شام 5:58:20۔ فلوریڈا، امریکہ 20 مارچ دوپہر 03:58:58 لندن، برطانیہ 20 مارچ رات 21:58:20، جاپان 21 مارچ صبح 06:58:20 کینیڈا 20 مارچ شام 17:58:20 ایران 21 مارچ درمیانی شب 01:58:21، عراق 21 مارچ رات 00:58:21 سعودی عرب 21 مارچ درمیانی شب 00:58:20

تحویل کے وقت مولا مشکل کشاؑ کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کریں اللہ تعالی حاجت پوری کرے گا۔

**نوٹ** کچھ بڑے ممالک کے نوروز کے اوقات قارئین کی سہولت کے لیے دیئے جا رہے ہیں۔ امریکہ، کینیڈا کی ریاستوں میں مختلف ٹائم زون ہیں اپنے مقامی وقت کو جمع یا نفی کر کے درست وقت نکال لیں۔ قریب وجوار کے ممالک بھی درست وقت کے لیے مقامی وقت میں جمع یا نفی اپنے قریبی ملک کے مطابق درست وقت نکال لیں۔ پاکستانی وقت نوروز میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔



افتخار بک ڈپو مین بازار اسلام پورہ لاہور 042-37223686

# آداب واعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔



یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ط

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ'' اور اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ ''اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یٰاَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ نِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهُ وَکَرَّمْتَهُ وَشَرَّفْتَهُ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهُ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دعا کو پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیْدَۃٌ وَّاَنْتَ مَلِکٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَ مَافِیْھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّ مَافِیْھَا وَاَسْتَکْفِیْکَ مُؤْنَتَھَا وَشُغْلَھَا یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادلمعاد)

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلیات غم وصدمات سے محفوظ رہیں گے دشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۳ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۳ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج ودرد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

1. سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ
2. سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ
3. سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ
4. سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ
5. سَلَامٌ عَلٰی اِلْ یَاسِیْنَ
6. سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ
7. سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ (از حاشیہ زادالمعاد)

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ایضاً اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچے کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| اربعہ | ثلثہ | اثنین |
|---|---|---|
| اربعہ | اثنین | ثلثہ |

مندرجہ ذیل نقش کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا وامراض جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کرکے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

محطی ۱۱۱=اللّٰہ ۱۱۱۹ ۱۱۱۹ =الا

برائے دردِ زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّھَا وَحُقَّتْ

وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِیْھَا وَتَخَلَّتْ

# نوروز کے احکام اور شرعی حیثیت

اس سال بفضل پروردگار 21 مارچ 2019ء، 8 چیت 2075 بکرمی اور یکم حمل 1940 بروز جمعرات، بدھ اور جمعرات کی درمیانی شب علی الصبح 2 بجکر 58 منٹ 20 سکینڈ بمطابق دارالحکومت اسلام آباد پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم شمس درحمل کے صفر درجہ پر تحویل ہوگا۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو لکھا جاتا ہے وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لیے کے شمس برج حمل میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہے جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق نہیں 18 ذوالحجہ 10 ہجری چونکہ اتفاقاً 21 مارچ کو آگیا اس لیے اس جشن کو دوہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کر دیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یادخدا میں تشکر کے طور پر بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؑ نے اپنا دن فرمایا ① اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں عہد لیا ہے کہ اس کی وحدانیت کیساتھ عبادت کریں ② یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی ③ حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا ④ رجعت آئمہ طاہرینؑ اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ ⑤ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نزول وحی کا آغاز ⑥ حضرت ابراہیم کا کافروں کے بتوں کو توڑنا ⑦ حضرت علی کا خوارج پر فتح پانا ⑧ حضرت علی کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں یہ اعمال نوافل دعائیں، اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں جنکی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

## آب نیساں

نوروز سے 23 دن کے بعد جو مہینہ شروع ہوتا ہے جو 30 دن کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورہ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلناہ کو 70، 70 مرتبہ پڑھے 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لاالہ الا اللہ اور پھر 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اسے پئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست اور بینائی سے بھر دے گا اور تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص صبح و شام اس پانی کو پیے گا اسکی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کی کا درد اور بیماری ختم ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

## نماز حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

✿ یہ دو رکعت مستحب نماز حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا نے تعلیم فرمائی اور آپ کو حضرت جبرائیلؑ نے تعلیم فرمائی تھی ✿ یہ نماز دنیاوی و اخروی تمام امور کی آسانی کے لیے انتہائی موثر ہے ✿ اسکی ترکیب یہ ہے کہ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے بعد 100 مرتبہ سورۂ قدر اور دوسری رکعت میں سورہ الحمد کے بعد 100 مرتبہ سورہ توحید پڑھے نماز کے بعد گھٹنے اور کہنیوں سے کپڑا ہٹا کر بحالت سجدہ یہ دعا پڑھے دعا کے بعد خضوع و خشوع سے بوسیلہ حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے تو اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔

سُبْحَانَ ذِی الْعِزِّ الشَّامِخِ الْمُنِیْفِ سُبْحَانَ ذِی الْجَلَالِ الْبَاذِخِ الْعَظِیْمِ سُبْحَانَ ذِی الْمُلْکِ الْفَاخِرِ الْقَدِیْمِ

سُبْحَانَ مَنْ لَبِسَ الْبَهْجَةَ وَالْجَمَالَ سُبْحَانَ مَنْ تَرَدّٰی بِالنُّوْرِ وَالْوَقَارِ سُبْحَانَ مَنْ یَرٰی اَثَرَ النَّمْلِ فِی الصَّفَا

سُبْحَانَ مَنْ یَرٰی وَقْعَ الطَّیْرِ فِی الْهَوَآءِ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ هٰکَذَا لَا هٰکَذَا غَیْرُهٗ

# عالمی حالات 2019

## زائچہ نوروز کی روشنی میں

تحریر وتحقیق غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ Ph: 0300 3210024, E mail: razaaskri@gmail.com

جمعرات کے دن کا نوروز سعد حیثیت کا حامل ہوتا ہے علماء اقرباء اور اعلیٰ طبقات کو بہتری ملے گی۔ عدلیہ کا وقار بلند ہوگا جبکہ ججز اور دیگر قانونی مسائل میں مزید آسانیاں لائی جائیں گی اسکے ساتھ ہی مالی طور پر قوم وملت میں بہتری آئیگی جب کہ روپیہ اور ملکی کرنسی میں مضبوطی ظاہر ہوتی ہے غربت میں کمی واقع ہوگی۔ دینی اور شرعی اداروں میں نئے قوانین سامنے لائے جانے کے امکانات ہوسکتے ہیں چونکہ اس سال مشتری بھی زائچہ میں سعد حیثیت کا حامل ہوگا لہذا متوازن اور مساوی قانون بنائے جانے کی امید ہوگی۔ ڈرائی فروٹ اور خشک میوہ جات کی قیمتیں ارزاں رہیں گی۔ خشک میوہ جات کی فراوانی ہوگی فصلوں اور اجناس از قسم مکئی گندم دالیں چنا اور فروٹ میں آم کنو مالٹا اور دیگر فصلیں کثرت سے پیدا ہونگی جبکہ موسمی حالات اور بارشیں اس سال اوسط درجہ کی ہونگی تاہم جنوب مغربی علاقوں اور شمالی مشرقی علاقوں میں بارشیں زیادہ ہوسکتی ہیں۔

### پاکستان کے حالات

مملکت پاکستان کے حالات تغیرات کا شکار رہیں گے سیاسی ماحول گرم سرد ہوتا ہوا نظر آئے گا لیکن موجودہ حکومت کو اس سال ناکام کرنے کی کوششیں ناکامی سے دوچار ہونگیں۔ زحل زائچہ نوروز میں اپنے ہی گھر کا حاکم ہوکر نہایت مضبوطی کے ساتھ موجود رہیگا جبکہ ٹرانزٹ میں زحل نویں گھر موجود رہ کر طالع کو سعد نظر سے دیکھتا ہوا بادشاہ وقت اور وزیر اعظم کو مضبوط بناتا ہوا عالمی سطح پر سفارتی کامیابیاں پاکستان کو ملنے کی امیدیں ہیں۔ حکومتی کفایت شعاری کی مہم تقویت پکڑتی نظر آتی ہے۔ جبکہ ٹیکسز اور ریونیو میں تبدیلیاں لائی جائیں گی ٹیکس کا نظام وسیع اور مضبوط کیا جائے گا۔ روپے کی قدر میں کمی مہنگائی میں اضافہ کرے گی تاہم موجودہ حکومت مالی بدنظمی پر اپنی گرفت مضبوط کرلے گی، زحل طالع میں سعد ہوکر عالمی سطح پر ملکی وقار میں اضافہ کا باعث بنے گا۔ قمر مریخ زحل باہم تثلیث بناتے ہوئے سیاست اور عوام عامہ کے ساتھ افواج پاکستان کو ایک پلیٹ فارم ایک نکتہ پر قائم رکھیں گے جب کہ پلوٹو عطارد تیسرے گھر میں ہمسایہ ممالک خصوصاً انڈیا اور افغانستان کے ساتھ سرحدی جھڑپیں چلتی رہیں

کوئی امکان نہیں ہے۔ یورانس کا پانچویں گھر ثور میں قیام اسٹاک مارکیٹ اور خزانے کے ذخائر عدم استحکام کا شکار رہیں گے۔ تاہم اچانک بڑی سرمایہ کاری ملکی ذخائر میں اضافہ کرے گی۔ مشتری کا داخلہ دسمبر سال کے آخر میں جدی میں ہوگا عدلیہ اور حکومت کا یکساں کرپشن کے خلاف مضبوط اور جامع حکمت عملی سامنے آنے کے امکانات ہونگے۔ پاکستان کے زائچہ میں دونوں ستارے اہم کردار ادا کریں گے۔ اپوزیشن کی جانب سے حکومت مخالف کاروائیاں جولائی سے زور پکڑیں گی اور موجودہ وزیر اعظم کو مشکل حالات کا سامنا ہوسکتا ہے وزیر اعظم کا زائچہ حلف برداری منقلب میزان حکومتی تبدیلی کا اشارہ دیتا ہے ایسا آنے والے سال میں 2020 ممکن ہوسکتا ہے۔ کرپشن میں سیاست کے بڑے بڑے برج الٹ جائیں گے۔ کرپشن کے خلاف محاذ حکومتی مسائل میں اضافہ لائیگا۔ قدرتی آفات سے شمالی علاقہ جات متاثر ہونگے خصوصاً بارشیں مون سون کی اور زلزلے سے اکتوبر اور دسمبر میں محتاط رہنے کا وقت ہوگا۔ مئی جون اور اکتوبر نومبر بحیرہ عرب میں سمندری طوفان بننے کا موسم ہوتا ہے لیکن کراچی کی ساحلی پٹی کو کوئی خطرہ نا ہوگا البتہ گوادر پسنی میں نقصانات ہوسکتے ہیں۔ سی پیک میں روسی بالٹک ریاستوں کی شمولیت پاکستان کو جنوبی ایشیاء میں معاشی استحکام کی جانب لے جانے میں معاون ثابت ہوگی۔ سی پیک شمالی علاقہ جات کو

شمال مغربی علاقوں میں سخت سردی اور برفانی طوفان کثیر جانی نقصانات کا باعث بن سکتے ہیں جبکہ مون سون بارشوں کا سلسلہ اس سال شمال مشرقی اور جنوب مشرقی علاقوں میں زیادہ ہوسکتا ہے جبکہ آسمان پر سیاہ بادل جولائی کے اوائل سے ہی آنا شروع ہو جائیں گے تاہم باد وباراں کی زیادتی رہے گی۔شمالی علاقہ جات میں بارشوں کی زیادتی اور میدانی علاقوں میں بارشوں کی کمی دیکھنے میں آئے گی۔پڑوسی ملک کی جانب سے پانی چھوڑے جانے اور بارشوں کی وجہ سے سیلاب سے اموات جانی مالی ہو سکتے ہیں۔سردی کا موسم خشک سردی کی وجہ سے موسمی امراض کی شدت رہے گی جبکہ اس سال شمالی علاقہ جات میں برف باری کثرت سے ہوسکتی ہے جسکی وجہ سے آبی ذخائر میں بہتری کے امکانات موجود ہیں زلزلہ کے امکانات پشاور اور بلوچستان ایران کی سرحدی پٹی اور شمال مشرقی انڈین سرحد کے ساتھ ساتھ زلزلہ کے امکانات ہوسکتے ہیں۔

## بھارت

یہ سال انڈیا میں الیکشن کا سال ہوگا اپریل یا مئی کے ماہ میں نئے الیکشن میں نریندر مودی کا مستقبل مشکلات کا شکار ہوگا ۔ممکن ہے نئے الیکشن میں نریندرا مودی کی کامیابی نہ ہو ۔ مسلم کش فسادات کا خطرہ دوران الیکشن اور اس سال میں زیادہ ہوسکتا ہے خصوصا ہندو اکثریتی علاقوں میں تشدد میں اضافہ ہوگا۔کانگریس کو انتخابات میں کامیابی ملنے کی قوی امیدیں ہیں۔بھارتی خارجہ پالیسی میں تبدیلی کے امکانات ہوسکتے ہیں تاہم روایتی بھارتی ہٹ دھرمی مذاکرات میں ناکامی کا خوف انڈیا کو گفتگو سے دور رکھے گا۔مالیاتی مسائل کرنسی کی قدر میں کمی اور دفاعی بجٹ میں بے پناہ اضافہ انڈیا کو استحکام لینے میں بڑی رکاوٹ ہوگی۔انڈین ایکسپورٹ میں کمی انڈیا کو کرنسی میں کمی پر مجبور کر دے گی۔یورانس کا سات سال کے لئے ثور میں قیام اور نوروز کے زائچہ میں چوتھے قیام اندرونی تحریکیں انڈین گورنمنٹ کو پریشان کر سکتی ہیں ۔اسٹاک مارکیٹ اور زر مبادلہ کے ذخائر میں کمی کے ساتھ اسکینڈلز بھارتیہ جنتا پارٹی کو الیکشن میں ناکامی سے دوچار کر سکتے ہیں۔میزائل تجربات اور دفاعی خریداریوں میں جنگی جنون بھارت کو کم کرنا ہوگا۔انڈیا پاکستان تجارت کے امکانات محدود سطح پر اس سال جاری ہو جائیں گے۔بھارتی ایجنسی را کے مزید شواہد پڑوسی ممالک کو ملیں گے۔پاکستان کی جانب سے عالمی دباؤ میں اضافہ انڈیا کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔زلزلہ اور قدرتی آفات بارشیں اور سمندری طوفان انڈیا کو جانی مالی نقصان سے دوچار کرسکتا ہے مئی جولائی اگست اکتوبر نومبر اہم مہینے ہونگے۔

خالصہ تحریک اور جنوبی انڈین تامل کشمیر سمیت انڈیا کے ایک تہائی علاقوں میں علیحدگی پسند تحریکیں زور پکڑیں گی۔مشتری کا سال کے آخر میں داخلہ جدی میں ہوگا زحل اور مشتری کی نشستیں عالمی دباؤ میں اضافہ کشمیر کے مذاکرات کا آغاز ثابت ہوگا۔روایتی گیدڑ بھبکیاں انڈیا کی جانب سے پڑوسی ممالک کو ملتی رہیں گی جبکہ افغانستان اور بلوچستان میں مداخلت اقوام عالم میں سامنے آئے گی۔

## ایران

ایران پاکستان تعلقات میں بہتری آئے گی ایران گیس پائپ لائن کے منصوبوں میں پیش رفت ہوگی۔عالمی سطح پر ایران ایٹمی معاملات کے بارے میں امریکہ کے خلاف حمایت حاصل کر لے گا۔امریکہ کی جانب سے منفی پروپیگنڈہ کسی کام نہیں آئے گا۔امریکی پابندیوں کے خلاف اقوام عالم ومتحدہ میں کئی ایک ممالک ایران کی کھل کر حمایت میں سامنے آجائیں گے۔جدی میں زحل کا قیام ایران کے عالمی وقار میں اضافہ کا باعث بنے گا۔ایران میں برطانوی وامریکی ایجنسیز کی مداخلت اور ایجنٹس کا پکڑے جانا اسکے ساتھ ہیں انڈیا اور اسرائیل کے یکساں مفادات سامنے آنے پر انڈیا ایران تعلقات میں کچھ سرد مہری نظر آئے گی۔تیل گیس اور معدنیات کے نئے ذخائر سامنے آئیں گے۔تیل کی پیداوار میں اضافہ اور معاشی طور پر ایران پابندیوں پر عالمی اختلاف رائے ایران کے معاشی حالات میں بہتری لانے میں معاون ثابت ہوگا سعودی اور یہودی مخالفتیں اور خصوصاً یہودی سازشوں کو ایران ناکام بناتے ہوئے اندرونی مسائل پر قابو پالے گا۔نوجوانوں میں بغاوت کی کوششیں ناکام ہونگی۔زلزلہ اور قدرتی آفات ایرانی عوام کے لئے پریشانیوں کا باعث بن سکتے ہیں خصوصا فروری مارچ اور نومبر دسمبر میں قدرتی آفات مسائل پیدا کرسکتی ہیں۔زحل پلوٹو قران مارچ اپریل تا اگست حکومتی اراکین اور سپریم کمانڈ میں کسی بڑے لیڈر کی موت ایرانی عوام کو حزن وملال سے دوچار کرسکتی ہے اسکے ساتھ ہی ایران کی سالمیت کو خطرات لاحق ہوسکتے ہیں۔ایران ایٹمی معاملات کو بین الاقوامی ایٹمی ایجنسیز کے سامنے لانے میں اظہار کرے گا۔عراق اور شام میں ایران کی حمایت اور شدت پسندوں کے خلاف کامیابیاں اور روس کی جانب سے شام میں ایران کے ساتھ شدت پسندوں کے خلاف کاروائیوں میں کامیابیاں ملیں گی۔معاشی طور پر ایران کی کرنسی میں قدرے استحکام پیدا ہوگا۔ایران پاکستان میں دفاعی معاہدے تشکیل پا سکتے ہیں۔مشتری دسمبر تک جدی میں مقیم رہے گا یہاں پلوٹو زحل اور مشتری کا قیام عالمی عدالتوں میں ایرانی معاملہ اور موقف کو کامیابی ملے گی۔

راہو کی موجودگی طالع میں پلوٹو زحل کے ساتھ ہوگی راہو کا داخلہ بارہویں قوس میں اس سال ہوگا۔ سال کے اواخر میں ایران کو عالمی دشمنوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔

## عراق

مشتری کی طالع میں اور زحل کی دوسرے جدی میں موجودگی زائچہ نوروز میں سعد حیثیت کی حامل ہوگی عراق کو معاشی معاملات میں بہتری اور مالی استحکام مل سکتا ہے جبکہ پڑوسی ممالک کے ساتھ عراق کے تعلقات میں بہتری رونما ہوگی۔ عراق داخلی معاملات میں کافی الجھا ہوا ہے خصوصاً مذہبی شدت پسند تنظیموں کی وجہ سے عراق میں اندرونی خلفشار میں کمی واقع ہوگی۔ عراق کو داخلی معاملات پر توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ عراق کو معاشی طور پر تیل کی فروخت اور دیگر پابندیوں میں نرمی کا سامنا ہوگا۔ ممکن ہے کہ عراق اپنی افواج میں اضافہ یا ایران کے ساتھ فوجی تعاون پر معاہدے تشکیل پا جائیں۔ مشتری کا داخلہ دسمبر تک دوسرے گھر میں ہو جائے گا مالی استحکام میں مزید بہتری آئے گی۔ شام کے ساتھ تو تعلقات میں معمول آجائے گا لیکن سعودیہ اور عرب ممالک کا عراق کے ساتھ منفی رویہ زور پکڑے گا۔ بلکہ یمن کے ساتھ عرب ممالک کی جانب سے عراق کے اندرونی معاملات میں مداخلت کی کوششیں کی جائیں گی لیکن ایران اور شام کی حمایت عراق کو محفوظ رکھے گی۔ عراق تباہ شدہ شہروں میں تعمیر نو کا کام جاری کرتے ہوئے بین الاقوامی کمپنیوں کو شامل کرے گا۔ عراقی عوام میں مذہبی انتہا پسندی کو ترغیب دینے کی مغربی کوششیں کی جائیں گی تاہم ناکام ہونگی۔ ساتویں دسویں کا مالک نحس واقع ہو کر ملکی قیادت کو درپیش مسائل اندرونی طور پر بغاوت کو جنم دے سکتے ہیں۔ عراق کی حکومت کو ختم یا تبدیل کرنے کی تحریک سامنے آسکتی ہے۔ عراقی بجٹ غیر متوازن کیفیات سے دوچار ہوگا تاہم عراق کے زرمبادلہ کے ذخائر میں نمایاں اضافہ ہوگا عراقی کرنسی میں استحکام دیکھنے میں آئے گا۔ مولا سلامت رکھے اہل بیت اطہار کے مقامات مقدسہ کو اور ہر غلط نگاہ کو اٹھنے نہ دے۔ عربی اور عجمی کا فرق آج بھی بیانات میں واضح نظر آئے گا۔ تیل کی قدرتی پیداوار میں عراقی حکومت نئے ذخائر اور پیداوار میں اضافہ کرسکتی ہے۔

## شام

شام کے حق میں کثیر الملکی اتحاد بننے کی خبریں عام ہو سکتی ہیں روس ایران عراق کی جانب سے شام کی حمایت میں دیگر کئی ممالک اکٹھے ہو جائیں گے۔ شام کے مقبوضہ علاقوں میں شامی افواج دیگر ممالک کی مدد سے خالی کروالے گئی جب کہ شام کے خلاف کیمیائی ہتھیاروں کی تلاش اور استعمال کی افواہیں بین الاقوامی سطح پر سامنے آئیں گی۔ یہود و سعودی سازشیں اور کوششیں شام کو عالمی سطح پر تنہا کرنے میں ناکامی سے دوچار ہونگی۔ فلسطین اور لبنان کی جانب سے بھی شام کی کھل کر حمایت سامنے آجائے گی۔ زحل کی طالع میں موجودگی شام کی عالمی سطح پر وقار میں معاون ثابت ہوگی۔ جبکہ مشتری کا داخلہ طالع میں بین الاقوامی تنظیموں یو این او اور عالمی اداروں کی جانب سے لگی پابندیوں میں نرمی کا باعث بنے گا۔ مریخ کی چھٹے گھر موجودگی شام کی افواج میں اضافہ یا شامی افواج کو مزید طاقتور بنانے میں معاون ثابت ہوگی۔ قدرتی آفات اور سخت سردی کے ساتھ کثیر جانی و مالی نقصان ہو سکتا ہے۔ شام کے راستے زائرین کے لئے سال کے اکثر اوقات میں کھل جائیں گے۔ زینبیہ اور حلب کے ساتھ دیگر علاقے جہاں زیارات و مقامات ہیں سکیورٹی اور امن و عامہ کو بہتر کرلیا جائے گا۔ کسی امریکی یا عرب ممالک کی جانب سے فوج کشی کا کوئی امکان زائچہ میں نہیں ہے۔ شام کی جانب سے تیل کی پیداوار میں اضافہ عالمی سطح پر تیل کی قیمتوں میں کمی کا باعث بن سکتا ہے۔

## سعودی عرب

عرب ممالک کو معاشی استحکام ہوگا تاہم متحدہ عرب فوج کے بے پناہ اخراجات کی وجہ اور یمن کی جنگ کی وجہ سے سعودی معیشت تنزلی کا شکار ہوگی۔ زحل مریخ مثلیث کی وجہ سے جنگی جنون میں قدرے کمی لیکن پراکسی وار عرب ممالک کی جناب سے اپنے مخالفین پر جاری رکھیں گے۔ کرنسی میں کمی کے ساتھ سعودیہ کو اور عرب ممالک کو مذہبی انتہا پسندی کا سامنا ہوگا۔ سعودی عوام کی جانب سے یک طرفہ کاروائیوں پر سعودی عوام کی جانب سے مخالفت سامنے آئے گی۔ جبکہ یمن کی جنگ میں سعودیہ اپنے عوام اور معیشت دونوں کو نقصان پہنچا رہا ہے۔ شاہی خاندان میں اختلافات اور خصوصاً موجودہ ولی عہد کے ساتھ شاہی خاندان کے افراد کی مخالفتیں زور پکڑ جائیں گی۔ تیل کی پیداوار میں سعودیہ خود کفیل ہوتے ہوئے اضافہ کرے گا نئے ذخائر دریافت کئے جائیں گے۔ موسمی تغیرات اور تبدیلیاں سعودی عوام اور حکومت دونوں کے لئے پریشانی کا باعث بن سکتی ہیں۔ عرب امارات میں غیر عجمی خصوصاً شیعہ افراد کے داخلہ کو سخت قوانین سے مربوط کیا جائیگا۔ یمن میں ظلم اور جنگی کاروائیوں پر اقوام عالم کی جانب سے سعودیہ پر دباؤ میں اضافہ ہوگا۔ ایران کے ساتھ حالات کشیدہ یا سفارتی تعلقات میں تعطل پیدا ہو سکتا ہے۔ پلوٹو زحل کا طالع میں قیام اچانک سعودی معیشت زرمبادلہ کی کمی کا شکار ہو سکتی ہے۔ سی پیک کی وجہ سے دبئی اور امارات

میں سرمایہ کاری بتدریج کمی کا شکار ہوجائے۔ پلوٹو نیپچون کی تسدیس سعودیہ کی جانب سے ایٹمی پاور یا صلاحیت حاصل کرنے کی کوشش کی جا سکتی ہیں تاہم عالمی دباؤ سے ایسا نا ہوسکے گا۔ مریخ کا پانچویں قیام سعودی نوجوانان کی جانب سے سختیوں میں کمی کی تحریک سامنے آنے اور مخالفت کے اثرات نمایاں ہونگے۔ عالمی لیبر قوانین سے انحراف سعودی عرب میں افرادی قوت کی کمی کے امکانات ہوسکتے ہیں۔

## امریکہ

امریکہ کو اپنی روایتی پالیسی تبدیل کرنا ہوگی۔ مشتری کا قوس میں قیام اور زحل کا جدی میں قیام عدل وانصاف کے تقاضوں سے ہٹ کر کوئی بھی امریکی پالیسی اقوام عالم قبول نا کرے گی۔ دنیا کا نظریہ تبدیل ہوتا نظر آتا ہے جنوبی ایشیاء میں چین کی بڑھتی ہوئی معیشت اور سی پیک کے ذریعہ سے جنوبی ایشیاء کے علاقوں میں نیا بلاک امریکی تسلط اور امریکی اجارہ داری کو آنے والے سالوں میں کمزور کردے گا۔ ساتویں گھر عطارد نیپچون کا نحس قران مخالف ممالک کے خلاف امریکہ کی جانب سے نئے قوانین اور سختیاں سامنے آنے اور اور مخالف ممالک کی لسٹ میں اضافہ کے امکانات پائے جاتے ہیں۔ مریخ کی ثور میں موجودگی بین الاقوامی طور پر ممالک میں فوجی دخل اندازی واضح طور پر نظر آتی ہے۔ ایٹمی معاملات پر امریکہ کی دوغلی پالیسی اقوام عالم میں منظر عام پر آجائے گی۔ سعود اور یہود کے ساتھ امریکی لائی میں بننے والے فوجی اتحاد اور فوجی کاروائیوں میں زیادتی کا امکان ہے جبکہ زہرہ کا دلو میں نحس ہونا امریکہ کی معیشت میں ایک خطرے کی طرح موجود ہے امریکی قرضوں میں خطرناک حد تک اضافہ ہوگا زحل پلوٹو پانچویں گھر میں موجود ہوکر میڈیا اور انٹرنیٹ کے ذریعہ سے غیر اخلاقی سرگرمیوں کو امریکہ مزید تقویت دیتا ہوا نوجوانوں کے لئے نئے قوانین اور انٹرٹینمنٹ کے اسباب مہیا کرے گا۔ ساتویں گھر میں نحس ستاروں کی موجودگی امریکی ریاستوں میں عدم اطمینان اور وفاق کے خلاف ٹیکسز و دیگر مسائل کو سامنے رکھتے ہوئے کئی ریاستیں ٹرمپ کے نئے قوانین کو ماننے سے انکار کریں گی۔ سمندری طوفانوں اور قدرتی آفات کی وجہ سے امریکہ کو خاصہ مالی نقصان ہوسکتا ہے خصوصاً کیلیفورنیا فلاڈیلفیا نیو یارک اور لاس اینجلس کے علاقے متاثر ہونگے۔ صحت کے معاملات میں امریکہ کو مزید محنت کرنا ہوگی۔ امریکی تجارت میں ٹیکسز کی وجہ سے کمی آئے گی امریکہ کو ایکسپورٹ بڑھانے کی کوشش کرنا ہوگی۔ ورنہ مالی ذخائر خطرناک حد تک کمی کا شکار ہوسکتے ہیں۔

# نقوش ایام ہفتہ کی خصوصیات

**بروز اتوار — یکشنبہ**

جو شخص اتوار کا نقش دیکھے گا۔ آتش دوزخ سے نجات پائیگا اور جملہ کام اس پر آسان ہونگے خلق وا کابر و اشراف میں معزز ہوگا اور دشمن اس کے مقہور رہیں گے۔

**بروز پیر — دوشنبہ**

جو شخص اس نقش کو بروز پیر دیکھے ہر قسم کی بلاؤں و آفات ارضی و سماوی اور دشمنوں سے محفوظ رہے گا اور لوگوں میں محبوب ہوگا اور دعا اسکی مستجاب ہوگی۔

**بروز منگل — سہ شنبہ**

جو کوئی اس نقش کو بروز منگل دیکھے جملہ آفات و بلیات سے خداوند تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا اور گناہان صغیرہ و کبیرہ کی عقوبت سے اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے گا اور مراد قبول ہوگی

**بروز بدھ — چہارشنبہ**

جو کوئی اس نقش کو بروز بدھ دیکھے جملہ بلاؤں آفتوں سے اس ہفتے محفوظ رہے گا اور خلائق کی نظر میں محترم رہے گا اور اسکی حاجت شرعی خداوند تعالیٰ برلائے گا۔

**بروز جمعرات — پنجشنبہ**

جو شخص نقش کو بروز جمعرات دیکھے وہ تمام خلائق کی نظر میں عزیز و محترم ہو اور دولت ملے اور جملہ آفات و بلیات سے حق تعالیٰ کی امان میں رہے گا۔

**بروز جمعہ**

جو کوئی نقش کو بروز جمعہ دیکھے اس روز سے اس کے دشمن دوست ہوجائے گے اور مراد حسب دل خواہ بر آئے۔ خلائق کی نظر میں عزیز و مکرم ہوجائے۔

**بروز ہفتہ — شنبہ**

جو شخص اس نقش کو بروز ہفتہ دیکھے جملہ بلاؤں و آفتوں سے آئندہ ہفتہ تک حفاظت خدا تعالیٰ میں رہے گا اور جو اسکو دیکھے گا اس سے محبت کرے گا

## سعد و نحس ایام ہفتہ بنا بر احادیث معصومین علیہم السلام

| ایام | [illegible] | [illegible] | سفر | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | نحس | نیک | نیک | میانہ | نیک |
| اتوار | نحس | میانہ | میانہ | نیک | میانہ لیکن تعمیر مکان کے لیے نیک |
| پیر | نیک | نحس | نحس | نحس | نحس |
| منگل | نحس | نیک | نیک | میانہ | میانہ |
| بدھ | نیک | نحس | نحس | نحس | لیکن تعمیر مکان کے لیے نیک |
| جمعرات | نیک | نیک | نیک | نیک | نیک |
| جمعہ | نیک | نیک | نیک | نیک | نیک |

# مجرب نقش برائے دفعِ بندشِ شادی

مسز سیدہ نگینہ زہرا انجم زیدی ایرانی
0336-9272110
0345-2350714

رب کریم کی بارگاہ میں التماس ہے کہ وہ ذات رحمن و رحیم بانی امامیہ جنتری محترم آغا نثار احمد صاحب مرحوم و مغفور کے درجات بلند فرمائے۔ محترم آغا افتخار حسین صاحب ان کے افراد خانہ اور امامیہ جنتری کے دیگر تمام معاونین کو صحت اور شفا عطا فرمائے۔ ان کی توفیقات خیر میں اضافہ فرمائے اور بصدقہ محمد و آل محمد ان کو اپنی حفظ و امان میں رکھے، آمین ثمہ آمین۔

محترم قارئین امامیہ جنتری تسلیمات! امامیہ جنتری میں میرے شائع شدہ مختلف مضامین کے حوالے سے امامیہ جنتری کی خواتین (مستورات) قارئین جس کثیر تعداد میں اپنے مسائل کے روحانی حل کے سلسلے میں مجھ حقیر سے رابطہ کرکے میری عزت افزائی کر رہی ہیں، اس سے مجھے حوصلہ ملا کہ میں امامیہ جنتری کی خواتین قارئین کی خدمت کے اس روحانی سلسلے کو جاری رکھوں۔ میری یہ کاوش صرف اور صرف امامیہ جنتری کی خواتین قارئین کے لئے ہے۔ اس لئے گزارش ہے کہ مرد حضرات رابطہ کرنے کی زحمت نہ کریں۔

**بندش شادی** اکثر لڑکیوں کا خوب سیرت و خوبصورت ہونے کے باوجود رشتہ نہیں آتا۔ بعض لڑکیاں سلیقہ مند اور پڑھی لکھی، نوکری بھی کر رہی ہوتی ہیں۔ اپنے والدین کا پورا گھر سنبھالی ہوئی ہوتی ہیں۔ کبھی کوئی رشتے کا پیغام آتا ہے تو کسی نہ کسی وجہ سے بات آگے نہیں بڑھ پاتی ہے۔ لڑکے والے کوئی خاص وجہ بتائے بغیر بات ختم کر دیتے ہیں۔ کچھ لڑکیوں کی اچھی جگہ منگنی طے ہوئی ہو، کچھ غلط فہمی یا بغیر وجہ کے ٹوٹ جاتی ہے۔ جب ایسی صورت پیدا ہوتی ہے تو والدین کے لئے بڑی پریشانی کا سبب بنتی ہے۔ یہ علامت سحر/جادو کی شدید ترین علامت ہوتی ہے۔

سحر کی وجہ سے بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ کچھ کنواری لڑکیوں کے لئے رشتے کے پیغام آتے ہیں مگر بات آگے نہیں بڑھ پاتی۔ بعض لڑکیوں کی بندش کر دی جاتی ہے جس کی وجہ سے کہیں سے کوئی رشتہ نہیں آتا۔ کچھ ایسے رشتہ دار حسد اور دشمنی کی وجہ سے کنواری لڑکیوں کی شادی کی بندش کر دیتے ہیں۔ بہت سی لڑکیوں کی اسی فکر میں شادی کی عمر نکلتی جاتی ہے۔ والدین بھی بیٹی کی فکر میں بیمار رہتے ہیں۔

**لڑکیوں میں جادو کی چند علامات** (1) رشتے نہ آنا۔ (2) ہمیشہ سر درد رہنا، کسی علاج سے فائدہ نہ ہونا۔ (3) سوتے وقت گھبراہٹ۔ (4) سینے میں گھٹن اور سانس میں مسئلہ رہتا ہے۔ (5) خاص کر معدے میں درد بھی رہے گا۔ (6) کمر کی نچلی طرف شدید درد رہنا۔ (7) شادی سے اکتاہٹ رہتی ہے۔ (8) پریشان، چپ چپ اور تنہائی میں رہنا، سب سے الگ تھلگ رہنا۔ (9) منگنی کا اٹکے رہنا، بات آگے نہ بڑھنا۔ (10) نکاح ہو جانا مگر رخصتی کا اٹکے رہنا۔ (11) ڈراؤنے خواب آنا۔ (12) رشتہ طلب کرنے والی فیملی میں بہت سے نقائص کا نظر آنا۔ (13) نیند کے دوران بہت زیادہ گھبراہٹ محسوس ہوگی۔ (14) بغیر وجہ کے پریشان خیالی، ذہن میں منتشر خیالات کا آنا۔ (15) دل میں کثرت سے وسوسے پیدا ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ (16) چڑچڑاپن طبیعت میں زیادہ ہو جاتا ہے وغیرہ۔ الحمد اللہ ان تمام مسائل کا حل قرآن و سنت میں موجود ہے۔ مناسب رہنمائی سے ان سے چھٹکارا حاصل کیا جا سکتا ہے۔

**نقش سورۃ القصص ۳۹۹۲۸۹**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳۳۷ | ۵۹۳۵ | ۸۱ | ۳۹۰۲۷۳ | ۱۵۵۸ |
| ۳۹۰۲۷۱ | ۱۵۶۱ | ۱۳۳۵ | ۵۹۳۳ | ۸۴ |
| ۵۹۳۱ | ۸۷ | ۳۹۰۲۷۴ | ۱۵۵۹ | ۱۳۳۸ |
| ۱۵۶۲ | ۱۳۳۶ | ۵۹۳۴ | ۸۵ | ۳۹۰۲۷۲ |
| ۸۸ | ۳۹۰۲۷۰ | ۱۵۶۰ | ۱۳۳۹ | ۵۹۳۲ |

میکائیل

درج ذیل سورۂ حج کی آیات اور دعا مشک و زعفران سے لکھ کر لڑکی کے گلے میں ڈالی جائے۔ ان شاء اللہ اس آیت کی برکت سے ہر قسم کی رکاوٹیں دور ہو جائیں گی

وَاَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ يَأْتُوكَ رِجَالًا وَعَلٰى كُلِّ ضَامِرٍ يَأْتِينَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيقٍ ۝ لِيَشْهَدُوا مَنَافِعَ لَهُمْ ۝ يعملون عملاً صالحًا يأتيس اپنا، اپنی والدہ کا نام بحق هذه من الاسماء ، وصلى الله على سيدنا محمد وعلى آله وسلم


Email: naginazahraanjum110@gmail.com, 0312-0010704

# زائچہ میں دوسرے گھر کے احکامات

تحریر
جاوید جمالی علاوی
0301-5503367

السلام علیکم! یا اللہ مدد، یا پاک محمدؐ و آل محمدؐ مدد

غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور وہ معصومینؑ جانتے ہیں جنہیں اللہ نے عطا کیا ہے۔ شکر ہے پاک رب العالمین اور پاک رحمت العالمینؐ و آل محمدؐ کا جن کی عظیم نعمتوں، برکتوں، رحمتوں اور عنایات کے طفیل میرا روحانی، وجدانی اور علمی سفر جاری ہے۔

قارئین کرام! اس مرتبہ میں آپ کی خدمت میں زائچہ کے دوسرے گھر سے متعلق احکامات پیش کر رہا ہوں امید ہے کہ ماضی کی طرح آپ میری اس کاوش کو پسند کریں گے نہایت اختصار کیساتھ عرض ہے کہ زائچہ میں دوسرا گھر مالی و معاشی حالات کی نشاندہی کرتا ہے، روپیہ سے منسوبی سیارگان زہرہ و مشتری ہیں ذریعہ کامیابی شمس و قمر اسباب آمدنی زائچہ کے دوسرے گھر پر قابض سیارہ/سیارگان اور ذریعہ آمدن زائچہ کے دوسرے گھر کے مالک سے لی جاتی ہے۔

اگر کسی زائچہ میں دوسرے گھر میں سعد سیارہ/سیارگان ہوں اور ان پر کوئی نحس نظر نہ ہو تو مالی پوزیشن اچھی ہوگی۔ اور اگر اس گھر میں سعد سیارہ/سیارگان کی نظر دوسرے سیارہ/سیارگان سے سعد ہو تو مالی وسعت ہوگی۔ اور اسی طرح زائچہ کے دوسرے گھر میں موجود سیارہ/سیارگان کی دوسرے سیارہ/سیارگان سے نحس ہو تو حصول مال میں رکاوٹیں ہوں گی۔ اگر دوسرے گھر میں کوئی بھی سیارہ ہو اور اسکی دوسرے گھر کے حاکم سیارہ سے تسدیس یا تثلیث ہو ہو یا سعد گھروں کے حاکموں میں سے کسی کیساتھ قران میں ہو تب مالی حالت میں بہتری کی نشاندہی ہے اور اسی طرح دوسرے گھروں میں نحس سیارہ/سیارگان ہوں اور نحس ہی نظرات رکھتے ہوں تو یہ مالی مشکلات کا اظہار ہے۔ دوسرے گھر کا حاکم طالع کے حاکم کیساتھ سعد نظر رکھتا ہو یا دوسرے گھر کا حاکم سعد یا شرف یافتہ یا اوج کی حالت میں ہو تو مالی پوزیشن میں بہتری کی علامت ہے، طالع کا حاکم دوسرے گھر میں ہو اور دوسرے گھر کا حاکم گیارھویں میں ہو اور گیارھویں کا حاکم طالع میں ہو تو دولت کی فراوانی کی نشاندہی ہے اور اگر کوئی سیارہ دوسرے یا گیارھویں گھر میں نحس نظر سے متاثر ہو رہا ہو اور دوسرے گھر کا حاکم تیسرے یا چھٹے یا گیارھویں گھر کے حاکم سیارہ کیساتھ قران میں ہو یا نحس نظر ہو تو یہ روپیہ کے حصول میں رکاوٹوں کی نشاندہی کرتا ہے اور تنگدستی لاتا ہے۔

اگر زائچہ میں گیارھواں گھر سیارہ زہرہ کا اپنا گھر ہو اور زہرہ اپنے گھر میں ہو یا دوسرے گھر میں قمر و مشتری کا قران ہو یا زہرہ دسویں گھر شرف کے گھر میں ہو تو یہ بہت مال و دولت کے حصول کی طرف اشارہ ہے اگر دوسرے گھر نحس سیارہ/سیارگان قابض ہوں اور ان کے نحس نظرات شمس یا قمر کیساتھ ہوں یا دوسرے گھر کے سیارہ/سیارگان کے کسی سیارہ/سیارگان سے نحس نظر ہو تو یہ مالی پوزیشن میں سخت قسم کی متواتر رکاوٹوں اور بحران کی نشاندہی ہے۔

قارئین کرام! زائچہ کے دوسرے گھر میں جو سیارہ ہوتا ہے وہ اپنی فطرت کے مطابق اسباب مہیا کرتا ہے اگر شمس دوسرے گھر میں ہو تو قابلیت سے آمدن میں اضافہ کیساتھ فضول خرچی کی طرف مائل کرتا ہے۔ اگر زائچہ کے دوسرے گھر میں مریخ ہو تو اچھی آمدنی کے ذرائع کی نشاندہی ہے زیادہ امکانات مشینری، صنعت ذرائع سے فائدہ دے گا لیکن زائد اخراجات بھی لائے گا اگر زحل زائچہ کے دوسرے گھر میں ہو تو اسے ساڑھ ستی کا آخری ڈھائی سالہ دور کہتے ہیں یہ خوش بختی کے برعکس حالات لاتا ہے لیکن میری تحقیق اور تجربہ میں آیا ہے کہ اگر زائچہ کا دوسرا گھر زحل کے شرف یا اوج یا ذاتی گھر ہو تو پراپرٹی (زمین۔ مکان، گھر) میں فائدہ دیتا ہے بالخصوص جب زحل کی دیگر سیارہ/سیارگان سے سعد نظرات ہوں اور زحل کیساتھ ان کے نحس نظرات نہ ہوں۔

یورینس اگر زائچہ کے دوسرے گھر میں ہو تو یہ غیر متوقع مالی حالات کی نشاندہی ہے اگر نیپچون زائچہ کے دوسرے گھر میں ہو تو مالی امور میں دھوکہ بالخصوص جب اسکے دیگر سیارہ/سیارگان سے نحس نظر ہو۔ مالی امور میں دھوکہ اور مشکلات کیساتھ ساتھ قانونی گرفت میں آنے کی طرف نشاندہی ہے اور اگر دوسرے سیارہ/سیارگان سے سعد نظرات ہوں تو رشوت وغیرہ کے ذریعے مال و دولت لاتا ہے تجربہ میں آیا ہے کہ اگر نیپچون دوسرے گھر میں سعد ہو اور اسکے دیگر سیارہ/سیارگان سے سعد نظرات ہوں تو سمندری سفر (شپ) اور تعلیمی اداروں میں کامیابی لاتا ہے۔ سیارہ زہرہ اگر دوسرے گھر میں ہو تو دوسروں بالخصوص جنس مخالف سے مالی فائدہ ملنے کی نشاندہی ہے۔ راہو یا کیتو دوسرے گھر میں مالی مشکلات کی نشاندہی

کرتے ہیں قسمت میں غیر متوقع تبدیلیاں لاتے ہیں۔

مردانہ زائچہ میں سیارہ قمر کے نظرات اور عورت کے زائچہ میں شمس کے نظرات کو مدنظر رکھا جاتا ہے۔ میری ذاتی تحقیق اور تجربہ ہے کہ ہر دو زائچہ میں شمس اور قمر دونوں کے دیگر سیارگان کیساتھ نظرات کو مدنظر رکھنا چاہیے اگر شمس یا قمر کی سیارہ مشتری کیساتھ سعد نظر ہو تو مال و دولت کی فراوانی کی نشاندہی ہے اور اگر نحس ہوں تو یہ بدقسمتی، مالی نقصانات، دوسروں سے دھوکہ، مالی نقصانات بالخصوص اگر کسی عورت کے زائچہ میں شمس کی مشتری سے نحس نظر ہو تو اس عورت کے مالی امور میں بدقسمت خاوند کی نشاندہی ہے اور اگر زائچہ میں قمر و مشتری کی آپس میں نحس نظر ہو تو زائچہ کے حامل کا رجحان جوا اور لاٹری کی طرف ہوگا اور وہ اپنا بہت نقصان کرے گا اگر زائچہ میں شمس و قمر کی آپس میں سعد نظر ہو تو یہ بہت اچھی علامت ہے اور اگر ان سیارگان کی آپس میں نحس نظر ہو تو یہ بدقسمتی کی علامت ہے ایسا انسان بھنور میں پھنسا رہتا ہے۔

آخر میں ہر سال کی طرح گزارش ہے کہ ہر جمعرات کو عصر کے بعد سے لیکر جمعہ کے غروب آفتاب تک کسی بھی وقت قربۃً الی اللہ کی نیت سے اول و آخر 18-18 مرتبہ درود پاک کیساتھ ایک مرتبہ حدیث مبارکہ کساء کی تلاوت ضرور کریں اور قربۃً الی اللہ کی نیت سے غریب سادات کو ہدیہ کریں اور غریب غیر سادات کو صدقہ دیتے رہیں۔ اپنی دعاؤں میں امامیہ جنتری کے سرپرست، منتظمین تمام مومنین و مومنات مجھے اور میری فیملی سمیت سب کو یاد رکھیں۔ والسلام دعاگو طالب جاوید جمالی علاوی

**حصول رشتہ کے لیے:** چاند کی گیارہ سے بیس کے درمیانی جمعہ کو بعد نماز عصر درج ذیل آیات زعفران سے لکھ کر پاس رکھے اور دھو کر پیئے تو اسکی شادی ہوجائے گی نیز کم تادس فراوانی رزق کے لیے مجرب ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلَىٰ مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا لِنَفْتِنَهُمْ فِيهِ ۚ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ ﴿۱۳۱﴾ وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلَاةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ۖ لَا نَسْأَلُكَ رِزْقًا ۖ نَّحْنُ نَرْزُقُكَ ۗ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوَىٰ ﴿۱۳۲﴾ (سورہ طٰہٰ: ۱۳۱-۱۳۲)

**حضرت موسیٰ علیہ السلام** نے اپنی شادی کے لیے سورہ قصص کی یہ آیت تلاوت کی تھی کہ ان کی شادی ہوگئی لہذا مرد اپنے اور عورت اپنے لیے پڑھ سکتی ہے

رَبِّ إِنِّي لِمَا أَنزَلْتَ إِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيرٌ ﴿۲۴﴾



# دنیا و آخرت کی بعض پریشانیوں کا حل

حضرت امام حسینؑ حضرت رسول خدا ﷺ سے روایت نقل کرتے ہیں کہ حاجات کی قبولیت کے لیے 7 روز یہ اذکار 1000 مرتبہ پڑھے تو حاجات پوری ہوجائے گی۔

| | |
|---|---|
| **بروز ہفتہ** | يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ |
| **بروز اتوار** | إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ |
| **بروز پیر** | سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ |
| **بروز منگل** | يَا اَللهُ يَا رَحْمٰنُ |
| **بروز بدھ** | حَسْبِيَ اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ |
| **بروز جمعرات** | يَا غَفُوْرُ يَا رَحِيْمُ |
| **بروز جمعہ** | يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ |

❁ علماء فرماتے ہیں کہ جمعہ کے دن غسل کرنے کے بعد ظہر کی نماز سے پہلے دو رکعت نماز حاجات پڑھے (نماز فجر کی طرح) اور پھر 1047 مرتبہ

مَا شَاءَ اللهُ لَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيمِ

پڑھ کر اسکا ثواب حضرت امام محمد تقیؑ کی مقدس روح کو ہدیہ کرے تو امام محمد تقیؑ اس دعا کے لیے اللہ تعالیٰ سے سفارش کرینگے اور وہ دعا ان شاء اللہ قبول ہوگی

❁ 41 دن تک روزانہ نماز مغرب کے بعد 2 رکعت نماز حاجت ادا کر کے کہے أَمَّنْ يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ

پھر 3 مرتبہ کہے یَا رَبِّ پھر ایک مرتبہ یَا عَبَّاسَ ابْنَ عَلِيِّ ابْنِ أَبِي طَالِبٍ پھر کہے اَلْاَمَانُ اور 3 مرتبہ کہے أَدْرِكْنِي پھر اس جملے کو اتنی مرتبہ تکرار کرے کہ سانس قطع ہوجائے اور پھر اپنی حاجت طلب کرے 41 روز تک یہ عمل کرنے کے دوران ہی ان شاء اللہ اسکی یہ حاجت پوری ہوگی اور حاجت پوری ہونے کے بعد بھی اس عمل کو دہرائے۔

❁ تمام حاجات کی قبولیت کے لئے 15 روز تک روزانہ 1780 مرتبہ پڑھے وَأُفَوِّضُ أَمْرِي إِلَى اللهِ ۚ إِنَّ اللهَ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ

اگر 15 روز میں حاجت پوری نہ ہو تو اس عمل کو 40 روز تک کرے۔ ان شاء اللہ حاجت ضرور پوری ہوگی۔

# شادی کب ہوگی؟ کیسی رہے گی؟ کیوں ٹوٹی؟

تحریر و تحقیق
غلام رضا عسکری اعوان
کراچی
0300-3210024
0333-7014915

قارئین امامیہ جنتری اسلام وعلیکم و یا علی مدد۔شادی ۔ اس دور میں معمہ بنتی جارہی ہے جن کی نہیں ہوتی انکا سوال کب ہوگی، دوسرا سوال کیسی رہے گی، اور جن کی شادی ناکام ہوجاتی ہے انکا سوال ہوتا ہے کیوں ناکام ہوئی۔ مہذب معاشرے میں شادی دو زندگیوں کا نہیں دو خاندانوں کا ملاپ ہوتا ہے ۔اور شادی شدہ جوڑے کی زندگی کے حالات کا دارومدار دونوں خاندانوں پر مثبت یا منفی دونوں صورتوں سے پڑتا ہے۔گذشتہ سولہ سال سے علوم مخفیہ سے منسلک ہوئے میری ذاتی رائے یہ ہے کہ ہمارے یہاں شادی بس ایک فرض سمجھ کر کی جاتی ہے اچھی ازدواجی زندگی کی کوشش رشتوں کی چھان پھٹک اور دیگر معاشرتی ضروری کاروائیاں بھی بعض افراد بیٹی یا بیٹے کے رشتے کے لئے ضروری نہیں سمجھتے ،ایسے افراد نجوم یا علوم مخفیہ کا سہارا لیں یہ سوچنا بیکار ہوگا۔ قارئین استخارہ اور علم دونوں کو سامنے رکھتے ہوئے ذاتی طور پر تحقیق کریں آپکی اولاد کے بہترین مستقبل کے لئے احسن قدم ہوگا۔

قارئین جنتری کے لئے ہندی نجوم کا ایک کلیہ پیش کر رہا ہوں جس سے آپ جان سکیں گے کہ آپ کی شادی **شادی کب ہوگی** ؟ آپ سب قارئین جنتری کے لئے ہندی نجوم کا ایک کلیہ پیش کر رہا ہوں جس سے آپ جان سکیں گے کہ آپ کی شادی کب ہوگی۔ یہاں یہ واضع کرتا چلوں کہ ایک حسابی عمل ہے جس کا درست ہونے کا دارومدار آپکی درست تاریخ پیدائش اور درست وقت پیدائش پر منحصر ہوتا ہے۔کلیہ کچھ اسطرح سے ہے۔اپنا زائچہ بنوائیں اور ستاروں کی پوزیشن کو مدنظر رکھیں۔زائچہ میں بارہ گھر ہوتے ہیں۔شادی کے معاملات میں چار گھروں کی بہت اہمیت ہوتی ہے اور اسکے ساتھ ہی نوسما زائچہ کی بہت اہمیت ہوتی ہے۔شادی اور شادی کے بعد کے حالات آپکے نکاح کے وقت اور درست تاریخ پر منحصر ہوتے ہیں۔میرے ذاتی مشاہدے میں ایسے کئی کیسز ہیں جنکی شادی محض اس وجہ سے ناکام ہوتی ہے کہ انکے نکاح کا وقت درست نہیں ہوتا۔اگر کسی صاحب سے کہہ دیا جائے کہ نکاح کی تاریخ غلط تھی تو جواب ملتا ہے سعد دن تھا اور اس دن معصومینؑ میں سے کسی امام کی ولادت یا خوشی تھی تو ہم نے شادی کرلی۔دن سعد ضرور ہوتا ہے ستارے سعد ہیں یا نہیں اس کا اندازہ کسی صاحب کو نہیں ہوتا۔اگر آپ کے زائچے کے مطابق آپکی شادی ان ادوار میں نہیں ہوتی تو یہ یقین کرلیں کہ کچھ خرابی ستاروں کی ہے جنکی وجہ سے معاملات خراب ہیں۔

شادی اور **روایتی مولوی ملاں** اور علم الاعداد والوں سے اکثر والدین بچے بچیوں کی شادی میں تاخیر کی وجہ سے روایتی مولوی ملاں حضرات کا شکار بنتے ہیں جنکا جواب بندش اور شادی کو باندھ دیا گیا یا علم عملیات کی وجہ سے شادی کا نا ہونا ہے۔یاد رکھیں شادی میں تاخیر کے 95% کیسز میں ستاروں کا عمل دخل ہوتا ہے کوئی جادو یا بندش نہیں ہوتی

**شادی کا فطری** وقت زائچے سے پتہ چلتا ہے۔ہر ستارے کا بالغ ہونے یا MATURITY کا وقت الگ ہوتا ہے اگر آپکا برج اسد ستارہ شمس ہے تو 22 سال کی عمر، اگر برج ثور اور میزان ستارہ زہرہ ہے تو 24 سے 25 سال کی عمر، اگر برج جوزا یا سنبلہ ستارہ عطارد ہے تو 31 سے 32 سال کی عمر، اگر برج سرطان ستارہ قمر ہے تو 23 سے 24 سال کی عمر، اگر برج حمل یا عقرب ستارہ مریخ ہے تو 27 سے 28 سال کی عمر، اگر برج جدی یا دلو ستارہ زحل ہے تو 32 سے 35 سال کی عمر، اگر برج قوس یا حوت ستارہ مشتری ہے تو 23 سے 25 سال کی عمر میں فطری طور پر آپکے ستارے کی شادی کا دور ہوتا ہے۔ان ستاروں میں سے دو ستارے کسی بھی مرد یا عورت کے زائچہ میں شادی کے لحاظ سے اپنے اثرات دیتے ہیں پہلے گھر اور زائچے کے ساتویں شادی کے گھر کا ستارہ دونوں ستارے اگر سعد ہیں اور زائچہ ولادت میں کسی بھی نحس ستارے کی نظر سے پاک ہیں تو لڑکے یا لڑکی کی شادی میں کسی قسم کی نہ تو رکاوٹ آتی ہے نہ ہی تاخیر ہوتی ہے۔اور ستارے کی فطری بلوغت کے اوقات میں شادی ہوجاتی ہے۔

**مریخ اور زحل** شادی میں تاخیر رکاوٹ اور طلاق کا سبب بنتے ہیں

**زہرہ اور عطارد** نحس ہوں تو کردار میں خرابی فحاشی یا غلط تعلقات کی وجہ سے شادی میں ناکامی یا تاخیر واقع ہوتی ہے۔

**شمس** نحس ہوتو ازدواجی زندگی میں عزت وقار میں کمی اور بدقسمتی لاتا ہے

**قمر** کی نحوست ازدواجی زندگی میں عدم تحفظات اور حساسیت کے ساتھ وہم وسوسے اور شکوک وشبہات کی وجہ سے شادی میں ناکامیاں سامنے آتی ہیں۔

**راہو اور کیتو** اگر زائچہ میں پہلے ساتویں یا دوسرے آٹھویں یا چھٹے گیارہویں گھروں میں نحس ستاروں کے ساتھ موجود ہوں تو شریک

حیات کو مزمن امراض لاحق ہو سکتے ہیں اولاد کا نا ہونا اور صحت کی مسلسل خرابی ازدواجی زندگی کو تلخ کر دیتی ہے۔ درج بالا نجومی اشارے شادی کی تاخیر یا نا ہونے کے اسباب میں سے 10% سے بھی کم اسباب ہیں۔ انتہائی مختصر ورنہ صرف شادی کی رکاوٹوں پر باقاعدہ 150 سے زائد صفحات پر مشتمل کتاب لکھی جا سکتی ہے۔

**حل بذریعہ صدقات** محترم آغا افتخار صاحب سے کئی افراد میرے بارے میں مہنگا صدقہ کروانے کی شکایات کرتے ہیں۔ قارئین شادی بیاہ میں غیر ضروری اخراجات بہت ہوتے ہیں ایک عام سی دلہن کے عروسی لباس اور پارلر کا خرچہ 25 سے 50 ہزار تک ہو جاتا ہے یہ ایک مڈل کلاس میں انتہائی نچلے درجہ کا خرچ بتا رہا ہوں۔ اب اگر والدین کو ضروری صدقات بتا دیں تو جواب آتا ہے اتنے صدقات ہم تو نہیں کر سکتے۔ اگر آپکی بیٹی یا بیٹے کی شادی نہیں ہو رہی تو بہتر ہے کہ آپ مکمل زائچہ بنا کر ستاروں کی رکاوٹوں کا سد باب کریں۔ اگر نہیں زائچہ بنانا تو دو صدقات بتاتا ہوں

**کالا نمک اور لاہوری یا سرخ نمک**

(یہ صدقہ آپ بنا تشخیص کے بھی دے سکتے ہیں) اپنے وزن کے مطابق لیں لاہوری نمک 7 سے 10 روپے کلو ملتا ہے اگر آپکا وزن ساٹھ کلو ہے تو چار سو بیس روپے کا خرچ اور کالا نمک 30 سے 40 روپے کلو ملتا ہے جو کہ 2500 کے قریب کا صدقہ بنتا ہے۔ ایک کالا مرغا صدقہ کے لئے آپکو آٹھ سو ہزار سے کم نہیں ملتا تو یہ صدقات آپکو مہنگے نہیں پڑیں گے۔ انتہائی مہنگا اور مجرب صدقہ منگل کا یا زحل کی نحوست کی صورت میں گائے کا صدقہ ہوتا ہے جو کہ آپکو 25 سے 30 ہزار کا پڑ سکتا ہے۔ صرف شادی کے اخراجات میں تھوڑی سی کمی اور مناسب صدقات آپکی بیٹی اولاد کا مستقبل محفوظ بنا سکتے ہیں فیصلہ آپ نے کرنا ہے۔ ازدواجی زندگی میں بندھنے والے جوڑے کے **زائچے بنا کر ستارے ملانا** احسن ترین طریقہ ہے۔

اکثر شادیوں کی ناکامی ذہنی و دل کی ہم آہنگی کا نہ ہونا ہے۔

**شادی کا متبرک وقت یا مہورت** نکال کر نکاح سر انجام دینا معقول ہے اور یقینی خوشیاں ازدواجی زندگی میں ملنے کے امکانات ہوتے ہیں۔ یہ کوئی مہنگا طریقہ نہیں ہے 3000 سے پانچ ہزار میں دونوں افراد کے زائچے بنا کر آپکو نکاح کا معقول اور ستاروں کی نحوست سے پاک وقت آپکی اولاد کی تا حیات ازدواجی خوشیوں کا ضامن ہوتا ہے۔ عمومی طور پر اگر لڑکیوں کے رشتے نہ آ رہے ہوں یا لڑکوں کی یا لڑکوں کی بات نہ بن رہی ہو تو درج ذیل نقوش آپ استعمال کروا سکتے ہیں

Spica برج سنبلہ کے 28.50 درجہ پر موجود یہ جامد ستارہ اپنے اندر تسخیر کی بے پناہ قوت رکھتا ہے ایسے افراد بچے یا بچیاں جنکے رشتے نہیں آتے یا رشتہ دیکھ کر جواب نہیں آتا یا خاندان یا ملنے جلنے والوں کی جانب سے بچے بچیوں کے رشتہ کی نوید نا ملے تو انہیں استعمال کروایا جائے Spica کا یہ نقش کاروباری اور عوام عامہ سے منسلک فیلڈ ورک کے کاموں یا عام دکاندار حضرات کے لئے بھی تسخیر کا بہترین کام کرتا ہے۔

Regulas برج اسد کے 04.50 درجات پر موجود یہ جامد ستارہ اثرات نظر بد یا آسیبی کیفیات کی وجہ سے شادی بیاہ میں تاخیر ہو یا کسی پر عملیات کے بد اثرات ہوں تو ریگولس کا نقش مریخ کے شرف کے ساتھ استعمال کریں

Algol جو کہ 01.10 درجہ برج ثور میں موجود ہے اثرات نظر بد حسد کی وجوہات پر شادی کی رکاوٹ ہو تو الغول کا نقش بھی استعمال کیا جا سکتا ہے خصوصاً اگر برج ثور سے منسلک لڑکے اور لڑکیوں کی شادی میں رکاوٹ ہو تو یہ نقش طلسم استعمال کیا جا سکتا ہے

Sirius برج جوزا کے 19.05 درجات پر موجود یہ جامد ستارہ شہرت اور عزت کے حوالے سے دیرپا اثرات رکھتا ہے۔ جوزا قوس والوں کے لئے شادی کی رکاوٹ ہو تو یہ نقش استعمال کریں۔ سائرس کے عجیب و غریب اثرات ہیں جدید نجوم میں جامد ستاروں کے حوالہ سے لکھی جانے والی کتب میں ان ستاروں کے خواص پر اگر مضمون لکھا جائے تو کم و بیش دو سے تین صفحات پر مشتمل ہونگے۔

**فم السماک** برج دلو کے 23.50 درجات پر موجود یہ ستارہ روحانیت تسخیر اور شہرت کے ساتھ ساتھ بندش اور رکاوٹوں کو دور کرنے کی بے پناہ صلاحیت کا حامل یہ ستارہ آج کل راہو کیتو کے زیر اثر آ رہا ہے۔ اس سال قوس جدی دلو اسد سرطان سنبلہ لڑکے لڑکیاں زحل کی نحوستوں کا براہ راست شکار ہونگے جبکہ راہو کیتو بھی براہ راست اسد اور دلو والوں کی صحت اور دیگر معاملات میں خرابیاں پیدا کریں گے۔ تاہم مشتری کی سعادت عقرب اور قوس والوں کی شادی بیاہ میں معاون ثابت ہوگی۔ جامد ستاروں پر دیگر جنتریوں میں کچھ خاص کام نہیں کیا گیا یہ اعزاز امامیہ جنتری کو حاصل ہے جسکے طفیل آپ تک مختصر لیکن مفید معلومات پہنچائی جا رہی ہیں۔

قارئین امامیہ جنتری کے ان صفحات پر علم نجوم سیکھنے کے حوالہ سے آپ کی جانب سے پذیرائی اور در اہلبیتؑ سے ملا ہوا یہ علم ہر سیکھنے والے کے لئے آسان کرتے ہوئے YOUTUBE پر ہر ہفتہ بذریعہ ویڈیو علم نجوم اور روحانیت پر اسباق جاری کئے جائیں گے۔ نجوم سیکھنے کے خواہشمند افراد

یوٹیوب چینل کو دیکھیں اور نجوم کے ساتھ نقوش روحانی علوم اور فلسفہ تشخیص درجہ بدرجہ ویڈیو کے ذریعہ آپ تک پہنچائے جائیں گے۔ اسکے علاوہ ہر ماہ کی نظرات سیارگان اور سعد اوقات بھی بذریعہ یوٹیوب آپ تک پہنچائے جائیں گے۔ YOUTUBE پر جائیں ACCUASTROLOGY سرچ کریں اور SUBSCRIBED کریں ہر آنے والی ویڈیو کا پیغام آپکے ای میل پر آجائیگا۔ علم سے منسلک رہیں اور اپنے معاملات زندگی کو آسان بنائیں۔ قبلہ آغا افتخار حسین اور بانیان جنتری کے لیے دعا گو ہوں میرے ایک جملے سے کسی کی بھلائی ہو تو مجھے دعا ضرور دیجئے گا۔



# جدول ایام ہفتہ

**بروز جمعہ** تمام دنوں کا سردار ہے مبارک ہے واسطے ترویج اور نکاح کے۔ نماز جمعہ سے قبل سفر کرنا مکروہ ہے۔ ساعت اول میں بعد نماز صبح 256 مرتبہ یَا نُوْرُ پڑھے تو چشم خلائق میں عزیز ہوگا اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو بوقت شب 2 رکعت نماز پڑھ کر یَا نُوْرُ 256 مرتبہ پڑھے تو ممکن ہے خواب میں معلوم ہو جائے کہ چور کون ہے۔

**شنبہ** (ہفتہ) سب کاموں کے واسطے خوب ہے خصوصاً سفر کے لیے بعد نماز صبح 1060 مرتبہ یَا غَنِیُّ پڑھے گا تو بارگاہ خداوندی سے بے حد مال مرحمت ہوگا۔

**یکشنبہ** (اتوار) عمارت بنانے اور شادی کرنے کے لیے خوب ہے اکثر کاموں کے لیے میانہ ہے بعد نماز صبح ساعت اول میں یَا فَتَّاحُ 489 مرتبہ پڑھے تو فتح و نصرت حاصل ہو۔

**دوشنبہ** (پیر) نحس ترین یوم ہے کسی کام کے لیے مبارک نہیں ہے اگر ساعت اول میں نماز صبح کے بعد 129 مرتبہ یَا لَطِیْفُ پڑھے تو باری تعالیٰ اپنی رحمت سے مال عطا فرمائے گا۔

**سہ شنبہ** (منگل) میانہ ہے اکثر کاموں کے واسطے سفر کے لیے خوب ہے اس روز نیا لباس پہننا خوب ہے حاجت طلب کرنے کے لیے خوب ہے اگر ساعت اول میں بعد نماز صبح 903 مرتبہ یَا قَابِضُ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو وہ چیز عطا فرمائے گا جس کی خواہش ہوگی۔

**چہار شنبہ** (بدھ) اکثر کاموں کے واسطے شائستہ نہیں ہے تعمیر مکان کے لیے نیک ہے بعد نماز صبح ساعت اول میں اگر یَا مُتَعَالُ 541 مرتبہ پڑھے تو عزت دنیا و آخرت حاصل ہو۔

**پنجشنبہ** (جمعرات) مبارک ہے سب کاموں کے لیے خوب ہے خصوصاً طلب حاجت اور سفر کے واسطے اگر ساعت اول میں بعد نماز فجر یَا رَزَّاقُ 308 مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ بے حد مال عطا فرمائے گا۔

# جائز محبت کا انتہائی مؤثر عمل

سیدہ ارم زہرا (اٹک)
0321-5702541, 0301-7899755

روزمرہ زندگی میں مختلف مسائل درپیش ہوتے ہیں۔ مثلاً قرض، افلاس /غربت، بیکاری، روزگاری، ازدواجی مسائل، شادی بیاہ، میاں بیوی کی ناچاقی، باہمی لڑائی جھگڑا، زبان درازی، مار کٹائی، فریقین کی بے راہ روی، اولاد کا نہ ہونا، اولاد کی نافرمانی، تعلیم سے فرار، جوان لڑکے لڑکیوں کی شادی وغیرہ۔ بسیار مسائل انسان ایسے پریشان کن حالات سے لاچار و بے قرار ہے۔ فرمان رب العزت ہے۔

لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین

تمام مشکلات، امراض و حاجات کا حل قرآن مجید ہے۔ اس دور میں میاں بیوی کی ناچاقی محبت کی جگہ نفرت اکثر اوقات نوبت بہ طلاق پہنچ جاتی ہے۔ خاندان کے خاندان برباد ہو جاتے ہیں لہٰذا میاں بیوی کی باہمی محبت کا ایک نایاب عمل قارئین امامیہ تقویم 2019 استفادہ پیش کر رہی ہوں۔ ذوالکتابت نقش آیت 39 سورۃ طٰہٰ پارہ نمبر 16۔ نیز مطلوب معہ والدہ کے اعداد مطابق

## شرائط و ہدایات:

☆ صرف اپنی ذات کیلئے تیار کر سکتے ہیں۔ ☆ حروف ابجد کی زکاۃ ادا کی ہوئی ہو۔ ☆ زعفران و عرق گلاب اور کاہی یا سرکنڈا کے قلم سے لکھیں ☆ جسم و لباس پاک ہو۔ ☆ متعلقہ ستارہ کا جس کی ساعت ہو بخور جلائیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شکائیل — جبرائیل — شمقبائیل

| والقیت علیک | محبۃ منی | ولتصنع | علی عینی |
|---|---|---|---|
| ۵۴۷ | ۱۵۵ | ۶۴۶ | ۱۴۰ |
| ۶۴۷ | ۱۳۹ | ۵۴۸ | ۱۵۴ |
| ۱۳۸ | ۴۴۴ | ۱۵۷ | ۵۴۹ |
| ۱۵۶ | ۵۵۰ | ۱۳۷ | ۶۴۵ |

ننقلشائیل — میکائیل — لوبیائیل

الف فلاں بن / بنت فلاں علی حب فلاں بن / بنت فلاں

# لوح شفائے امراض

محمد اسد اللہ سلیمانی ادارہ روحانی علاج
محلہ الٰہی بخش کالونی مین بازار نزد برف والا کارخانہ جھنگ
0300-6501194

اگر کوئی مرد یا عورت کسی مرض میں مبتلا ہو یعنی شوگر، کینسر، اختلاج قلب، خونی و بادی بواسیر، بخار، فالج و لقوہ، اولاد کا نہ ہونا، بانجھ پن، مرگی، موٹاپا، یرقان، بلڈ پریشر، ہیپاٹائٹس بی و سی کے علاوہ مہلک سے مہلک بیماریوں سے نجات حاصل کرنے کیلئے اس لوح شفائے امراض کو سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر یا چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھیں اور روزانہ 110 مرتبہ پڑھیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ یَا شَافِیُ یَا شَافِیُ یَا شَافِیُ یَا بَدِیْعُ یَا بَدِیْعُ یَا بَدِیْعُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا مُغِیْثُ یَا مُغِیْثُ یَا مُغِیْثُ یَا مُحَمَّدُ یَا فَاطِمَۃُ یَا عَلِیُّ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَ بِحَقِّ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا مِیْکَائِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ یَا عِزْرَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اور (اول و آخر 11-11 مرتبہ درود ابراہیمی) پڑھ کر شہد پر دم کر کے پانی میں گھول کر پی لیں۔ انشاء اللہ جو بھی مرض ہوگا جلد از جلد شفاء ملے گی۔ آزمائش شرط ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن | لا الٰہ الا اللہ | محمد رسول اللہ |
|---|---|---|---|
| محمد رسول اللہ | لا الٰہ الا اللہ | سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ |
| سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ | محمد رسول اللہ | لا الٰہ الا اللہ |
| لا الٰہ الا اللہ | محمد رسول اللہ | شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن |

جبرائیلؑ میکائیلؑ اسرافیلؑ عزرائیلؑ

# حجر القمر (Moon Stone)

حکیم مظفر علی رضوی
المعروف جوہرے
0300-4519796

اس کو عربی میں حجر القمر اور انگریزی میں مون سٹون کہتے ہیں اسے مختلف زبانوں میں مختلف ناموں سے پکارا جاتا ہے۔ مثلاً چندر کانت، اللہ نور وغیرہ اس پتھر کا چاند سے گہرا تعلق ہے اس لیے اس پر چاند کا ایک حلقہ سا بنتا ہے جواہرات پر تحقیق کرنے والے سائنس دانوں کا کہنا ہے کہ حجر القمر کی عمر ڈھائی سے 3 ارب سال تک ہے عقاب اپنے بچوں کی آنکھوں کو کھولنے میں مدد دینے کے لیے گھونسلوں میں رکھتے ہیں۔

**مقام پیدائش** حجر القمر دنیا کے کئی ممالک مثلاً بھارت، عرب کے پہاڑی علاقے تنزانیہ، مقدونیہ میں پایا جاتا ہے مگر سب سے اچھا سری لنکا میں دستیاب ہے۔ **اجزائے ترکیبی** پوٹاس، ایلومینیم، سلیکا کا مرکب ہے۔ **سحری خواص** روزگار کے ذرائع اور ترقی میں معاون ہے دماغ کی پرتوں کو کھولتا ہے۔ پڑھنے والے بچوں اور بڑوں کی ذہانت میں اضافہ کرتا ہے اس کا استعمال مثبت سوچ کو جنم دیتا ہے۔ اس کو درخت پر باندھنے سے پھل زیادہ آتا ہے اس کا پہننا خوش بختی کی علامت ہے۔ اسکو پہننے سے زندگی پر مسرت اور خوش گوار گزرتی ہے۔ اسکا پہننا ذہن میں وجدانی کیفیت کو جنم دیتا ہے۔ **طبی خواص** حجر القمر کا مزاج سرد خشک ہے اس کو صرع میں لینا فائدہ مند ہے۔ جنون کی کیفیت میں اسکا طبی طریق پر استعمال بے حد فائدہ مند ہے۔ خفقان کے مرض میں اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے اس کا استعمال حافظے کو مضبوط اور روحانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ نسیان میں فائدہ مند ہے۔ مالیخولیا کی شکایت بھی اس سے رفع ہو جاتی ہے۔



## آپ کا معاون و مبارک نگینہ

(نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ)

بحوالہ کرشمۂ قدرت مولفہ ہمایوں مرزا لکھنوی

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل - میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، موتگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان - تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| ثور - برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب - برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، موتگا، عقیق |
| جوزا - متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس - دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لہسنیہ، زمرد |
| سرطان - کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لہسنیہ | جدی - مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد - سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو - کنبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| سنبلہ - کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت - مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

**احکام قربانی:** قربانی کرنا سنت مؤکدہ ہے قربانی دسویں گیارہویں اور بارہویں کو بھی ہو سکتی ہے ☆ قربانی کیلئے اونٹ، گائے، بھیڑ، بکرا ہونا چاہیے۔

☆ اونٹ اور گائے کی قربانی مادہ ہونی چاہیے۔ بھیڑ بکرا دنبہ ہو تو نر سنت ہے۔ ☆ قربانی کی کھال بطور اُجرت دینا جائز نہیں (فتویٰ)

☆ گھر میں پلے جانور کی قربانی مکروہ ہے۔ ☆ ذبح کے بعد جانور کا حرکت کرنا ضروری ☆ ذبح کرنے والا مسلمان ہو

**دعائے قربانی**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ** اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا** کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ** کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو **اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ** کہے۔ بہتر ہے کہ **مِنِّیْ - مِنَّا - مِنْهُ - مِنْهُمْ** کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ بشکریہ نوائے صالحین (مؤلف شیخ سلطان محمود)

# بروج اور اسمائے الٰہی

سید بابر حسین رضوی
کلفٹن کراچی
0336-1105500
0313-2009666

نوٹ: ہر نماز کے بعد ایک تسبیح اور دیگر اوقات میں بکثرت ورد کریں۔

## برج حمل

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- سلامتی کیلئے اسم الٰہی — یَا سَلَامُ
- روحانیات بڑھانے کیلئے — یَا مُهَیْمِنُ
- دعا کی قبولیت کے لئے — یَا سَمِیْعُ
- حصول عزت وتوقیر کیلئے — یَا مُعِزُّ
- کسی کو بلانے کے لئے — یَا مُعِیْدُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج ثور

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- ہر مقصد کے لئے — یَا مُعْطِیُ یَا اَللّٰهُ
- دولت مند ہونے کیلئے — یَا غَنِیُّ یَا اَللّٰهُ
- علم حاصل کرنے کیلئے — یَا عَلِیْمُ یَا اَللّٰهُ
- شادی کے لئے — یَا لَطِیْفُ یَا اَللّٰهُ
- محبت کے لئے — یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰهُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج جوزا

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- حفاظت دشمن و ہوائی آفت وبلا کیلئے — یَا حَفِیْظُ یَا اَللّٰهُ
- روحانیات بڑھانے کیلئے — یَا بَاسِطُ یَا اَللّٰهُ
- استخارہ کے لئے — یَا خَبِیْرُ
- آسمانی اچھا وقت لانے والے — یَا مُقْتَدِرُ یَا اَللّٰهُ
- ہر مقصد کے لئے — یَا مَالِكَ الْمُلْكِ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج سرطان

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- قرب الٰہی کیلئے — یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامُ
- امیر وکبیر ہونے کیلئے — یَا مُغْنِیُ
- ہر مقصد کے لئے — یَا صَمَدُ
- بلندی درجہ کے لئے — یَا رَافِعُ
- طاقت کے لئے — یَا قَوِیُّ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج اسد

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- اللہ کی نظر کرم حاصل کرنے کیلئے — یَا رَحْمٰنُ
- دشمن کی زبان بندی کیلئے — یَا خَافِضُ
- آنکھ وقلب کی روشنی کیلئے — یَا نُوْرُ
- طاقت کے لئے — یَا قَوِیُّ
- ترقی وعزت ومرتبہ کیلئے — یَا وَاسِعُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج سنبلہ

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- ہر مقصد کے لئے — یَا مَالِكَ الْمُلْكِ
- ترقی کے لئے — یَا مُقَدِّمُ یَا اَللّٰهُ
- روحانیات بڑھانے کیلئے — یَا قَیُّوْمُ یَا اَللّٰهُ
- حصول رزق کے لئے — یَا بَاسِطُ یَا اَللّٰهُ
- حفاظت دشمن و ہوائی آفت وبلا کیلئے — یَا حَفِیْظُ یَا اَللّٰهُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج میزان

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- محبت کے لئے — یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰهُ
- شادی کے لئے — یَا لَطِیْفُ یَا اَللّٰهُ
- علم حاصل کرنے کیلئے — یَا عَلِیْمُ یَا اَللّٰهُ
- دولت مند ہونے کیلئے — یَا غَنِیُّ یَا اَللّٰهُ
- ہر مقصد کے لئے — یَا مُعْطِیُ یَا اَللّٰهُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج عقرب

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- دعا کی قبولیت کے لئے — یَا سَمِیْعُ
- روحانیات بڑھانے کیلئے — یَا مُهَیْمِنُ
- سلامتی کیلئے اسم الٰہی — یَا سَلَامُ
- حصول عزت وتوقیر کیلئے — یَا مُعِزُّ
- کسی کو بلانے کیلئے — یَا مُعِیْدُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج قوس

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- بند کام کھولنے کیلئے — یَا فَتَّاحُ یَا اَللّٰهُ
- محبت کے لئے — یَا وَدُوْدُ یَا اَللّٰهُ
- ہدایت حاصل کرنے کیلئے — یَا هَادِیُ یَا اَللّٰهُ
- اسباب پیدا کرنے کے لئے — یَا بَاعِثُ یَا اَللّٰهُ
- قرب الٰہی کے لئے — یَا رَحِیْمُ یَا اَللّٰهُ

کا ورد مفید ہوگا۔

## برج جدی

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- رزق کے لئے — یَا رَزَّاقُ
- روکنے اور بندش کے لئے — یَا قَابِضُ
- استخارہ کے لئے — یَا خَبِیْرُ
- حاجت روائی کے لئے — یَا وَهَّابُ
- اولاد نرینہ کے لئے — یَا وَارِثُ
- توبہ کے لئے — یَا غَفَّارُ

## برج دلو

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- ہر مقصد کے لئے — یَا وَهَّابُ
- رزق کے لئے — یَا رَزَّاقُ
- زبان بندی کیلئے — یَا قَابِضُ
- استخارہ کے لئے — یَا خَبِیْرُ
- اولاد نرینہ کے لئے — یَا وَارِثُ
- توبہ کے لئے — یَا غَفَّارُ

## برج حوت

سے تعلق رکھنے والے افراد کے وظائف

- قرب الٰہی کیلئے — یَا رَحِیْمُ یَا اَللّٰهُ
- اسباب پیدا کرنے کے لئے — یَا بَاعِثُ یَا اَللّٰهُ
- ہدایت حاصل کرنے کیلئے — یَا هَادِیُ یَا اَللّٰهُ
- محبت کے لئے — یَا وَدُوْدُ یَا اَللّٰهُ
- بند کام کھولنے کے لئے — یَا فَتَّاحُ یَا اَللّٰهُ

کا ورد مفید ہوگا۔


Email:syedbabarhussainrizvi110@gmail.com

# فالنامہ انبیاء علیہم السلام

جب کسی کو کوئی مشکل پیش آوے اور متردد ہو کہ اس امر میں کیا کرنا چاہیے تو نظر بخدا کر کے اس طریقہ پر فال دیکھے کہ باوضو ہو کر سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص اور آیۃ الکرسی مع اول و آخر درود شریف پڑھ کر آنکھیں بند کر کے کلمہ کی انگلی اوپر اسمائے شریف انبیاء علیہم السلام کے رکھ کر دیکھے۔

## نقشہ اسماء

| حضرت آدمؑ | حضرت شیثؑ | حضرت ادریسؑ | حضرت صالحؑ | حضرت ابراہیمؑ | حضرت اسمٰعیلؑ | حضرت یعقوبؑ | حضرت یوسفؑ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حضرت شعیبؑ | حضرت ایوبؑ | حضرت خضرؑ | حضرت داؤدؑ | حضرت سلیمانؑ | حضرت عیسیٰؑ | حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | |

**فال حضرت آدم علیہ السلام:** اے خداوند فال تجھ کو ایسے کام پیش آویں کہ خوش ہو جائے اور سب تیرے مطیع ہوں۔ فتوح غیب سے ہو

**فال حضرت شیث علیہ السلام:** اے خداوند فال جو کوئی تیرا دشمن ہو اس پر فتحیاب ہو مگر چند روز صبر کر۔ اگر سفر کا ارادہ ہو چند روز کے بعد جانے پر آمادہ ہو۔ ابھی طالع میں نحوست ہے۔

**فال حضرت ادریس علیہ السلام:** اے صاحب فال گر تجھ کو کچھ رنج ہو تو شاد ہو۔ اگر نکاح کی خواہش ہے عورت اچھی ملے، فرزند نرینہ پیدا ہو، اگر سفر کا ارادہ ہے تو سفر مبارک ہوگا اور جو کچھ مراد ہوگی خدا بر لائے گا۔

**فال حضرت صالح علیہ السلام:** اے خداوند فال اگر تجھ کو کچھ رنج ہو تو راحت نصیب ہوگی، اگر تیرا کوئی بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ اگر تیرا کوئی غائب ہے تو حاضر ہوگا۔

**فال حضرت ابراھیم علیہ السلام:** اے خداوند فال جو نیت تیری ہو وہ مطلب بر آئے (پورا ہو) اور کچھ خوشی دیکھے۔ صدقہ دیا کر۔

**فال حضرت اسمٰعیل علیہ السلام:** اے خداوند فال جو مشکل ہے حل ہو اور کلفت دور ہو، حاصل سرور ہو۔ ایک مینڈھا ذبح کر کے گوشت اس کا محتاجوں کو دے۔

**فال حضرت یعقوب علیہ السلام:** اے خداوند فال تیرے اوپر کچھ رنج اور محنت پہنچی ہے۔ لیکن چند روز صبر کر، اپنے اوپر جبر کر بعد چند روز کے خوشی ہوگی۔ اگر تیرا کوئی عزیز غائب ہے حاضر ہوگا اور تجھ سے ملے گا۔

**فال حضرت یوسف علیہ السلام:** اے خداوند فال کچھ تجھے رنج پہنچے گا اور بعد چند روز خوشی ہوگی۔ دشمنان مقہور ہونگے اور دوستاں مسرور۔

**فال حضرت شعیب علیہ السلام:** اے خداوند فال اگر خواہش نکاح ہے تو زن جمیلہ اور فرزند نیک پیدا ہو اور جس چیز کو تیرا دل چاہے وہ مل جائے اور جو کام کرے اس کا انجام اچھا ہو۔

**فال حضرت ایوب علیہ السلام:** اے خداوند فال بعد تھوڑے دنوں کے تجھے رنج پہنچے گا۔ اگر صبر کرے گا تو غم جلد دور ہو جائے گا اگر غائب ہے۔ حاضر ہوگا

**فال حضرت خضر علیہ السلام:** اے خداوند فال خدائے تعالیٰ تجھ کو مال اور دولت عطا فرمائے اور تیری کھیتی اور باغ میں پیداوار اچھی ہو روزانہ محتاجوں کو دیا کر۔

**فال حضرت داؤد علیہ السلام:** اے خداوند فال تجھ کو غیب سے روزی ملے۔ حلال کے مال سے مالا مال ہو اور جب کبھی کوئی کام سخت پیش آوے تو حل ہو جائے۔ کچھ غم نہ کر خدا کو یاد کر۔

**فال حضرت سلیمان علیہ السلام:** اے خداوند فال یہ فال تیری مبارک ہے۔ سب کام تیرے پورے ہوں اور دشمن پامال ہو جائیں

**فال حضرت عیسیٰ علیہ السلام:** اے خداوند فال تجھ کو بشارت ہے کہ مراد تیری بر آوے۔ دین اور دنیا کی نعمت ملے۔ مگر تجھ کو کچھ رنج نہ پہنچے گا۔ صدقہ دیا کر رنج دور ہوگا۔

**فال حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم**

اے خداوند فال یہ فال بہت ہی نیک ہے۔ محبوب خلائق ہوگا۔ خوشی سے گزرے لوگ تیری عیب پوشی کریں۔ تیرے ساتھ نیکی سے پیش آئیں اور سب کے ساتھ تو نیکی کر تیرا انجام اچھا ہوگا۔ دین اور دنیا میں نیک نام ہوگا۔

# ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت
مؤلفہ: ہمایوں مرزا لکھنوی

| مہینہ | نگینے |
|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سرخ |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد |
| اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق |
| مئی | زمرد، عقیق یمنی |
| جون | موتی، زمرد |
| جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سرخ |
| اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی |
| ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد |
| اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| نومبر | پکھراج، زبرجد |
| دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# یکسالہ زائچے 2019
## کے فلکی اثرات

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
B-238 سبزہ زار ملتان روڈ، لاہور
Cell : 0300-9477284
Ph: 042-37496809
0321-9477284
Www.enlighteningspirits.com
E-Mail: jawa1215@gmail.com

**نوٹ:** مندرجہ ذیل دعا 9 مرتبہ روزانہ مقررہ وقت پر بمع اول و آخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہونگیں۔



**دعا۔ رد نحوست سیارگان** بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اللهُ يَا اللهُ يَا اللهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا كَافِيْ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اللهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَعَلِيٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسَى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**برج:** حمل — **ARIES** — **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اورلعل، عقیق یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی
**بیماریاں:** [illegible]

**دن:** منگل **عدد:** 9 21 Mar to 20 Apr **حروف:** ا، ل، ع، ی

**اہم نکات** برج حمل والوں کے لیے گزشتہ سال کی نسبت یہ سال انشاء اللہ کافی بہتر ہوگا اسسال طالع کا حاکم مریخ فرح اوج اور وبال، طرح جیسی اچھی بری دونوں طرح کی کیفیات سے گزرے گا کیریر روزگار کا حاکم زحل تمام سال کیریر کے گھر قیام کرتے ہوئے روزگار میں بہتری کا باعث ہوگا۔ نویں کا حاکم سعد اکبر مشتری نا ویں دسمبر تک قیام کرتے ہوئے بیرون ملک سفر، روحانی علوم اور حج اور زیارات کے مواقع پیدا کر رہا ہے۔ دیگر سیارگان میں شمس عطارد اور زہرہ سیر افلاک کرتے ہوئے آپ کے معاملات پر مندرجہ ذیل اثرات مرتب کر رہے ہیں

**آپکی شخصیت، شخصی وقار** گزشتہ سال مئی تا وسط نومبر آپکا ذاتی ستارہ عطارد منفی پوزیشن میں رہنے سے آپکا شخصی وقار خاصہ متاثر ہوا ہے اسسال بھی آپکو کچھ ملی جلی صورتحال کا سامنا رہے گا یکم جنوری تا 14 فروری مریخ طالع میں رہتے ہوئے آپکی خود اعتمادی اور عزت توقیر میں اضافہ کر رہا ہے 15 فروری تا 31 مارچ مریخ وبال میں ہونے سے آپکی خود اعتمادی متزلزل ہو رہی ہے مالی معاملات میں وعدہ وعید سے گریز کریں 16 مئی تا 2 جولائی کا عرصہ آپکے لیے خاصہ مشکل ثابت ہوگا مریخ کی چوتھے ہوٹی کیفیت آپکے مزاج میں غصہ اور جھنجلاہٹ کا عنصر بڑھ جائے گا آپکی پریشانی کی بڑی وجہ خانگی اور پراپرٹی سے متعلقہ معاملات ہو سکتے ہیں 2 جولائی تا 14 اکتوبر کا دورانیہ انشاء اللہ بہتر رہے گا آپ خاصے مطمئن نظر آ رہے ہیں 15 اکتوبر تا 23 ستمبر کا دورانیہ آپکے لیے خاصہ صبر آزما ثابت ہو سکتا ہے آپکا وقار داؤ پر ہوگا بعد از 23 اکتوبر تا آخر سال حالات ایکبار پھر آپکے موافق ہونگے (ان شاء اللہ)

**صحت** گزشتہ سال کی نسبت صحت کے حوالے سے یہ سال ان شاء اللہ کافی بہتر ثابت ہوگا اسسال آپکو 10 فروری تا 17 اپریل، 6 تا 21 مئی، 21 اگست تا 3 اکتوبر صحت سے منسوبہ مسائل کا سامنا ہو سکتا ہے سال کا باقی دورانیہ ان شاء اللہ بہتر گزرے گا اوپر بتائے گئے عرصہ میں صحت کے حوالے سے لاپرواہی نہ کریں تو بہتر ہوگا اسسال آپکو ٹانگوں، پیروں اور خون سے متعلقہ مسائل کے علاوہ انتڑیوں اور نظام ہضم کیجانب سے مسائل کا سامنا ہو سکتا ہے پروردگار عالم آپ سب کو اپنے حفظ و امان میں رکھے آمین۔

**منگنی** ہر سال کی طرح اسسال بھی آپکی منگنی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات موجود ہونگے مگر اس نازک اور اہم ترین کام کو انجام دینے کے لیے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا تاکہ کسی بھی ناخوشگوار واقعہ سے بچا جا سکے اسسال منگنی نسبت طے کرنے کے لیے بہترین اوقات 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جولائی تا 23 اگست اور 22 نومبر تا 22 دسمبر ہونگے (ایام عزا کو ملحوظ خاطر رکھیں) جبکہ 1 جنوری تا 20 مارچ، 20 اپریل تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا

ان ایام میں ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز کریں اس دورانیہ میں پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی خطرے میں ہوں گی احتیاط ازحد ضروری ہوگی۔

### شادی

2019 میں نکاح شادی کیلئے بہترین اوقات 28 مارچ تا 20 اپریل، 15 مئی تا 21 اگست، 14 ستمبر تا 8 اکتوبر موافق نظر آرہا ہے جبکہ 7 جنوری تا 27 مارچ، 21 اپریل تا 15 مئی، 22 اگست تا 13 ستمبر، 18 اکتوبر تا 2 نومبر کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا اس دورانیہ میں نکاح شادی سے گریز کریں اس دوران طے پانے والے نکاح وشادیاں اختلافات کی نذر ہوکر بعدازاں ختم ہوسکتی ہیں وہ حمل افراد جنکی شادیاں تاحال طے نہیں پاسکیں ان شاءاللہ امسال طے پاجائیں گی

### گھر، خاندان، پراپرٹی

حمل افراد کے لیے خاندان خاص اہمیت کا حامل ہوتا ہے امسال آغاز سال تا 20 جنوری خانگی معاملات پر توجہ کی ضرورت زیادہ ہوگی اس دوران گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں اسی طرح ہر ماہ ہبوط قمر کا دورانیہ بھی آپکے لیے مشکلات پیدا کرسکتا ہے 16 مئی تا 2 جولائی مریخ کی چوتھے ہبوط زدہ موجودگی آپکے گھریلو معاملات کو بہت بری طرح متاثر کررہی ہے غیر متوقع طور پر گھر کی تبدیلی کا امکان ہوگا ان ایام میں پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے یہ بھی ممکن ہے کہ جگہ متنازعہ ہو کوکہ 21 جون کو شمس کے عین اسی مقام بحالت اوج آجانے سے مریخ کے اثرات میں کمی واقع ہوگی مگر پھر بھی احتیاط لازم ہے اسی طرح 21 جنوری اور 17 جولائی کے قمری گرہن بھی آپکے گھریلو زندگی اور پراپرٹی سے متعلقہ معاملات کو



متاثر کرنے کا باعث بنیں گے۔

### ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر، تحریری معاہدے

آپکے زائچے کے تیسرے گھر کا حاکم ستارہ عطارد ہے جوکہ ایک تیز رفتار ستارہ ہے اور ایک سال میں آٹھ کیفیات سے گزر جاتا ہے جن میں کچھ مثبت ہیں اور کچھ منفی اس طرح یہ ستارہ آپکے معاملات پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے امسال یکم جنوری تا 10 فروری، 17 اپریل تا 5 مئی، 21 مئی تا 5 جون، 29 اگست تا 14 ستمبر، 4 اکتوبر تا 9 دسمبر ستارہ عطارد بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے حمل بچوں کو بہتر تعلیمی ماحول فراہم کررہا ہے اس دوران آپکے لیے نزدیکی سفروں میں فوائد کا حصول ممکن ہوگا اس دورانیہ میں آپکو نئے معاہدات کا موقع ملے گا اور تحریری معاملات حل کرنا بہتر ہوگا جبکہ 10 فروری تا 17 اپریل، 6 مئی 20 مئی، 15 ستمبر تا 3 اکتوبر اور 9 تا 29 دسمبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا حمل بچوں کو تعلیمی مدارج طے کرتے ہوئے مشکلات پیش آسکتی ہیں بنائے گئے ہوئے دورانیہ میں سفر سے پرہیز کرنا بہتر ہوگا چونکہ آپکے سفر اول تو ملتوی ہوسکتے ہیں دوئم مطلوبہ نتائج کا حصول ممکن نہ ہوگا اس دورانیہ میں کسی بھی قسم کے تحریری معاہدوں سے بھی پرہیز کرنا بہتر ہوگا اس دوران طے پانے والے معاہدے پایہ تکمیل تک پہنچنا مشکل ہونگے۔

### اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری

آپکے بیت اولاد کا حاکم ستارہ شمس آغاز سال میں یکم تا 20 جنوری حالت حضیض میں اور 20 جنوری تا 19 فروری حالت وبال میں رہتے ہوئے آپکو بچوں کی جانب سے پریشانی میں مبتلا کرسکتا ہے بچوں کی صحت، جاب، شراکتی اور ازدواجی معاملات آپکی پریشانی میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں آجانے سے آپکی پریشانیوں کا خاتمہ ممکن ہوگا یہ شمس کے شرف کا گھر ہے اولاد کے خواہشمند افراد کو گذشتہ سال پانچویں راہو کی موجودگی کیوجہ سے خاصی مایوس کن صورت حال کا سامنا کرنا پڑا مگر امسال پروردگار کے کرم سے انشاءاللہ آپ صاحب مراد ہونگے 21 مارچ تا 20 اپریل کا عرصہ اس حوالہ سے سال کا بہترین وقت ہے 21 مئی تا 21 جون کا عرصہ قدرِ مشکل صورت حال کا غماز ہے بچوں کی وجہ سے آپکی سماجی حیثیت متاثر ہوسکتی ہے 22 جون کو شمس کے زائچے کے چوتھے اوج میں آجانے سے آپکی جاری مشکلات انشاءاللہ ختم ہوجائیں گی 23 جولائی کو پانچویں کا حاکم شمس پانچویں میں آجانے سے مزید بہتری آجائے گی اولاد کے خواہشمند افراد کو ان شاءاللہ خوشخبری مل جائے گی 23 ستمبر تا 23 اکتوبر تک کا عرصہ آپکو بہت محتاط روی سے گزارنا ہوگا بچے آپکی اضافی توجہ کے طالب ہونگے انکو وقت دیں اور انکے مسائل حل کرنے میں انکی مدد کریں 22 نومبر تا 22 دسمبر تک کا عرصہ بھی بہتر نظر آرہا ہے آپ بچوں کے ازدواجی مستقبل کے بارے میں سوچ رہے ہیں آپکے بچے اور آپ تفریح کا پروگرام بناسکتے ہیں۔

### وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ

آپکے زائچے کا آٹھواں حصہ آپکے شراکتی معاملات کے ساتھ ساتھ آپکے قرضہ جات سے بھی متعلق ہے اور اس حصے کا حاکم مریخ اس سال تیزی سے سفر کرتا ہوا سات قسم کی کیفیات سے گزرے گا یکم جون تا 14 فروری، 2 جولائی تا 14 اکتوبر اور 19 نومبر تا آخر سال مریخ حالت ترفع اوج اور فرح میں رہتے ہوئے آپکے متعلقہ معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا آپ کے رکے ہوئے کام بھی انشاءاللہ حل ہوجائیں گے جبکہ 14 فروری تا 31 مئی بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی کا عرصہ بالخصوص موافق نہ ہوگا آپکے بنے بنائے کام بھی بگڑ سکتے ہیں قرض خواہ آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے مشترکہ مالی معاملات میں بھی نقصان کا اندیشہ موجود ہوگا اسکے علاوہ 14 اکتوبر تا 19 نومبر کا عرصہ بھی موافق نظر نہیں آرہا اس دورانیہ میں آپکو احتیاط سے اقدام کرنے ہونگے۔

### روحانیت، بیرون ملک سفر، حج وزیارات، اعلیٰ تعلیم

آپکے زائچے کے نویں گھر کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ سال سے ہی

نویں گھر حالت فرح میں رہتے ہوئے آپکی توجہ روحانی معاملات پر مرکوز کر رہا ہے آپکی طبیعت درود، وظائف کیجانب مائل ہو رہی ہے اس سال خصوصی طور پر آپکا حج وزیارات کا پروگرام بن سکتا ہے یہ آپ پر پروردگار کا خاص کرم ہوگا تعلیم کے خواہشمند افراد کے لیے بہتر تعلیمی مواقع پیدا ہو رہے ہیں اسی طرح بیرون ملک تعلیمی اور کاروباری اغراض سے سفر کے خواہشمند افراد کے لیے بھی ماحول سازگار نظر آ رہا ہے البتہ 10 اپریل تا 11 اگست ستارہ مشتری کی رجعت آپکے معاملات میں تعطل یا رکاوٹ کا باعث بن سکتی ہے اس صورت حال سے بچاؤ کے لیے مشتری سے منسوبہ روحانی تدارک آپکی مشکلات میں کمی کا باعث ہوگا۔

## معشیت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی

آپکے کیریر روزگار سے متعلقہ ستارہ زحل گذشتہ سال سے آپکے کیریر کے گھر میں موجود ہے اور حالت فرح میں رہتے ہوئے آپکی ترقی اور کیریر روزگار میں معاون ہے اس سال آپ کے لیے ضروری ہوگا کہ طویل دورانیہ کے منصوبوں پر عمل پیرا ہوں زحل ستارہ جلدی اور مختصر عرصے کے منصوبوں کے لیے معاون نہیں ہوتا یکم تا 20 جنوری شمس کیریر کے گھر حالت حضیض میں رہتے ہوئے آپکے کیریر روزگار میں منفی اثرات مرتب کرے گا یا لخصوص گورنمنٹ ملازمین کے لیے یہ وقت خاصہ مشکل ثابت ہو سکتا ہے خدانخواستہ آپکو تنزلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 20 جنوری کے بعد حالات میں بہتری آئے گی 30 اپریل کو کیریر کا حاکم ستارہ زحل رجعت میں چلے جانے کی وجہ سے آپکے کاموں میں رکاوٹیں آنا شروع ہو جائیں گی ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کو بھی اب مشکل صورت حال کا سامنا رہے گا یہ سلسلہ 18 ستمبر تک چلے گا اس کے علاوہ ملازم پیشہ افراد کو بھی اپنے سینیئر یا مالکان کی جانب سے کھچاؤ تناؤ اور مخالف رویوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے بتائے گئے عرصے کے علاوہ 17 جولائی کا قمری گرہن اور 26 دسمبر کے شمسی گرہن کو بھی ملحوظ خاطر رکھیں گرہن کے قریبی ایام بھی آپکو مشکل صورت حال سے دوچار کر سکتے ہیں۔

## دوست احباب، خواہشات، کاروباری معاملات

گذشتہ سال آپکے زائچے کے گیارہویں گھر مریخ کی منفی پوزیشن اور زحل کی رجعت دونوں آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ رہے ہیں اسی طرح کاروبار، روزگار کے حوالے سے کی گئی آپکی کوششوں کو کامیابی سے ہمکنار نہیں ہونے دیا اس سال گو کہ صورتحال %100 آپکے حق میں نہ ہوگی مگر پھر بھی گذشتہ کی نسبت 2019 کافی بہتر ہوگا۔ آغاز سال تا 20 جنوری صورتحال بہتر ہوگی جبکہ 20 جنوری تا 19 فروری شمس کی گیارہویں وبال زدہ کیفیت آپکی خواہش کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگی اس دوران اپنے کیریر روزگار کے معاملات کو محدود رکھنا بہتر ہوگا دوستوں سے اختلافات سے پرہیز کریں 19 فروری تا 30 اپریل حالات آپکے موافق نظر آ رہے ہیں اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی دوستوں سے وابستہ توقعات پوری ہوں گی آپ نئی منصوبہ بندیوں پر اپنے دوستوں کی مدد سے عمل پیرا ہیں۔ یکم مئی تا 18 ستمبر تک کا عرصہ آپکو محتاط روی سے گزارنا ہوگا اپنی خواہشات کو محدود کریں دوستوں سے وابستہ توقعات اب پوری ہونا مشکل ہوگا مجموعی طور پر آپکی خوش بختی متاثر ہو رہی ہے وسط ستمبر تا آخر سال حالات ایک بار پھر بہتر رہنے کا امکان ہے۔

## بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں

2019ء آپکے بیرون ملک قیام اور ویزہ / امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے موزوں ترین سال ہے قدرت کی مہربانی سے آپکو یہ موقع 13 سال بعد ملا ہے مگر اپلائی کرنے کے لیے آپکو درست وقت کا انتخاب کرنا از حد ضروری ہوگا 10 فروری تا 17 اپریل آپکو اپلائی کرنے سے قبل کاغذات کی اچھی طرح جانچ پڑتال کر لینا از حد ضروری ہوگا کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات کے استعمال سے گریز کریں پہلے سے اپلائی کیے گئے امیگریشن کیسز بھی اس دورانیہ میں خارج ہو سکتے ہیں پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو جگہ کی تبدیلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے جو کہ بہتر نہ ہوگا 10 اپریل تا 11 اگست بوجہ رجعت مشتری ویزہ یا امیگریشن اپلائی کرنے سے پرہیز کریں ورنہ آپکو مایوسی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اسی دوران بارہویں زہرہ کی بحالت شرف موجودگی بھی رہے گی مگر عطارد کی رجعت اور ہبوطی کیفیت آپکے معاملات میں رکاوٹ کا باعث ہوگی اس سال آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار بھی گرم نظر آ رہا ہے گو کہ عطارد کا ہبوط اور مشتری کی رجعت آپکے لیے اس حوالے سے رحمتِ خداوندی ثابت ہونگے آپکے مخالفین انتشار کا شکار رہیں گے۔

## شمسی وقمری گرہن

اس سال 3 شمسی اور 2 قمری گرہن واقع ہو رہے ہیں جنوری جولائی اور دسمبر کے گرہن آپکے خانگی، اولاد اور کیریر روزگار سے متعلقہ معاملات کو متاثر کر رہے ہیں جبکہ 21 جنوری 3 اور جولائی کے گرہن بالخصوص آپکے خانگی، پراپرٹی اور رہائش کے معاملات کے علاوہ آپکے بچوں، منگنی تعلیم اور افیئرز کو متاثر کرنے کا باعث بن رہے ہیں آپ پر لازم ہوگا کہ گرہن کے دورانیہ میں 2 رکعت نماز کسوف وخسوف اور متعلقہ صدقات ضرور ادا کریں پروردگار عالم سے دعا ہے آپکے لیے ہر ممکن آسانیاں فراہم کرے اور آپ سب کو اپنی خاص رحمتوں کے سایہ میں پناہ عطا فرمائے آمین **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔ **ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورہ یوسف آیت 64 ورد کریں ہمعہ اول و آخر 10/10 مرتبہ درود پاک

## برج: ثور — TAURUS — سیارہ: زہرہ



رنگ: گہرا نیلا

عنصر: خاکی

جواہر: الماس، نیلم، فیروزہ

بہترین شریک حیات: سنبلہ، جدی

ناموافق ساتھی: اسد، عقرب، دلو

بیماریاں: حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے، پھنسیاں، تولیدی مسائل

دن: جمعہ — عدد: ۶ — 21 Apr to 21 May — حروف: ب، و

**اہم نکات** اسسال دونوں بڑے سیارگان زحل اور مشتری آپکے زائچے کے اہم ترین مقامات پر قیام کرتے ہوئے بحکم خدا آپ پر انتہائی سعد اثرات مرتب کررہے ہیں آپکے کیریر روزگار، روحانی مدراج، بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیمات اور وراثت جیسے اہم ترین امور میں ان شاء اللہ بڑی اور مثبت تبدیلیاں رونما ہورہی ہیں دیگر سیارگان میں مریخ کی فلکی سیر اسسال آپ پر مثبت اور منفی دونوں طرح کے اثرات مرتب کررہی ہے آپکا اپنا ستارہ زہرہ اور شمس وعطارد اسسال آپکے حالات پر درج ذیل اثرات مرتب کررہے ہیں

**آپکی شخصیت، شخصی وقار** بنیادی طور پر آپ ایک آرام طلب خوش مزاج، ملنسار اور سیر وتفریح کے شائق شخصیت کے مالک ہیں 2019 جہاں آپکے لیے تفریح کے کئی ایک مواقع لے کر آرہا ہے وہیں آپکو گذشتہ کی نسبت زیادہ محنت کرنی ہوگی۔ 14 فروری تا 31 مارچ طالع میں مریخ کی موجودگی آپکے مزاج میں تیزی پیدا کردے گی آپ قدرے جھنجلاہٹ کا شکار رہیں گے یہ وقت آپکی شخصی وقار کے لیے بہتر ہوگا آپکو خود پر قابو رکھنا ہوگا ذہنی دباؤ کی صورت میں آپکا طرز عمل معاشرے میں آپکی عزت توقیر میں کمی کا باعث بن سکتا ہے اسی دوران 6 مئی تا 21 مئی طالع میں عطارد کی بحالت حضیض موجودگی آپکو غلط فیصلوں اور نامناسب رویوں کی طرف دھکیل سکتا ہے 20 اپریل تا 15 مئی زہرہ کا وبال آپکی خوداعتمادی کو متاثر کررہا ہے 15 مئی تا 9 جون آپکا ستارہ بحالت ترفع ہونے سے آپکی خوداعتمادی بحال ہوگی آپ خاصہ بہتر محسوس کریں گے 9 جون تا 3 جولائی آپکا ذاتی ستارہ اوج میں رہنے سے آپکی عزت توقیر میں اضافہ ہوگا آپ معاشرے میں اپنا کھویا وقار بحال کرنے میں مصروف ہیں 28 جولائی تا 21 اگست آپکی سماجی مصروفیات بڑھ جائیں گی عزیز واقارب سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں 21 اگست تا 14 ستمبر کا عرصہ خاصہ مشکل ثابت ہوسکتا ہے آپکے افیرز منظر عام پر آجانے کی وجہ سے آپکو کافی مشکل صورتحال کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے اس دوران بچوں سے اختلافات سے گریز کریں۔ 14 ستمبر تا 8 اکتوبر حالات میں بہتری آئے گی مگر 8 اکتوبر تا آخر سال آپکو خاصہ محتاط رہنا ہوگا آپ ایکبار پھر ذہنی دباؤ کا شکار ہوسکتے ہیں سسرالی عزیزوں سے بھی تعلقات خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔

**عزیز واقارب، ابتدائی تعلیم** آپ لوگ کافی ملنسار اور سیر وتفریح کے شائق افراد ہوتے ہیں اس طرح سماجی تقریبات اور نزدیکی سفر آپکی توجہ کا مرکز اور آپکے لیے خاص اہمیت کے حامل ہیں اسسال آپکو کافی بہتر ماحول میسر رہے گا مگر جیسے دن کے تعاقب میں رات ہوتی ہے اسی طرح سال کا کچھ دورانیہ آپکو ماحول موافق نہ مل سکے گا 21 جنوری، 17 جولائی دونوں قمری گرہن اور 16 مئی تا 2 جولائی بیت الاقربا میں مریخ کا ہونا آپکے تعلقات کشیدہ رکھے گا ان ایام میں آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا ثور بچوں کو بھی اس دوران تعلیمی حوالے سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ اسکے علاوہ ہر ماہ ہونے والے قمر در عقرب کو بھی ضرور مد نظر رکھیں اور ہر قمر در عقرب میں قمر سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں

**مالی پوزیشن** آپکے مالی معاملات سے متعلقہ ستارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہے 10 فروری تا 17 اپریل ہبوط کے گھر رہتے ہوئے آپکو مشکلات سے دوچار رکھے گا اسی دوران 9 تا 28 مارچ عطارد ویسے بھی رجعت پزیر ہوگا یہ دورانیہ مالی امور کے حوالے سے بہت مشکل ثابت ہوگا جلد بازی میں کوئی فیصلہ نہ کریں خواہ وہ زبانی ہو یا تحریری اور کسی بھی حوالے سے چیک وغیرہ لکھ کر دینے سے گریز کریں 17 اپریل تا 21 مئی گو کہ حالات بہتر ہونگے مگر مکمل طور پر آپکے قابو میں نہ ہوں گے 21 مئی کو عطارد طالع میں آجانے سے حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی آپ مالی طور پر بہتر فیصلے کرنے کی پوزیشن میں ہوں گے مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے سال کے باقی دورانیہ میں 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر کا عرصہ بھی کچھ محتاط روی کا متقاضی ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ باقی دورانیہ انشاء اللہ موافق ہوگا مجموعی طور پر مالی حوالے سے یہ ایک ملا جلا سال ہوگا۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی** یکم جنوری تا 20 مارچ بیت الارض کا حاکم ستارہ شمس منفی پوزیشن میں ہوگا گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی گھر کی خرید وفروخت سے گریز کریں 21 مارچ تا 20 اپریل حالات ملے جلے ہوں گے جہاں خانگی حالات میں بہتری متوقع ہے وہیں خاندان کے کچھ افراد کی جانب سے آپکے خلاف خفیہ سازشیں ہوسکتی ہیں گھر کی تبدیلی اور پراپرٹی کی خرید وفروخت کے لیے یہ سال کا بہترین وقت ہو ہے خواہ وہ رہائش کیلیے ہو یا انویسٹمنٹ کے نقطہ نظر سے 20 مئی تا 21 جون حالات قدرے موافق نہ ہونگے آپکو احتیاط کرنا ہوگی 21 جون تا 23 اگست کا عرصہ گھر کی تزئین وآرائش، مرمت اور خرید وفروخت وتبدیلی کیلئے انتہائی موزوں وقت ہے 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپکو ایک بار پھر محتاط روش اختیار کرنا ہوگی دشمنوں کی ریشہ دوانیوں سے ایک بار پھر گھر کے حالات خراب ہوسکتے ہیں والدہ سے بھی کسی قسم کے اختلاف سے گریز کریں باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔



**اولاد، منگنی، انعامی** بے اولاد ثور افراد کو انشاء اللہ اسسال اولاد کی نوید مل سکتی ہے اگر آپ گذشتہ کئی سال سے بے اولاد ہیں تو بہتر ہوگا اپنا انفرادی

زائچہ ہذا کے دیکھ لیں بچوں کے حوالے سے امسال آپکو 10 فروری تا 17 اپریل کا عرصہ بالخصوص اور 6 تا 21 اپریل، 14 ستمبر تا 13 اکتوبر اور 9 تا 29 دسمبر کا عرصہ موافق نہ ہوگا اپنے بچوں پر توجہ دیں بہت سے مسائل آپکی تھوڑی سی توجہ سے حل ہو سکتے ہیں۔ منگنی کے حوالہ سے 18 اپریل تا 6 مئی، 21 مئی تا 14 ستمبر، 3 اکتوبر تا 9 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا سال کا باقی عرصہ سیارگان کی ناموافق پوزیشن کی وجہ سے موافق نہ ہوگا اس نازک مرحلہ کو طے کرتے وقت سیارگان کی کیفیت کو مدِ نظر رکھنا ضروری ہوگا ورنہ بنی بنائی بات ختم ہو سکتی ہے انعامی بانڈ کے شائق افراد کیلئے بھی یہی دورانیہ قسمت آزمائی کیلئے موزوں ہوگا باقی عرصہ میں شاید قسمت یاوری نہ کرے۔

**صحت، ملازمت، ملازمین** امسال آپکو اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا آغاز سال 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر، 8 اکتوبر تا 26 نومبر یہ سال کے وہ دورانیے ہیں جب آپکو اپنی صحت اور جاب دونوں کا خاص خیال رکھنا ہوگا لاپرواہی اور جلد بازی آپکو بڑے نقصانات سے دوچار کر سکتی ہے جاب کی تبدیلی کے لیے 27 مارچ تا 20 اپریل، 5 مئی تا 9 جون، 28 جولائی تا 20 اگست اور 14 ستمبر تا 18 اکتوبر کا عرصہ بہتر رہے گا اس دورانیہ میں جاب کی تبدیلی بہتر نتائج کی حامل ہوگی امسال 7 جنوری تا 27 مارچ، 21 اگست تا 14 ستمبر تا 8 اکتوبر تا آخر سال آپکو اپنے ملازمین کیجانب سے مخالفت یا پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے



**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** گزشتہ سال مریخ کی منفی پوزیشن اور رجعت نے آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات کو خاصہ متاثر کیا ہے گو کہ امسال بھی حالات مکمل طور پر بہتر نہ ہونگے مگر گزشتہ سال سے کافی بہتر نظر آرہے ہیں ابتدائے سال میں یکم جنوری تا 14 فروری حالات خاصے بہتر رہیں گے 14 فروری تا 31 مارچ کچھ کھچاؤ تناؤ کی کیفیت رہے گی مگر 16 مئی تا 2 جولائی کا عرصہ آپکے لیے خاصہ مشکل ثابت ہوگا آپکو ہر صورت اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بچانا ہوگا حالات کشیدگی کی انتہا تک ہونگے محتاط رہیں ورنہ آپکے مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 3 جولائی سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی اور یہ تبدیلی 4 اکتوبر تک جاری رہے گی اس دورانیہ آپکو اپنے تعلقات از سرِ نو بہتر بنانے کا موقع ملے گا اس موقع سے بھرپور فائدہ اٹھائیں 4 اکتوبر تا 19 نومبر حالات ایک بار پھر کشیدہ نظر آرہے ہیں احتیاط سے کام کریں 19 نومبر تا آخر سال کا عرصہ موافق نظر آرہا ہے شادی کے خواہشمند ثور افراد کیلئے یکم جنوری تا 14 فروری، 2 جولائی تا 4 اکتوبر اور 14 نومبر تا آخر سال کا عرصہ بہتر ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ شادی نکاح جیسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں اسکے علاوہ ایام عزا کو بھی ملحوظ خاطر رکھیں۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** اس حوالہ سے 2019 ایک بہترین سال ہے آپکے وراثتی معاملات سے منسوبہ ستارہ مشتری گزشتہ سال سے آپکے زائچے کے آٹھویں گھر موجود رہتے ہوئے آپکے وراثتی اور مشترکہ مالی معاملات پر انتہائی سعد اثرات مرتب کر رہا ہے آپکے سالوں سے رکے ہوئے وراثتی معاملات بھی اب حل ہو جائیں گے اسی طرح یہ سال مشترکہ مالی معاملات کے حوالہ سے بھی مجموعی طور پر ایک مثبت سال ہے البتہ 10 اپریل تا 11 اگست رجعت مشتری آپکے معاملات میں تاخیر کا سبب بن سکتی ہے تاخیر سے بچنے کیلئے مشتری سے منسوبہ روحانی تدارک کر سکتے ہیں 2019 اس حوالہ سے ایک بہترین سال ہے کہ امسال وہ رقم جو آپ نے بطور قرضہ دی تھی آپکو واپس مل سکتی ہے جو کہ آپکی معاشی صورتحال میں ایک بہتر اور واضح تبدیلی کا باعث ہوگی۔

**روحانیت، بیرونِ ملک سفر، حج و زیارات، اعلیٰ تعلیم** 2019 آپکے بیرونِ ملک سفر ویزہ و حج و زیارات کے حوالہ سے ایک بہترین سال ہے آپکے گذشتہ سالوں سے بند دروازے بھی انشاء اللہ کھل جائیں گے یکم تا 20 جنوری ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے پرہیز کریں اسکے علاوہ 30 اپریل تا 18 ستمبر کا عرصہ بھی قدرے موافق نہ ہوگا آپکے پروگرام التوا کے بعد بالآخر ملتوی ہو سکتے ہیں زحل کی رجعت بنتے بنتے کاموں کو بگاڑ سکتی ہے اعلیٰ تعلیم کے خواہشمند افراد کیلئے یہ ایک بہترین سال ہے البتہ زحل کی رجعت کے ایام میں آپکو قدرے مشکلات پیش آسکتی ہیں امتحانات سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں زحل جہاں مشکلات لاتا ہے وہیں پروردگار کی جانب سے ان مشکلات سے نکلنے کے راستے بھی آپ تک پہنچتے ہیں اسی طرح جو لوگ ان مشکلات میں ثابت قدمی کے ساتھ پروردگار سے رجوع کرتے ہیں وہ یقیناً روحانی مدراج کو طے کرنے میں کامیاب ہوتے ہیں یہ میرا ذاتی تجربہ ہے امسال نویں روحانی امور سے متعلقہ گھر کا حاکم ستارہ زحل اپنے ہی گھر قیام کرتے ہوئے آپ کو نئے روحانی مدراج کیجانب گامزن کردے گا (ان شاء اللہ)

**معشیت، کیریئر روزگار، ترقی، تنزلی** امسال آپکے کیریئر روزگار کا حاکم ستارہ زحل طالع کو تثلیث کی نظر سے دیکھتے ہوئے تمام سال سعد اثرات مرتب کر رہا ہے آپکی ترقی خواہ وہ ملازمت میں ہو یا ذاتی کاروبار کی شکل میں پروردگار کے کرم سے یقینی ہے البتہ یکم جنوری تا 19 فروری کسی بھی قسم کے کاروباری منصوبے کے آغاز سے گریز کریں بعد از 19 فروری کو معاملات آہستہ آہستہ معمول پر آجائیں گے مگر 30 اپریل تا 18 ستمبر قدرے سست روی کا شکار رہیں زحل کی رجعت آپکو متاثر کر سکتی ہے مگر اس سے بچاؤ بھی ممکن ہے بعد از 18 ستمبر تا آخر سال کا عرصہ انشاءاللہ موافق رہے گا آپکے کیریئر روزگار کے حوالے سے مجموعی طور پر ایک بہتر سال ہے

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** اس حوالہ سے یہ ایک ملا جلا سال ہے سال کی ابتداء اچھی ہو رہی ہے مگر 10 فروری تا 17 اپریل حالات قطعی موافق نہ ہونگے دوستوں سے بحث و تکرار سے گریز کریں یہ وقت آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا کاروباری فوائد کے نتائج آپکی توقع کے برخلاف ہونگے دوسری طرف گیارہویں کا حاکم ستارہ مشتری 10 اپریل تا 11 اگست رجعت میں رہتے ہوئے آپکے تعلقات کشیدہ رکھے گا آپکو ازحد محتاط روش اختیار کرنا ہوگی بعد از اگست حالات میں بہتری متوقع ہے اب قدرت کی مہربانی سے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی آپ کاروباری حوالے سے مطلوبہ نتائج حاصل کرنے میں کوشاں ہیں دوست احباب کا بھی اس حوالے سے بھرپور تعاون میسر رہے گا (ان شاءاللہ)

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** بیرون ملک مقیم افراد کو امسال ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آغاز سال تا 13 فروری حالات موافق ہونگے گھر کی تبدیلی کا فیصلہ ممکن ہے مگر 14 فروری تا 2 جولائی کا عرصہ قطعی طور پر موافق نہ ہوگا آپکو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے ان ایام میں امیگریشن یا اپیل اپلائی کرنے سے گریز کریں 3 جولائی تا 14 اکتوبر کا عرصہ اس حوالہ سے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی گھر کی تبدیلی یا خریداری کیلئے ایک انتہائی موزوں وقت ہے مگر اسی دوران آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار بھی گرم ہوگا اپنے اردگرد نظر رکھیں 14 اکتوبر تا 19 نومبر کا عرصہ بھی ہوائیں آپکے خلاف چلتی نظر آ رہی ہیں آپ کے خفیہ دشمن اب کھل کے سامنے آ جائیں گے بیرون ملک مقیم افراد کیلئے ایک بار پھر قیام مشکل ہو جائے گا 20 نومبر تا 31 دسمبر تک کا عرصہ بھی انشاءاللہ بہتر رہے گا آپکے امیگریشن کے حصول کی راہیں ہموار ہو رہی ہیں



**شمسی وقمری گرہن** امسال 3 شمسی اور 2 قمری گرہن لگ رہے ہیں 6 جنوری، 17 جولائی اور 26 دسمبر کے گرہن آپکے زائچے کے نویں حصہ میں لگ رہے ہیں آپکے بیرون ملک سفر، اعلیٰ تعلیم اور سسرالی عزیز و اقارب سے تعلقات کیساتھ ساتھ آپکے سماجی تعلقات، گھر خاندان کے معاملات کو متاثر کر رہے ہیں جبکہ 21 جنوری اور 3 جولائی کے گرہن، بہن بھائیوں، عزیز و اقارب اور نزدیکی سفر کو متاثر کر سکتے ہیں گرہن کے ایام میں گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کی خرید و فروخت سے گریز کریں۔ تمام گرہنوں کے اثرات سے بچنے کے لیے آپ پر لازم ہوگا کہ گرہن سے منسوبہ صدقات اور نماز کسوف خسوف ضرور ادا کریں پروردگار سب کو اپنی حفظ و امان میں رکھے **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح سورہ توبہ آیت 128 ورد کریں بمعہ اول و آخر 15/15 مرتبہ درود پاک ۔

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | پیلا، زرد |
| **عنصر:** | بادی |
| **جواہر:** | زمرد، سبز، پکھراج، زبرجد، عقیق |
| **بہترین شریک حیات:** | میزان، دلو |
| **ناموافق ساتھی:** | سنبلہ، قوس، حوت |

**بیماریاں:** کندھے، سینے کے عوارض، پھیپھڑوں اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** 5 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات** 2019، جوزا افراد کے لیے ایک ملا جلا سال نظر آ رہا ہے آپکے زائچے کے ساتویں گھر مشتری جہاں شراکتی، ازدواجی اور کیریئر سے متعلقہ معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا وہیں طالع کے مقابل رہتے ہوئے آپکے لیے کچھ مشکلات بھی پیدا کرتا رہے گا زحل زائچے کے آٹھویں نحس تمام سال موجود رہے گا اور آپکے ذہنی دباؤ میں اضافہ کرتا رہے گا تمام سال خانہ مال میں راہو کا قیام مالی معاملات میں آپکو رکاوٹوں اور بندشوں کا شکار رکھے گا آٹھویں زحل بھی خانہ مال کو مقابلے کی نظر سے دیکھ رہا ہوگا۔ اس پر ستم وسط مئی تا آغاز جولائی خانہ مال میں مریخ کا ہبوط آپکے مسائل میں کئی گنا اضافہ کر دے گا زحل مریخ کا مقابلہ اور راہو، مریخ قران یہ وہ تمام عوامل ہیں جو آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے اس حوالے سے آپکو خصوصی طور پر آغاز سال سے ہی روحانی تدارک باضرور کر لینا چاہیے دیگر سیارگان کی سیر افلاک آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کر رہی ہے۔

**شخصی وقار** جیسا کہ آپ گزشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں 2019ء آپکے لیے ایک ملا جلا سال ہے آغاز سال میں 10 فروری تا 17 اپریل عطارد کیرئیر کے گھر ہبوط اور رجعت میں رہے گا عطارد جو کہ آپکا ذاتی ستارہ ہے اس کا ہبوط آپکی ذہنی استطاعت کو متاثر کر رہا ہے آپکو گفتگو اور تحریر میں ازحد محتاط رہنا ہوگا آپکی عزت و توقیر داؤ پر ہوگی 17 اپریل تا 6 مئی حالات میں قدرے بہتری آئے گی 7 تا 21 مئی عطارد کی بارہویں موجودگی جہاں آپکے خفیہ دشمنوں کو بے نقاب کرے گی وہیں آپکو ذہنی انتشار کا شکار بھی رکھے گی بعد از 21 مئی تا 5 جون طالع میں عطارد کی موجودگی گذشتہ مشکلات پر تیزی سے قابو پانے میں مددگار ہوگی آپکی خود اعتمادی بحال ہو رہی ہے 29 اگست کو عطارد چوتھے شرفی گھر آ جائے گا اور 14 ستمبر تک یہیں قیام کرتے ہوئے آپکی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث

15 ستمبر تا 3 اکتوبر حالات قدرے موافق نہ ہونگے بحث وتکرار سے گریز کریں 3 اکتوبر تا 9 دسمبر کا عرصہ ایک بار پھر حالات آپکے موافق ہونگے 10 دسمبر تا آخر سال عطارد وبال میں بھی ہوگا اور طالع کے مقابل بھی ہوگا احتیاط لازم ہے۔



**مالی پوزیشن** امسال آپکو سب سے زیادہ اپنی مالی پوزیشن پر توجہ دینے کی ضرورت ہوگی جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتا چکا ہوں تمام سال خانہ مال میں راہو کی موجودگی اور آٹھویں زحل کی موجودگی آپکو شدید مالی تنگی کا شکار کر سکتی ہے آپ ایک لا ابالی شخصیت کے حامل فرد ہیں مگر اب لاپرواہی کرنا مہنگا پڑ سکتا ہے اس حوالہ سے روحانی تدارک ضرور کریں 16 مئی کو مریخ بھی خانہ مال میں آجائے گا مریخ کی ہبوطی کیفیت پہلے سے خراب مالی پوزیشن کو مزید خراب کرنے کا باعث بن سکتی ہے الغرض آپکو امسال شدید مالی تنگی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے پروردگار آپکو اپنی امان میں رکھے

**عزیز واقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** گزشتہ سال بیت الاقرباء میں راہو کی موجودگی نے آپکے تعلقات عزیز واقارب سے کشیدہ رکھے ہیں نزدیکی سفر معمول سے کم رہے ہیں اور جوزا بچوں کو تعلیمی میدان میں روکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑا ہے امسال حالات گذشتہ کی نسبت بہت بہتر رہیں گے (ان شاء اللہ) مگر چونکہ سیارگان سیر افلاک کے دوران مختلف حالتوں سے گزرتے ہیں اس لیے انکے مثبت ومنفی اثرات مرتب کرتے ہیں اس لیے ہمارے معاملات بھی اُتار چڑھاؤ کا شکار رہتے ہیں امسال آغاز سال تا 19 فروری بیت الاقرباء کا حاکم شمس پہلے حضیض اور پھر وبال میں رہتے ہوئے آپکے تعلقات کشیدہ رکھے گا جوزا بچوں کو خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی عزیز واقارب سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں 20 فروری سے حالات گو کہ بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے مگر 21 مارچ تا 21 اپریل کا دورانیہ انشاء اللہ بہترین گزرے گا گزشتہ جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا دوستوں کیساتھ سیر وتفریح کا پروگرام بن سکتا ہے جوزا بچے نئے تعلیمی مدارج طے کرنے میں مشغول اور کافی مطمئن نظر آرہے ہیں 20 مئی تا 21 جون شمس کی طالع میں بحالت طرح موجودگی آپکے تعلقات ایکبار پھر کشیدہ کر سکتی ہے عزیز واقارب کیجانب سے آپکی ذات الزامات کی زد میں ہوگی نزدیکی سفروں کا پروگرام ملتوی ہو سکتا ہے جوزا بچوں کو بھی مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے آپکی توجہ تعلیم سے ہٹ رہی ہے 21 جون تا 23 اگست حالات انتہائی موافق نظر آرہے ہیں نزدیکی سفروں کے پروگرام بن سکتے ہیں عزیز واقارب سے تعلقات میں بھی بہتری متوقع ہے 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ ایکبار پھر آپکی مشکلات میں اضافہ کر دے گا اس دوران سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا سال کا باقی دورانیہ ان شاء اللہ بہت بہتر گزرے گا

**گھر، خاندان، پراپرٹی** ابتدائے سال تا 10 فروری آپکے متعلقہ معاملات بہتر نظر آرہے ہیں 10 فروری تا 17 اپریل آپکے خاندانی معاملات بہت بگڑ سکتے ہیں از حد محتاط رہیں گفتگو اور فیصلوں میں جلد بازی سے گریز کریں پراپرٹی کے لین دین اور گھر کی تبدیلی کے لیے یہ وقت قطعی موزوں نہ ہوگا 18 اپریل تا 6 مئی کا دورانیہ بہتر ہوگا معاملات سدھارنے کا موقع ملے گا۔ 6 مئی تا 21 مئی کا دورانیہ میں پراپرٹی کے لین دین میں محتاط رہیں 22 مئی تا 14 ستمبر خانگی معاملات بہتر رہیں گے یہ دورانیہ گھر کی تبدیلی تزئین وآرائش، مرمت کے لیے انتہائی موزوں ہے خواہش مند افراد کے لیے گھر پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا 14 ستمبر تا 13 اکتوبر کا دورانیہ محتاط روش کا متقاضی ہوگا خانگی معاملات آپکی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوگا 13 اکتوبر تا 9 دسمبر کا عرصہ ایکبار پھر بہتر ہوگا آپ خانگی معاملات کو درست کرنے میں مصروف ہیں گھر کی تبدیلی کے قوی امکانات ہونگے مگر 10 تا 29 دسمبر کا دورانیہ ایکبار پھر موافق نہ ہوگا محتاط رہیں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، منگنی** اولاد کے خواہش مند جوزا افراد کو امسال انشاء اللہ گوہر مقصود مل جائے گا جوزا افراد کو امسال اپنے بچوں پر خاص توجہ دینا ہوگی آغاز سال تا 27 مارچ کا دورانیہ بہتر نہ ہوگا آپکے بچوں میں خودسری بڑھ رہی ہے 28 مارچ تا 20 اپریل حالات بہتر رہیں گے مگر 21 اپریل تا 15 مئی معاملات آپکی توقع کے بالکل برعکس نظر آرہے ہیں آپکے بڑے بچوں کے ازدواجی تعلقات مسائل کا باعث ہونگے 15 مئی تا 21 اگست کا دورانیہ خاصہ بہتر گزرے گا آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں 21 اگست تا 14 ستمبر کا دورانیہ آپکے لیے بچوں کے حوالے سے ایک مشکل وقت ثابت ہو سکتا ہے بچوں کی وجہ سے خانگی ماحول آپکے کنٹرول سے باہر ہو رہا ہے اس دورانیہ کو تدبر اور محتاط رویہ سے گزاریں 15 ستمبر تا 18 اکتوبر کے دوران آپکے مابین ماحول خوشگوار رہے گا انشاء اللہ معاملات کو حل کرنے کا موقع ملے گا مگر 18 اکتوبر تا آخر سال کا دورانیہ آپکے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا بالخصوص 18 اکتوبر تا 19 نومبر اس دوران حاملہ خواتین کو خاص طور پر احتیاط کرنا ہوگی منگنی اور انعامی بانڈ کے حوالے سے 27 مارچ تا 20 اپریل، 15 مئی تا 3 جولائی، 14 ستمبر تا 18 اکتوبر کا عرصہ موافق ہوگا اس دورانیہ میں آپکی منگنی طے ہونے اور کوئی بڑا انعام نکلنے کے قوی امکانات ہونگے بتائے گئے عرصے کے علاوہ ایسے کسی بھی معاہدے اور قسمت آزمائی سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** آپکی شراکتی ازدواجی زندگی سے منسوبہ ستارہ مشتری گزشتہ سال سے آپکے ساتویں برج قوس میں اپنے ہی گھر آچکا ہے اور بفضل تعالیٰ آپکو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے مشتری 2 دسمبر تک یہیں قیام کرے گا وہ جوزا خواتین وحضرات جن کی شادی کسی بھی وجہ

سے تا حال نہیں ہو سکی ان شاء اللہ اب انجام پانے کے قوی امکانات ہونگے آغاز سال تا 10 اپریل آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات میں انتہائی بہتری دیکھنے میں آئے گی آپ اپنی ازدواجی زندگی کو انجوائے کر رہے ہیں آپکو نئے شراکتی معاہدوں کی آفر مل رہی ہے اور یہ بہترین وقت ہے کیونکہ مشتری آپکے کیریئر روزگار کا بھی حاکم ہے 10 اپریل تا 11 اگست مشتری رجعت پزیر رہنے سے آپکے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی آپکے کام بنتے بنتے رُک سکتے ہیں اسی طرح آپکے ازدواجی تعلقات میں بھی کشیدگی پیدا ہو جائے گی۔ آپکو یہ وقت صبر و تحمل سے گزارنا پڑے گا بعد از 11 اگست انشاء اللہ معاملات میں بہتری آنا شروع ہو جائے گی دسمبر میں مشتری ہبوط کے گھر چلے جاتے ہیں معاملات خراب ہونگے آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** ایک طرف آپکے شراکتی مالی معاملات کا حاکم مشتری آپکے لیے ماحول کو بہتر بنا رہا ہے تو دوسری طرف ستارہ زحل آٹھویں میں رہتے ہوئے آپکے شراکتی مالی معاملات کو محفوظ بنا رہا ہے یکم تا 20 جنوری شمس کی آٹھویں تخفیف زدہ پوزیشن آپ سے محتاط روش کی متقاضی ہوگی 26 جنوری تا 30 اپریل حالات بہتر رہیں گے وہ احباب جو قرض کے خواہشمند ہیں انکو حسب خواہش کامیابی مل سکتی ہے اسی طرح آپکے وراثتی معاملات بھی حل ہونگے (ان شاء اللہ) مگر یکم مئی تا 18 ستمبر آپکے لیے قرضہ یا وراثت کا حصول مشکل ہوگا ان ایام میں آپکو مشترکہ معاملات میں مالی پریشانیوں سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ ایکبار پھر آپکے مقاصد کے حصول میں معاون ہوگا

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج و زیارات، اعلیٰ تعلیم** 2018ء کی نسبت 2019ء آپکے درج بالا امور کے لیے انتہائی موافق ہے گزشتہ سال نویں مریخ کی موجودگی اور زحل کی رجعت دونوں نے آپکو اچھا خاصا متاثر کیا ہے مگر اس سال حالات گزشتہ سال کی نسبت بہت بہتر ہونگے گو کہ اس سال بھی کچھ دورانیہ موافق نہ ہوگا مگر زیادہ تر حالات بہتری پر مائل رہیں گے 20 جنوری تا 19 فروری بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں تعلیمی حوالہ سے بھی آپکو مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے اسکے بعد یکم مئی تا 18 ستمبر آپکو رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے بنیادی طور پر زحل کی رجعت آپکو متاثر کر سکتی ہے اگر آپ حج و زیارات کے مشتاق ہیں تو اپنے سفری معاملات کو یکم مئی سے قبل مکمل کر لیں روحانی علوم کے حوالے سے آپکو خاص طور پر محتاط رہنا ہوگا آٹھویں زحل کی رجعت آپکو ذہنی دباؤ کا شکار کر سکتی ہے اپنے عقائد کی حفاظت کریں سال کا باقی دورانیہ انشاء اللہ حالات موافق رہیں گے مشکل دورانیہ میں زحل سے منسوب روحانی تدارک کر لیں۔

**معشیت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی** جوزا افراد کے لیے کیریئر کا حاکم ستارہ مشتری دسمبر تک اپنے ہی گھر قیام پزیر رہتے ہوئے آپ پر سعد اثرات مرتب کر رہا ہے مگر دوسری طرف یہ آپکے طالع کے مقابل ہوگا آپکو بہت سوچ سمجھ کر اقدامات کرنے ہوں گے بالخصوص 10 فروری تا 17 اپریل آپکے لیے لازم ہوگا کہ ہر قدم پھونک پھونک کر اٹھائیں اس دوران کیے گئے زبانی یا تحریری ہر قسم کے معاہدے پایہ تکمیل تک نہ پہنچ سکیں گے اسطرح ہر صورت میں آپکے لیے نقصان دہ ہونگے محتاط رہیں دوسری طرف 10 اپریل تا 11 اگست مشتری رجعت میں ہونے سے آپکے معاملات سست روی یا رکاوٹ کی طرف دھکیل دے گی مشتری کی رجعت سے بچاؤ کے لیے صدقات اور کام سے متعلقہ دعاؤں کا استعمال بہتر ہوگا بتائے گئے ہوئے ایام میں اپنے سینئر سے اختلافات سے گریز کریں ورنہ آپکو تنزلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے رجعت کے اختتام کے بعد کے دورانیہ میں آپکے لیے حالات انشاء اللہ بہتر ہونگے آپکو ترقی کے بہتر مواقع میسر ہونگے۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** 2019ء آپکے تعلقات اور خواہشات کی تکمیل کے حوالہ سے ایک ملا جلا سال ہے یکم تا 14 فروری بیت الامید کا حاکم حالت ترفع میں رہتے ہوئے آپکے تعلقات کو مستحکم بنا رہا ہے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی مگر 15 فروری تا 31 مارچ بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی کا دورانیہ قطعی موافق نہ ہوگا آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا اپنی خواہشات کی تکمیل نہ ہونے پر مایوسی یا ناشکری کا شکار نہ ہوں اور دوستوں سے اختلافات سے گریز کریں 3 جولائی سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہونا شروع ہو جائے گی دوستوں سے اختلافات ختم کرنے میں مدد ملے گی کاروباری معاملات میں آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی یہ سلسلہ 14 اکتوبر تک جاری رہے گا 15 اکتوبر تا 19 نومبر کا دورانیہ آپکے لیے موافق نہ ہوگا اپنے معاملات کو پہلے ہی سمیٹ لینا بہتر ہوگا سال کا باقی دورانیہ بھی انشاء اللہ بہتر ہوگا مگر اس دورانیہ میں آپکو دوستوں کی مخالفت کا بھی سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** 7 جنوری تا 4 فروری کا عرصہ امیگریشن کے حصول کے لیے ایک بہتر وقت ہوگا یکم تا 27 مارچ کے دورانیہ میں ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کریں ورنہ ناکامی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے اس دوران آپکے خفیہ دشمن بھی پریشان رہیں گے مگر 27 مارچ تا 20 اپریل جہاں آپکے خلاف خفیہ سازشیں بڑھ جائیں گی وہیں یہ دورانیہ امیگریشن یا جگہ کی تبدیلی کے لیے موافق ترین وقت ہوگا 21 اپریل تا 15 مئی حالات ایکبار پھر آپکے موافق نہ ہونگے بیرون ملک مقیم افراد کو جگہ کی تبدیلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے امیگریشن سے متعلقہ معاملات آپکے خلاف نظر آ رہے ہیں۔

16 مئی تا 21 اگست حالات آپکے موافق ہونگے اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ ایک بہترین وقت ہے 22 اگست تا 14 ستمبر کا عرصہ سال کا مشکل ترین وقت ہوگا بیرون ملک مقیم افراد کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے آپکے کیسز خارج ہونے کے امکانات ہیں 15 ستمبر تا 8 اکتوبر سال کا آخری وقت ہوگا جب آپ امیگریشن اپلائی کر سکتے ہیں مگر اسی دوران اسی حوالہ سے لین دین سے گریز کرنا بہتر ہوگا محتاط رہیں اسی دوران آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار بھی گرم ہوگا سال کا باقی دورانیہ حالات آپکے موافق نہ ہونگے۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال ایک قمری اور دو شمسی گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین اور خطرناک ترین جگہ آٹھویں گھر لگ رہے ہیں آپ پر لازم ہوگا کہ 6 جنوری، 17 جولائی اور 26 دسمبر کے گرہنوں کو ضرور مدنظر رکھیں باقی دو گرہن آپکے زائچہ کے خانہ مال اور بیت الاقرباء میں لگیں گے امسال لگنے والے گرہن آپکی مالی پوزیشن اور سماجی تعلقات کو بالخصوص متاثر کرنے کا باعث بنیں گے اسکے علاوہ اوپر بتائے گئے تینوں گرہن آپکے شراکتی مالی اور وراثتی معاملات کو بھی متاثر کر رہے ہیں بالخصوص ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں پروردگار آپکو ہر حادثہ سے محفوظ رکھے آمین۔

**ورد خاص** روزانہ صبح وشام ایک تسبیح ورد کریں مع اول وآخر 17-17 مرتبہ درود پاک **يَا نَصِيرُ أَنْصُرْ بِحَقِّ نِعْمَ الْمَوْلَىٰ وَنِعْمَ النَّصِيرُ**

**صدقہ** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں لیں یا پرندوں کو ڈال دیں صدقہ راستے میں ہرگز نہ ڈالیں۔

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** سفید دودھیا
**عنصر:** آبی
**جواہر:** بحر رنج، موتی، زمرد، عقیق
**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان
**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف
**دن:** پیر **عدد:** 2 **حروف:** ح، ہ 22 June to 23 July

**اہم نکات** 2019ء آپکے لیے ایک ملا جلا سال ہے ستارہ مشتری چھٹے رہتے ہوئے جہاں آپکی صحت اور جاب پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے وہی آپکی مخالفین بھی بڑھ جائیں گی دوسرا بڑا ستارہ زحل ساتویں موجود رہتے ہوئے شراکتی اور ازدواجی تعلقات کو بہتر بنا رہا ہے دوسری طرف طالع میں راہو کی موجودگی اور زحل راہو مقابلہ آپکو مسائل سے بھی دوچار رکھے گی امسال پانچویں بیت الاولاد کا حاکم مریخ وسط مئی تا آغاز جولائی ہبوط میں رہتے ہوئے آپکو اولاد اور کیریئر روزگار کے مسائل سے دوچار کر سکتا ہے۔ دیگر سیارگان میں عطارد، زہرہ اور شمس وقمر آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کر رہے ہیں۔

**شخصی وقار** یوں تو شخصی وقار ہر انسان کے لیے خاص اہمیت کا حامل ہوتا ہے مگر برج سرطان والے اس حوالہ سے کچھ زیادہ ہی حساس طبع واقع ہوتے ہیں کیونکہ انکا ذاتی ستارہ قمر ہر ماہ عروج وزوال کا شکار رہتا ہے آپکو بالخصوص قمر در عقرب پر خاص نظر رکھنی چاہیے اور اس دورانیہ میں قمر سے منسوبہ صدقات بالضرور ادا کرنے چاہیں امسال ہونے والے دو قمری گرہن بالترتیب 21 جنوری اور 17 جولائی آپکے عزت وقار میں کمی کا باعث بن سکتے ہیں محتاط رہیں اسکے علاوہ 16 مئی تا 2 جولائی طالع میں مریخ کی ہبوطی کیفیت آپکے مزاج میں چڑچڑاپن بڑھا دے گی آپکو خود پر کنٹرول رکھنا ہوگا آپکی پریشانیوں کی وجہ آپکی منگنی، بچے یا پرسنل افیئرز کے علاوہ آپکے والد، ساس یا کاروباری معاملات ہو سکتے ہیں 21 جولائی کو شمس کے طالع میں آجانے سے آپکا کھویا ہوا وقار بحال ہو سکے گا آپکی خود اعتمادی اور عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا ان شاء اللہ۔

**مالی پوزیشن** گزشتہ سال خانہ مال کے راہو سے متاثر ہونے کی وجہ سے سرطان افراد کافی مشکل کا شکار رہے ہیں امسال صورتحال انشاء اللہ گزشتہ کی نسبت بہتر رہے گی یکم جنوری تا 20 مارچ مالی پوزیشن کچھ بہتر نہ ہوگی آمدن اور اخراجات میں توازن برقرار رکھیں اضافی اخراجات سے گریز کریں 21 مارچ تا 20 مئی مالی پوزیشن انشاء اللہ بہتر رہے گی آپکے لیے سیونگ بھی ممکن ہوگی 21 مئی تا 2 جولائی کا دورانیہ سال کا مشکل ترین وقت ثابت ہوگا محتاط رہیں کاروباری لین دین مشکل ہو جائے گا دوسری طرف آپکو بچوں اور سوشل لائف کے حوالے سے اضافی اخراجات کا بھی سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 3 جولائی تا 23 اگست کا دورانیہ گزشتہ مسائل کو تیزی سے حل کرنے میں مددگار رہوگا خانہ مال کا حاکم طالع میں اوج یافتہ اور بعد ازاں خانہ مال میں حالت ترفع موجودگی آپکے مالی مسائل میں کمی کا باعث ہوگی معاشی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ آپکے لیے مالی مشکلات سے بھرپور ہو سکتا ہے بہتر ہوگا اس حوالے سے قبل از وقت منصوبہ بندی کر لیں سال کا باقی دورانیہ ان شاء اللہ بہتر گزرے گا۔

**عزیز واقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** ان تمام امور کا تعلق آپکے زائچہ کے تیسرے گھر بیت الاقرباء یا بیت السفر سے ہے امسال آغاز میں ہی 10 فروری تا 17 اپریل آپکو عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات بنائے رکھنے میں مشکلات پیش آسکتی ہیں سفر کا پروگرام ملتوی ہو سکتا ہے 17 اپریل تا 6 مئی کا دورانیہ حالات قدرے موافق رہیں گے 7 تا 21 مئی کو کہ عزیز واقارب کی طرف سے آپکے خلاف بہت سے اقدامات کیے جائیں گے مگر ان شاء اللہ انہیں مایوسی کا سامنا رہے گا

ان ایام میں سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا 21 مئی تا 14 ستمبر کا دورانیہ سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات میں بہتری آئے گی قریبی سفروں کا پروگرام بن سکتا ہے آپ خاصے مطمئن نظر آ رہے ہیں 14 ستمبر تا 3 اکتوبر بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں بلا تصدیق کسی بھی بات پر یقین نہ کریں افواہوں کا بازار گرم رہے گا 3 اکتوبر تا 9 دسمبر گزشتہ کشیدگی پر قابو پانے میں مدد ملے گی حالات بہتر ہیں مگر 9 تا 31 دسمبر آپکو ایکبار پھر تحمل اور بردباری سے گزارنا ہوگا ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو 10 فروری تا 17 اپریل، 6 تا 21 مئی 14 ستمبر تا 3 اکتوبر 9 تا 31 دسمبر مشکلات پیش آسکتی ہیں آپکے لیے بہتر ہوگا آپ یا آپکے والدین روزانہ ایک تسبیح سورۃ طٰہٰ آیت 25 تا 28 تلاوت کریں ان شاءاللہ مشکلات سے محفوظ رہیں گے

**گھر، خاندان، پراپرٹی** اسسال آغاز سال تا 26 مارچ آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی پراپرٹی کے لین دین یا گھر کی تبدیلی سے گریز کریں والدہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے 27 مارچ تا 20 اپریل کا دورانیہ سال کا سب سے بہترین دورانیہ ہے خاندان کے افراد سے تعلقات بہتر ہو رہے ہیں پراپرٹی کی خرید و فروخت، گھر کی تبدیلی یا تزئین و آرائش کے لیے یہ بہترین وقت ہے 21 اپریل تا 15 مئی کا دورانیہ موافق نہ ہوگا کچھ افراد کو کاروباری یا کیریر کے حوالے جگہ کی تبدیلی کا سامنا ہو سکتا ہے 16 مئی تا 21 اگست کا دورانیہ انشاءاللہ بہتر گذرے گا حسب خواہش رہائش یا کاروباری حوالے سے پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا خواہشمند افراد کے لیے بہتر اور کھلے گھر کا حصول ممکن ہوگا خانگی معاملات میں بھی بہتری آئے گی 21 اگست تا 14 ستمبر ایسے کسی بھی اقدامات سے قطعی گریز کریں ورگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے کچھ افراد کو خواہش کے برخلاف مجبوراً جگہ کی تبدیلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 14 ستمبر تا 8 اکتوبر گو کہ آپکو معاملات سنبھالنے کا موقع ملے گا مگر یہ عارضی بہتری ہے 9 اکتوبر تا 31 دسمبر کا دورانیہ آپکے لیے قطعی موافق نہ ہوگا آپکو بے حد محتاط رہنا ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، منگنی** بچوں کے حوالے سے گزشتہ سال آپکے لیے کسی امتحان سے کم نہ تھا گو کہ اسسال حالات گذشتہ کی نسبت بہتر ہونگے مگر آپکو اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے یکم جنوری تا 14 فروری، 2 جولائی تا 14 اکتوبر، 19 نومبر تا آخر سال یہ وہ دورانیہ ہیں جب آپکو بچوں کے حوالے سے خوشخبری مل سکتی ہے خواہشمند افراد کی منگنی طے پانے کے قوی امکانات ہیں درج بالا ایام انعامی سکیموں میں شرکت کیلئے بھی موزوں ہونگے جبکہ باقی کا عرصہ بچوں سے منسوبہ معاملات اور منگنی یا نسبت طے کرنے کے حوالے سے قطعی مناسب نہ ہوگا بالخصوص 14 فروری تا 2 جولائی کا دورانیہ کسی طور مناسب نہ ہوگا اس دوران کی گئی منگنیاں ختم ہو سکتی ہیں حاملہ خواتین کو بھی ان ایام میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔

**صحت، ملازمت، ملازمین** آپکے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مشتری آغاز سال تا 2 دسمبر اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے آپکی ملازمت اور صحت دونوں پر سعد اثرات مرتب کر رہا ہے اسسال انشاءاللہ آپکو حسب خواہش بہترین جاب مل جائے گی البتہ 10 اپریل تا 11 اگست مشتری کی رجعت آپکے لیے کچھ پریشان صورتحال کا بھی باعث بن سکتی ہے آپکو پٹھوں کے کچھاؤ، نظام ہضم اور کولہوں کی درد پریشان کر سکتی ہے مشتری کی رجعت کے دورانیہ میں آپکو اپنے ملازمین کی جانب سے بھی پریشانی اٹھانی پڑ سکتی ہے 2 تا 26 نومبر آپکے خانگی حالات آپکی صحت کی خرابی کا باعث بن سکتے ہیں خاندان کے کسی بھی افراد کی مداخلت سے آپکی جاب جا سکتی ہے بعد از 2 دسمبر اپنی صحت اور جاب دونوں کا خاص خیال رکھیں اب ہوا بالکل مخالف رخ پر ہوگی جاب کسی صورت مت چھوڑیں۔

**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** اسسال یوں تو آپکو شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے کیونکہ آپکے بیت الذوج کا حاکم ستارہ زحل مین ساتویں موجود ہے اور تمام سال یہیں قیام کرے گا مگر آغاز سال تا 20 جنوری ساتویں شمس کی موجودگی میں شادی قطعی مناسب نہ ہوگی 30 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت آپکی شادی میں رکاوٹ پیدا کر دے گی اور نہ ہی اس دوران ایسی تقریبات کا انعقاد مناسب ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں بعد ازاں ختم ہونے یا ناخوشگوار صورتحال سے دوچار کر سکتی ہیں پہلے سے شادی شدہ اور شراکت داری میں کام کرنے والے افراد کو بھی یہ عرصہ محتاط روی اور تحمل سے گذارنا ہوگا زحل کی رجعت آپکے مابین اختلافات پیدا کر سکتی ہے وہ افراد جو شراکت داری میں کام کرنے کے خواہشمند ہیں انھیں اس دوران مایوسی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے باقی سال انشاءاللہ موافق رہے گا۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** وہ سرطان افراد جو گذشتہ کئی سال سے وراثتی معاملات میں پھنسے ہوئے تھے اسسال انشاءاللہ انکے مسائل حل ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں آپکو صرف 20 جنوری تا 19 فروری، 30 اپریل تا 18 ستمبر قدرے مشکلات کا سامنا رہے گا اسی طرح شراکت داری میں کام کرنے والے افراد کو بھی مشترکہ مالی معاملات میں بھی اس دوران خسارے یا مالی معاملات میں التوا کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے وہ افراد جو کسی بھی حوالے سے اسسال مقروض ہیں انھیں قدرے مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا آپکو قرض خواہ کی طرف سے شدید تنقید اور دباؤ کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج و زیارات، اعلیٰ تعلیم** 2019 ان حوالہ جات کی نسبت سے آپکو خداوند متعال کا خاص تحفہ ہے

آپکے ان معاملات سے منسوب ستارہ مشتری 13 سال بعد اپنے ہی گھر آنے سے آپکی روحانیت کا سفر شروع کروا رہا ہے آپکے لیے بیرون ملک سفر حج وزیارات اور اعلیٰ تعلیم کے دروازے کھل چکے ہیں آپ مذہبی امور کیجانب دل ودماغ سے راغب ہو رہے ہیں خواہشمند افراد کو حج وزیارات کی سعادت نصیب ہوگی (ان شاء اللہ) البتہ 10 اپریل تا 11 اگست آپکے معاملات میں رکاوٹ یا سست روی آجائے گی اس تمام صورتحال سے قطع نظر اگر آپ کو اپنے متعلقہ معاملات میں روکاوٹ کا سامنا کرنا پڑ رہا ہو تو ہوشیار رہیں چھٹے مشتری کی موجودگی آپکو بندش کا بھی شکار کرسکتی ہے ایسی صورت میں مشتری سے منسوب روحانی تدارک کرلیں

**معشیت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی** گذشتہ سال آپکو کیریر روزگار کے حوالے سے مئی تا نومبر مشکل صورت حال کا سامنا رہا ہے گو کہ امسال بھی حالات پوری طرح موافق نہ ہونگے مگر ملی جلی صورت حال رہے گی امسال آپکو کیریر روزگار کے حوالے سے 14 فروری تا 31 مارچ بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی بالخصوص اسکے بعد 4 اکتوبر تا 19 نومبر کے دورانیہ میں انتہائی محتاط روش اختیار کرنی ہوگی اس دوران روزگار کی تبدیلی یا کسی بھی بڑے یا اہم فیصلے سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو تنزلی سے واسطہ پڑ سکتا ہے جبکہ یکم جنوری تا 13 فروری، 3 جولائی تا 4 اکتوبر، 19 نومبر تا 31 دسمبر یہ سال کے بہترین دورانیے ہونگے ان ایام میں آپ بلا خوف وخطر بڑے فیصلے کر سکتے ہیں قدرت کی طرف سے آپکو ترقی کے مواقع میسر آئیں گے بالخصوص 2 جولائی تا 18 اگست آپکے کیریر روزگار اور ترقی کیلئے خاصا اہم اور مناسب وقت ہوگا۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** آپکی خواہشات کی تکمیل اور کاروباری معاملات کی تکمیل کے حوالے سے یہ ایک ملا جلا سال ہے آغاز سال میں 7 جنوری تا 27 مارچ اور پھر 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر اور 8 اکتوبر تا 26 نومبر کا عرصہ آپکی خواہشات کی تکمیل میں روکاوٹ ہوگا ان ایام میں دوستوں سے اختلافات بھی پیدا ہو سکتے ہیں محتاط رہیں کاروباری حوالے سے یہ ایام بہتر نہ ہونگے آپکے کاموں میں روکاوٹ پیدا ہو سکتی ہے جبکہ 27 مارچ تا 20 اپریل کا دورانیہ بالخصوص اور 15 مئی تا 21 اگست 14 تا 7 اکتوبر بالعموم آپکے لیے موافق ہونگے آپکی خوشحالی میں اضافہ ہو رہا ہے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا اس دوران کاروباری حوالے سے قسمت آپکا بھرپور ساتھ دے رہی ہے۔

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** امسال اس حوالے سے آپکو ازحد محتاط روش اختیار کرنا ہوگی آپ پر لازم ہوگا کہ کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات کے استعمال سے گریز کریں 10 فروری تا 17 اپریل کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا آپکو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے امیگریشن اپلائی یا اپیل وغیرہ سے گریز کریں 17 اپریل تا 6 مئی چند دن درمیان میں قدرے موافق ہونگے اسکے بعد 6 مئی تا 5 جون ایکبار پھر حالات موافق نہ ہونگے کیس خارج کیئے جانے کے قوی امکانات موجود ہیں 29 اگست تا 14 ستمبر حالات پوری طرح آپکے موافق ہونگے گھر اور جگہ کی تبدیلی یا امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے یہ سال کا سب سے بہترین دورانیہ ہے 15 ستمبر تا 3 اکتوبر قدرے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے یہ چند دن احتیاط سے گذار لیں 3 اکتوبر تا 9 دسمبر کا دورانیہ بھی انشاء اللہ آپکے حق میں بہتر ہوگا مگر دسمبر کے مہینہ آپکے لیے خاصہ مشکل ثابت ہوسکتا ہے امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں سابقہ کیس بھی آپکے خلاف جا رہے ہیں۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال ہونے والے شمسی وقمری گرہن آپکی شخصیت اور مالی پوزیشن کے ساتھ ساتھ آپکے شراکتی اور ازدواجی تعلقات کو بھی بری طرح متاثر کر سکتے ہیں امسال تین گرہن آپکے بیت الزوج میں لگنے سے آپکے مابین علیحدگی کی نوبت آسکتی ہے آپکی طے شدہ شادی بھی ختم ہونے کا اندیشہ ہو گا گرہن کے ایام میں نماز کسوف وخسوف اور صدقات کی ادائیگی کو یقینی بنا کر اپنے پروردگار کی امان حاصل کر سکتے ہیں۔

**صدقہ** تمام سال ہر جمعرات حسب توفیق کچھ بڑا گوشت اور ہلدی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں اور 16 مئی تا 21 جولائی ہر منگل دال مسور یا مرغی کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔ **ورد خاص** روزانہ بعد از فجر 9 مرتبہ سورہ فلق اور سورہ ناس تلاوت کریں بمعہ اول آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی

**عنصر:** آتشی

**جواہر:** ہیرا، یاقوت

**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور

**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**دن:** اتوار **عدد:** 1 24 July to 23 Aug **حروف:** م، ٹ

**اہم نکات** 2019ء برج اسد والوں کے لیے کئی ایک حوالے سے ایک اہم سال ہے ستارہ زحل جو گزشتہ سال سے چھٹے موجود ہے امسال بھی یہیں قیام کرتے ہوئے اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کر رہا ہے مشتری پانچویں اپنے گھر موجود رہتے ہوئے بچوں، منگنی اور انعامی سکیموں کے امور پر مثبت اثرات مرتب کر رہا ہے خانگی امور، پراپرٹی، اعلیٰ تعلیم، بیرون ملک سفر سے منسوب ستارہ مریخ امسال ہبوط میں جانے سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ راہو گذشتہ سال سے بارہویں میں آچکا ہے اور آپکو لاشعوری طور پر متاثر کر رہا ہے اکثر اسد افراد بے خوابی کا شکار رہیں گے۔

**شخصی وقار** آپ ایک امن پسند اور ملنسار شخصیت کے حامل فرد ہیں اور ایک بادشاہ کی طرح سب سے زیادہ خیال اپنی عزت و توقیر کا رکھتے ہیں امسال یکم جنوری تا 19 فروری آپکا ستارہ حضیض اور وبال جیسی کیفیت میں ہونے سے آپکو مشکل صورتحال کا سامنا ہوسکتا ہے 16 مئی تا 6 جولائی عزیز و اقارب کے ساتھ کشیدگی بڑھنے سے آپکا شخصی وقار متاثر ہوسکا ہے 21 جون تا 23 جولائی گو کہ آپکی عزت میں اضافہ ہو رہا ہے مگر آپکے خلاف خفیہ سازشیں بھی عروج پر ہونگی 24 جولائی تا 23 اگست آپکا ستارہ اپنے ہی گھر قیام پذیر رہے گا آپکی خود اعتمادی اور وقار میں اضافہ ہوگا 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ایکبار پھر عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں اپنی سماجی سرگرمیوں کو محدود کریں اور گفتگو میں احتیاط سے کام لیں سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ بہتر گذرے گا۔

**مالی پوزیشن** مالی پوزیشن کے حوالے سے یہ ایک ملا جلا سال ہے آپکو قانون قدرت کے تحت کشائش اور بندش دونوں طرح کی صورتحال کا سامنا رہے گا 10 فروری تا 17 اپریل، 6 تا 21 مئی 14 ستمبر تا 3 اکتوبر 9 تا 29 دسمبر کا عرصہ آپکے لیے مشکل ثابت ہوگا بالخصوص فروری تا اپریل آپکو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا بہتر ہوگا آپ ان ایام کو مدنظر رکھتے ہوئے قبل از وقت پیش بندی کرلیں آپکے مال سے منسوب ستارہ ایک تیز رفتار ستارہ ہے اور چندہی دن میں صورتحال کو بدل کر رکھ دیتا ہے خاص احتیاط کریں 17 اپریل تا 5 مئی، 21 مئی تا 5 جون، 29 اگست تا 13 ستمبر، 3 اکتوبر تا 8 دسمبر سال کے وہ دورانیے ہیں جب پروردگار کے فضل سے آپکے مالی مسائل کا حل ممکن ہوگا اور آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہوسکے گی

**عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** امسال آپکو اپنے سماجی تعلقات بالخصوص بہن بھائیوں سے بہت ہی احتیاط سے نبھانے ہونگے آغاز سال سے ہی 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 5 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر 8 اکتوبر تا 2 نومبر آپکے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں احتیاط کریں ان ایام میں اسد بچوں کو تعلیمی حوالے سے مشکلات اور رکاوٹوں کا سامنا ہوسکتا ہے اسد افراد کو چاہیے ان ایام میں سفر سے گریز کریں بامر مجبوری صدقہ دے کر کرسکتے ہیں ان مشکل ایام میں روزانہ ایک تسبیح یا عزیزُ کا ورد کریں اور ہر جمعہ کم از کم 600 گرام چینی بطور صدقہ درختوں میں ڈالیں

**گھر، خاندان، پراپرٹی** گذشتہ سال خانگی اور پراپرٹی سے متعلقہ معاملات نے آپکو خاصہ پریشان رکھا گو کہ امسال حالات قدرے بہتر ہونگے مگر سال کا کچھ دورانیہ ایسا بھی ہوگا جب گھر کا ماحول انتہائی خراب ہوسکتا ہے ان ایام میں گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت سے گریز کرنا بہتر ہوگا اور خاندان کے افراد بالخصوص والدہ سے قطعی طور پر اختلافات سے گریز کریں 14 فروری تا 2 جولائی، 4 اکتوبر تا 19 نومبر یہ سال کا وہ دورانیے ہیں جب آپکو احتیاط کرنا ہوگا باقی دورانیہ میں گھر کی تبدیلی اور پراپرٹی کی خرید و فروخت جیسے کام مناسب رہیں گے۔

**اولاد، منگنی، انعامی** جیسا کہ اولین سطور میں بتایا جاچکا ہے آپکے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مشتری زائچہ کے پانچویں دسمبر تک قیام پذیر رہتے ہوئے آپکی منگنی کی راہ ہموار کر رہا ہے مشتری کی سعادت سے انشاءاللہ ان بچوں کی نسبت بھی طے پاجائے گی جن کی بات تا حال کسی بھی وجہ سے طے نہیں پا سکی 10 اپریل تا 11 اگست مشتری کی رجعت کے دوران آپکی بات بنتے بنتے بگڑ یا ختم ہوسکتی ہے اس دوران احتیاط سے کام لیں بے اولاد اسد افراد کو بھی انشاءاللہ امسال اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے رجعت کے ایام میں آپکے بڑے بچوں سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں اسد افراد کا اس سال کوئی بڑا انعام نکلنے کے قوی امکانات موجود ہیں مگر قسمت آزمائی کے لیے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا۔

**صحت، ملازمت، ملازمین** آپکی صحت اور ملازمت سے متعلقہ ستارہ زحل گذشتہ سال سے آپکے زائچہ کے چھٹے گھر قیام پزیر ہے اور امسال بھی یہی قیام پزیر رہتے ہوئے آپکے لیے بہتر اور پائیدار ملازمت کا حصول ممکن بنائے گا مگر یکم تا 20 جنوری شمس کے حالت حضیض میں چھٹے قیام سے اور 30 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت کی وجہ سے آپکو قدرے مشکلات پیش آسکتی ہیں ان ایام میں ملازمت کی تبدیلی اور چھوڑنے سے گریز کریں یہی دورانیہ آپکی صحت کیلئے بھی مناسب نہ ہوگا الغرض سے گریز کریں زحل کے چھٹے موجودگی کی وجہ سے امسال آپکا واسطہ سحر سے بھی پڑسکتا ہے محتاط رہیں اسکے علاوہ اسی دورانیہ میں آپکے ملازمین کی جانب سے بھی آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہوسکتا ہے۔

**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** گذشتہ سال بیت الذوج میں مریخ کی موجودگی اور رجعت نے آپکے تعلقات کو متاثر کیا ہے مگر امسال حالات کافی بہتر رہیں گے سوائے کچھ عرصہ کے 20 جنوری تا 19 فروری ساتویں شمس کی بحالت وبال موجودگی سے آپکے تعلقات کشیدگی کا شکار ہوسکتے ہیں محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے شراکت داری اور شادی کے خواہشمند افراد کو امسال کئی ایک مواقع میسر آئیں گے (بالخصوص دوسری شادی کے خواہشمند افراد کو) 30 اپریل کو زحل کی رجعت میں چلے جانے سے معاملات زیر التوا ہوسکتے ہیں آپکی شادی ملتوی ہوسکتی ہے یہ صورتحال 18 ستمبر تک برقرار رہے گی۔ اور آپکے شراکتی اور ازدواجی تعلقات بھی متاثر ہونگے اس صورتحال سے بچاؤ کے لیے زحل سے منسوب صدقات ادا کریں سال کا باقی عرصہ انشاءاللہ بہتر گزرے گا

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** گو کہ امسال آپکے وراثتی معاملات سے متعلقہ ستارہ بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکے متعلقہ معاملات میں بہتری کے اسباب پیدا کرتا رہے گا مگر دیگر سیارگان بھی اپنا کردار ادا کر رہے ہیں 10 فروری تا 17 اپریل آٹھویں عطارد کا ہبوط اور رجعت آپکے بنے بنائے کام بگاڑ سکتا ہے کیسز کے فیصلے آپکے خلاف آسکتے ہیں اس دوران قرض خواہ بھی آپکو پریشان کرتے رہیں گے مشترکہ مالی معاملات میں خسارہ کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے دوسری طرف 28 مارچ کو مشتری بھی رجعت میں چلا جائے گا اور 11 اگست تک رجعت میں رہے گا گو کہ 17 اپریل کے بعد حالات قدرِ بہتر ہو جائیں گے مگر مشتری کی رجعت آپکو متاثر کرتی رہے گی آپکے معاملات خواہ مخواہ طویل ہوتے جائیں گے 11 اگست کے بعد حالات انشاء اللہ بہتر ہونگے اب آپکے وراثتی معاملات حل ہو سکیں گے قرض کے خواہشمند افراد کے لیے قرض کا حصول ممکن ہوگا

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج وزیارات، اعلیٰ تعلیم** ان امور کے حوالہ سے یہ ایک ملا جلا سال ہے یکم تا 14 فروری، 2 جولائی تا 4 اگست، 19 نومبر تا آخر سال آپکے بیرون ملک سفر ویزہ واپلائی، اعلیٰ تعلیمی مدارج کے حصول اور روحانی اور دینی معاملات کے حوالہ سے سال کے بہترین دورانیے ہیں جبکہ 15 فروری 31 مئی بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی بالخصوص اور اسکے بعد 14 اکتوبر تا 19 نومبر حالات قطعی موافق نہ ہونگے ان ایام میں سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں وگرنہ ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو بھی مشکلات پیش آسکتی ہیں حتیٰ کہ آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع ہو سکتا ہے اپنے روحانی معاملات میں جذباتیت اور جلد بازی سے گریز کریں مشکل ایام میں پروردگار سے ربط اور بھی ضروری ہو جاتا ہے

**معشیت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی** امسال کیریر روزگار اور ترقی کے حوالہ سے حالات نہایت سازگار ہونگے مشتری پانچویں نظر سے طالع کو دیکھتے ہوئے آپ پر سعد اثرات مرتب کر رہا ہے جس سے آپکی خود اعتمادی میں از حد اضافہ ہوگا اور آپ اپنی شخصیت میں مقناطیسی کشش محسوس کریں گے جو آپکی ترقی اور روزگار میں بہتری کا باعث ہوگی البتہ قانون قدرت کے مطابق ہر دن کے ساتھ رات بھی پیوستہ ہے امسال 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر 8 اکتوبر تا 26 نومبر کیریر کا حاکم ستارہ زہرہ بہتر حالت میں نہ ہوگا ان ایام کو نوٹ فرمالیں اور ان ایام میں کیریر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی بڑے یا اہم فیصلہ سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو تنزلی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے بتائے گئے عرصے کے علاوہ تمام سال انشاء اللہ موافق رہے گا

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** آپکے بیت الامید کا حاکم عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہونے کیوجہ سے بڑی تیزی سے حالات میں تبدیلیاں پیدا کرتا رہتا ہے امسال بھی عطارد 4 مثبت اور 4 منفی حالتوں سے گذرے گا اور جب جب بہتر حالات میں آئے گا بحکم خدا بڑی تیزی سے آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوتا ہے کاروباری معاملات تیزی سے تکمیل کے مراحل طے کرتے ہیں جبکہ یہ منفی حالت کا شکار ہوتا ہے تو اتنی ہی تیزی سے متعلقہ معاملات کو بگاڑنا شروع کر دیتا ہے امسال 10 فروری تا 17 اپریل 6 تا 21 مئی 14 ستمبر تا 13 اکتوبر 9 تا 29 دسمبر کا دورانیہ موافق نہ ہوگا آپ پر لازم ہوگا کہ ان ایام میں اپنی خواہشات کی تکمیل میں جلد بازی نہ کریں دوست احباب سے بحث وتکرار سوائے نقصان کے کچھ نہ دے گی آپکے کاروباری معاملات میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی یہ دورانیہ محتاط روی سے گزاریں

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** گذشتہ سال نومبر میں راہو آپکے زائچے کے بارہویں گھر کو متاثر کر رہا ہے اور سارا سال کرتا رہے گا گو کہ امسال آپکے خلاف ہونے والی خفیہ سازشوں کا کامیاب ہونا ممکن نہ ہوگا مگر اسکے ساتھ ساتھ راہو کے اثرات آپکے بیرون ملک قیام کو بھی مشکل بنا دیں گے اگر آپ کسی بھی وجہ سے غیر قانونی مقیم ہیں تو آپکو قید وبند جیسی صورتحال کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے امسال 21 جون تا 23 جولائی کے علاوہ کوئی بھی وقت امیگریشن کے لیے اپلائی کرنے کیلئے موافق نہ ہوگا اسکے علاوہ 21 جنوری تا 17 جولائی کے گرہن بھی آپکے بیرون ملک قیام کو مزید مشکل بنا دینگے اس حوالہ سے یہ سال قطعی طور پر موافق نظر نہیں آتا راہو کے درج بالا اثرات میرے گذشتہ کئی سالوں کا ذاتی مشاہدہ ہیں واللہ عالم الصواب

**شمسی وقمری گرہن** امسال 3 شمسی اور 2 قمری گرہن لگ رہے ہیں جن میں سے 3 گرہن آپکے بیت الصحت میں لگ رہے ہیں اسطرح امسال ان گرہنوں کے اثرات سے آپکی صحت اور ملازمت دونوں شاید خطرات سے دوچار رہیں گے قمری گرہن آپکے بیرون ملک قیام اور امیگریشن سے منسوبہ معاملات کو بھی متاثر کر رہے ہیں آپکو واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے اور تمام شمسی گرہن آپکی عزت وتوقیر کو متاثر کر سکتے ہیں آپکی ذات الزامات کی زد میں آسکتی ہے انکے اثرات سے بچاؤ کا موثر ترین طریقہ بروقت صدقہ اور نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی سے ممکن ہوگا گرہن کی تواریخ کو جنتری میں سے نوٹ فرمالیں پروردگار آپ سکو اپنی حفظ وامان میں رکھے **صدقہ** ہر ہفتہ کو 800 گرام کالے ماش یا کسی بھی کالی چیز کا صدقہ کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں

**ورد خاص** روزانہ ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول وآخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔ فسیکفیھم اللہ وھو السمیع العلیم رب انی مغلوب وانتصر

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک، زرد عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریوں، السر، کان کی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 24 Aug to 23 Sep **حروف:** پ، غ

## اہم نکات

سنبلہ افراد کے لیے 2019ء گزشتہ کی نسبت بہتر رہے گا (ان شاء اللہ) نظام فلکی کے دونوں بڑے سیارگان مشتری اور زحل امسال آپ کے معاملات پر خاصے اہم اور مثبت اثرات مرتب کر رہے ہیں مگر رجعت کے ایام میں آپکو کچھ مشکلات میں بھی دو چار کر سکتے ہیں تیسرے آٹھویں کے حاکم مریخ کا ہبوط آپکے سماجی تعلقات بالخصوص بہن بھائیوں سے اور وراثتی، شراکتی مالی معاملات کو متاثر کر رہا ہے امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن بھی آپکے زائچے کے اہم مقامات پر لگنے سے آپکو شدید متاثر کر رہے ہیں دیگر سیارگان میں شمس و قمر عطارد اور زہرہ امسال آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کر رہے ہیں۔

## شخصی وقار

شخصی وقار کے حوالہ سے 2019 آپکے لیے ایک بہترین سال ہے مشتری کی چوتھے موجودگی خاندان میں آپکی عزت و توقیر میں اضافہ کے باعث ہوگی مگر آپ پر لازم ہوگا کہ آپ بھی دوسروں کو اتنا ہی احترام دیں جتنی آپ ان سے توقع رکھتے ہیں 10 فروری تا 17 اپریل عطارد ہبوط میں ہونے سے آپ خود پر قنوطیت طاری ہوتی محسوس کریں گے بوجہ ڈپریشن آپکی شخصیت متاثر ہو رہی ہے گفتگو میں محتاط روی اختیار کریں۔ 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر کے دورانیہ بوجہ عطارد اور 21 اگست تا 14 ستمبر طالع میں زہرہ کے ہبوط کی وجہ سے آپکی عزت و توقیر داؤ پر ہوگی اس حوالہ سے ہر بدھ 500 گرام مونگ ثابت کا صدقہ دیں اور جلد بازی میں فیصلوں اور گفتگو سے گریز کریں۔

## مالی پوزیشن

امسال آپکی مالی پوزیشن اُتار چڑھاؤ کا شکار رہے گی تنگی و راحت دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا 27 مارچ تا 20 اپریل، 9 جون تا 21 اگست، 14 ستمبر تا 8 اکتوبر سال کے وہ دورانیے ہیں جب آپکی مالی پوزیشن مستحکم رہے گی (انشاء اللہ) مگر سال کے کچھ دورانیے ایسے بھی آئیں گے جب آپ مالی تنگی کا شکار ہو سکتے ہیں اگر قبل از وقت کچھ بچت کر لی جائے تو آپ ان مشکل ایام سے بہ آسانی گزر سکتے ہیں 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 اگست 22 اگست تا 14 ستمبر 8 اکتوبر تا 9 نومبر یہ سال کے وہ دورانیے ہیں جب آپکو مشکلات پیش آسکتی ہیں امید کرتا ہوں آپ محتاط روش اختیار کریں گے۔

## عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر

گزشتہ سال بعد از مئی آپکو اس حوالہ سے خاصہ مشکل صورتحال کا سامنا رہا ہے آپکے تعلقات خاصے کشیدہ رہے ہیں امسال یکم جنوری تا 14 فروری، 2 جولائی تا 14 اکتوبر، 19 نومبر تا 3 جنوری 2020ء تک حالات انشاء اللہ بہتر رہیں گے عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر رہیں گے اس دوران آپکو اپنی سوشل اور ضروریات زندگی کے حوالہ سے قریبی سفروں سے واسطہ رہے گا جبکہ دوسری طرف 14 فروری تا 31 مئی بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی کا عرصہ آپکے لیے کافی مشکل ثابت ہوگا اس دوران اپنے تعلقات بنائے رکھنا مشکل ہو جائے گا اسکے بعد 14 اکتوبر تا 19 نومبر کا دورانیہ بھی بہتر نظر نہیں آرہا سنبلہ بچوں کو اس تمام دورانیہ میں تعلیمی مدارج کو عبور کرنے میں مشکل پیش آسکتی ہے ان ایام میں سفروں سے گریز کرنا بہتر ہوگا وگرنہ خدانخواستہ کسی حادثہ کا اندیشہ رہے گا

## گھر، خاندان، پراپرٹی

سعد اکبر ستارہ مشتری چوتھے بیت الارض میں موجود رہتے ہوئے آپکو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے اپنے گھر کے حوالہ سے آپکی دیرینہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ گھر کی تبدیلی تزئین و آرائش کے حوالہ سے یہ ایک آئیڈیل سال ہے انویسٹمنٹ کے حوالہ سے بھی پراپرٹی کی خرید و فروخت منافع بخش رہے گی 10 اپریل تا 11 اگست مشتری کی رجعت کی وجہ سے آپکے معاملات میں قدرے رکاوٹ آجائے گی اس دورانیہ میں اگر متعلقہ امور جاری رکھنا چاہیں تو مشتری سے متعلق روحانی تدارک اختیار کر کے کر سکتے ہیں دسمبر سے حالات موافق نہ ہونگے اب آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا وگرنہ نقصان کا اندیشہ رہے گا۔

## اولاد انعامی بانڈ منگنی

خوش قسمتی سے مشتری کی طرح پانچویں کا حاکم زحل بھی پانچویں میں ہی تمام سال قیام کرتے ہوئے آپکو بچوں کی جانب سے آسودہ کروے گا بے اولاد سنبلہ افراد کو بھی امسال اولاد کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے اگر پھر بھی آپکو خوشخبری نہ ملے تو پھر اپنا انفرادی زائچہ ضرور بنوا کر دیکھیں۔ منگنی کے خواہشمند خواتین و حضرات کی بات طے پا جانے کے قوی امکانات موجود ہیں البتہ 31 اپریل تا 18 ستمبر کا دورانیہ موافق نہ ہوگا اس دوران آپکی بات طے پانے کے امکانات انتہائی کم ہونگے بلکہ آپکی پہلے سے طے شدہ بات بھی خطرے میں ہوگی اسی طرح یکم تا 20 جنوری کا دورانیہ بھی بہتر نہ ہوگا انعامی سکیموں کے شائق افراد کیلئے 21 جنوری تا 29 اپریل اور 19 ستمبر تا 31 دسمبر کا دورانیہ قسمت آزمائی کیلئے بہتر ہوگا آپکا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

## صحت، ملازمت، ملازمین

گزشتہ سال چھٹے مریخ کی موجودگی اور رجعت نے آپکی صحت کو خاصہ متاثر کیا ہے امسال گو کہ حالات گذشتہ کی نسبت بہت بہتر ہونگے مگر پھر بھی سال کے کچھ دورانیے احتیاط کے متقاضی ہونگے 20 جنوری تا 19 فروری شمس کا چھٹے وبال آپکی صحت جاب دونوں کے لیے خطرناک ہو

ہوگا محتاط رہیں۔ 30 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت بھی احتیاط کی متقاضی ہوگی اس دوران جاب، ملازمت چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں ورگرنہ دوبارہ ملنا مشکل ہوگی یہی وہ دورانیہ ہیں جب آپکو اپنے ملازموں کیجانب سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے عین ممکن ہے کہ وہ بلا نوٹس جاب چھوڑ جائیں محتاط رہیں۔ صحت کے حوالے سے آپکو پٹھوں، جوڑوں، دانتوں کے درد السر اور مرگی جیسے موذی امراض کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** آپکی شادی سے متعلقہ ستارہ گذشتہ سال سے بہترین پوزیشن میں آچکا ہے اور آخر نومبر تک یہیں قیام کرتے ہوئے آپکی شادی نکاح کی راہ ہموار کر رہا ہے امسال آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات بہترین نظر آ رہے ہیں آپکوئی اور موثر شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے 10 فروری تا 17 اپریل ساتویں عطارد کا ہبوط آپکے مابین غلط فہمیوں کو ہوا دے رہا ہے ایک دوسرے سے گفتگو میں احتیاط کریں افواہوں پر اعتبار نہ کریں ورگرنہ حالات زیادہ خراب ہوسکتے ہیں 10 اپریل تا 11 اگست مشتری کی رجعت سے آپکے تعلقات میں قدرے کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے اسی طرح آپکی شادی بھی التوا کا شکار ہوسکتی ہے ان ایام میں مشتری سے متعلقہ صدقات دیں اور وظائف پر توجہ دیں۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** اس حوالے سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آغاز سال میں 14 فروری تا 2 جولائی، 4 اکتوبر تا 19 نومبر کا عرصہ آپکو خاصے مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے وراثتی معاملات کے فیصلے آپکے خلاف ہوسکتے ہیں مشترکہ کاروبار کرنے والے افراد کو مالی خسارہ کرنا پڑسکتا ہے قرض خواہ آپکے ڈپریشن میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں جبکہ دوسری طرف آپکے پروردگار نے آپکے لیے آسودگی کے اسباب بھی رکھے ہیں یکم جنوری تا 13 فروری، 2 جولائی تا 13 اکتوبر، 19 نومبر تا آخر سال انشاءاللہ حالات آپکے موافق رہیں گے اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج وزیارات، اعلیٰ تعلیم** امسال آپکو بیرون ملک سفر کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے اس حوالے سے 27 مارچ تا 20 اپریل، 15 مئی تا 21 اگست، 14 ستمبر تا 8 اکتوبر بہترین اوقات ہیں آپکی حج وزیارات سے متعلقہ خواہشات کی تکمیل ہوسکتی ہے اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے سنبلہ افراد کو بھی انشاءاللہ کامیابی ملے گی آپکی توجہ روحانی علوم کیجانب بڑھ رہی ہے جبکہ 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر، 8 اکتوبر تا 26 نومبر آپکو ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کرنا ہوگا آپکے بیرون ملک سفر میں رکاوٹ آ رہی ہے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کو بھی مشکلات کا سامنا رہے گا۔

**معشیت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی** آپکے کیریر روزگار سے متعلقہ ستارہ عطارد چونکہ ایک تیز رفتار ستارہ ہے اس لیے آپکی مالی پوزیشن، کیریر روزگار تیزی سے اتار چڑھاؤ کا شکار ہوگی پروردگار نے آپکو خاص علمی وعقلی صلاحیتوں سے نوازا ہے انکا بھرپور استعمال کیا کریں امسال 10 فروری تا 17 اپریل خاص طور پر کسی بڑے فیصلے سے گریز کریں اسکے علاوہ 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر کے دورانیے بھی آپسے احتیاط کے متقاضی ہونگے کسی بھی کاروباری زبانی یا تحریری معاہدے یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کرنا بہتر ہوگا اس دوران کیے گئے معاہدے بعد ازاں آپکے لیے مشکلات کا باعث ہونگے دوسری طرف 17 اپریل تا 6 مئی، 21 مئی تا 14 ستمبر، 3 اکتوبر تا 8 دسمبر کا دورانیہ یہ وہ اوقات ہیں جب حالات آپکے انتہائی موافق ہونگے کاروبار کی ترقی و تبادلے کیلئے یہ اوقات موزوں ہونگے آپ نئے کاروباری منصوبوں پر عمل پیرا رہیں گے (ان شاءاللہ)

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** آپکے زائچہ کا گیارہواں حصہ جو کہ آپکی خواہشات اور دوست احباب سے متعلق ہے اسکا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ شرف وہبوط، اوج اور وبال جیسی کیفیات سے گذرتے ہوئے تیزی سے معاملات میں تغیر پیدا کرتا رہتا ہے اگر آپ ہر ماہ قمر در عقرب میں قمر سے منسوبہ صدقات دینا معمول بنالیں تو اپنی خوشحالی کی تنسیخ سے بچ سکتے ہیں اسکے علاوہ امسال ہونے والے قمری گرہن جو کہ 21 جنوری اور 17 جولائی کو لگ رہے ہیں ان ایام میں نماز آیات اور گرہن سے متعلقہ صدقات ضرور ادا کریں باقی تمام سال ان شاءاللہ موافق ہوگا۔

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** امسال امیگریشن اپلائی کرنے کے خواہشمند افراد کیلئے 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست، 22 نومبر تا 22 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا پہلے سے مقیم افراد کو بہتر رہائش میسر آسکتی ہے اگر آپنے اپیل وغیرہ دائر کر رکھی ہے تو اس دوران انکا فیصلہ بھی آپکے حق میں آسکتا ہے جبکہ آغاز سال تا 20 مارچ، 20 مئی تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ آپکے موافق نہ ہوگا امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں آپکو جگہ کی تبدیلی یا واپس وطن آنا پڑسکتا ہے محتاط رہیں اول الذکر دورانیہ میں آپکو محتاط بھی رہنا ہوگا اس دورانیہ میں آپکو خفیہ سازشوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے مگر آخر الذکر دورانیہ میں ان شاءاللہ آپکے دشمن ذلیل وخوار ہونگے مگر احتیاط از حد لازم ہوگی۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال تین گرہن شمسی اور دو قمری لگ رہے ہیں شمسی گرہن بالترتیب 6 جنوری، 3 جولائی اور 26 دسمبر کو لگ رہے ہیں۔

گرہن جہاں آپکے بچوں، منگنی خواہشات اور دوستوں سے تعلقات جیسے امور کو متاثر کر رہے ہیں وہیں قدرت کی مہربانی سے آپکے خفیہ دشمنوں پر بھی بھاری پڑیں گے امسال دو قمری گرہن یا بالترتیب 21 جنوری اور 17 جولائی کو لگ رہے ہیں انکے اثرات کا ذکر پہلے ہی کیا جا چکا ہے انکے منفی اثرات سے بچاؤ کیلئے صدقات اور نماز آیات کی بروقت ادائیگی کریں اور اللہ کی امان پائیں پروردگار آپ سب کو اپنی خاص امان میں رکھے (آمین)

**وردِ خاص** روزانہ بعد از فجر ایک تسبیح ورد کریں۔ (فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ) (سورہ یوسف آیت 64)

**صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں

**برج:** میزان **LIBRA** **سیارہ:** زہرہ



**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ زکام، سر درد، گردوں اور آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** 6 24 Sep to 23 Oct **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات** 2019ء آپکے لیے بہت ساری مثبت و منفی تبدیلیوں کا سال ہے گذشتہ سال چوتھے زحل اور پانچویں مریخ کی رجعت نے آپکو اچھا خاصہ متاثر کیا ہے اور حالات امسال بھی ملے جلے رہیں گے امسال مریخ کا کیریر روزگار کے گھر ہونا آپکی مالی پوزیشن کیلئے انتہائی نقصان دہ ہو گا زحل کی چوتھے موجودگی پراپرٹی کے حصول اور لین دین میں معاون ہوگی تیسرے چھٹے کا حاکم مشتری تیسرے موجود رہتے ہوئے آپکی سماجی مصروفیات کو بڑھا دے گا مشتری کی ناویں نظر آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگی دیگر سیارگان امسال سیر افلاک کے دوران آپ پر درج ذیل اثرات مرتب کر رہے ہیں۔

**شخصی وقار** گذشتہ سال چوتھے زحل کی رجعت اور مریخ کی موجودگی اور رجعت نے خاندان میں آپکی عزت و توقیر کو خاصہ متاثر کیا ہے امسال بھی زحل چوتھے ہی قیام پذیر رہے گا اور 30 اپریل تا 18 ستمبر رجعت میں بھی رہے گا خانگی معاملات ایکبار پھر اختلافات کی نذر ہو سکتے ہیں خاندان کے باقی افراد سے بنائے رکھنا مشکل ہوگا۔ آپکا ذاتی ستارہ زہرہ ایک سال میں 4 منفی اور 4 مثبت کیفیات سے گذرتا ہے اور جب جب مثبت ہوتا ہے تب تب آپکی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث بنتا ہے اور جب منفی ہوتا ہے تو آپکی عزت و توقیر بھی داؤ پر ہوتی ہے امسال 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر بالخصوص آپکا وقار داؤ پر ہوگا اس دوران گفتگو میں بہت محتاط رہیں جلد بازی میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں اسکے بعد 8 اکتوبر تا 26 نومبر کا دورانیہ بھی موافق نہ ہوگا محتاط رہیں بتائے گئے عرصہ کے علاوہ تمام سال موافق ہوگا (ان شاء اللہ)

**مالی پوزیشن** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے امسال آپکو اپنے مالی معاملات کو بہت محتاط روی سے چلانا ہوگا یکم جنوری تا 14 فروری حالات موافق نظر آ رہے ہیں 15 فروری تا 31 مارچ بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی آپکو بالخصوص محتاط رہنا ہوگا اب پیسوں کا حصول مشکل ہوگا آپکو کاروباری خسارہ کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے 2 جولائی کے بعد 14 اکتوبر تک حالات بہتری کی جانب مائل رہیں گے آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے 14 اکتوبر تا 19 نومبر مالی فیصلوں میں جلد بازی سے گریز کریں بالخصوص قرض کے لین دین میں بہت محتاط رہیں 19 نومبر تا آخر سال خانہ مال کا حاکم مریخ خانہ مال میں ہی موجود رہتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کرتا رہے گا آپکو بڑھنے پھولنے کا بھرپور موقع ملے گا۔



**عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** سعد اکبر ستارہ مشتری گذشتہ سال سے آپکے بیت الاقرباء میں قیام کرتے ہوئے آپکو اپنی سعادتوں سے نواز رہا ہے میزان بچوں کیلئے امسال بہترین مدارس اور تعلیم کا حصول ممکن ہوگا۔ عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات میں بہتری آ رہی ہے اسی طرح آپکو امسال سعادتوں سے بھرپور کئی ایک سفر بھی ملیں گے۔ 10 اپریل تا 11 اگست یہ چار ماہ مشتری رجعت میں رہنے سے آپکے تعلقات میں قدرے کھچاؤ و تناؤ کی کیفیت رہے گی اس دوران آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی یہ عرصہ صبر و تحمل سے گذار لیں اسکے بعد 9 تا 29 دسمبر آپکے مابین غلط فہمیوں کی بنا پر حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں محتاط رہیں۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی** زائچہ کے چوتھے زحل کی موجودگی خواہشمند افراد کیلئے بہتر گھر یا پلاٹ وغیرہ کے حصول کو ممکن بنا رہی ہے یہ موقع آپکو قدرت کی طرف سے عطا ہوا ہے ستارہ زحل جو کہ علم نجوم کی روح ہے زمین سے ہی متعلق ہے اسکی سعادت آپکے لیے بہتر پراپرٹی کے حصول کو ممکن بنا رہی ہے خواہ وہ رہائش کی غرض سے ہو یا انویسٹمنٹ کے نقطہ نظر سے ہو۔ خانگی معاملات میں بھی (انشاء اللہ) بہتری آ رہی ہے البتہ 30 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت آپکے معاملات کو التوا کا شکار کر سکتی ہے مایوس ہونے کی بجائے زحل سے متعلقہ صدقات دینا اپنا معمول بنا لیں (ان شاء اللہ) مشکلات سے بچے رہیں گے۔

**اولاد انعامی بانڈ منگنی** 2018ء ان حوالہ جات کے حوالہ سے میزان والوں کے لیے خاصہ مشکل ثابت ہوا ہے امسال انشاء اللہ حالات گذشتہ کی نسبت کافی بہتر رہیں گے آغاز سال میں 20 جنوری تا 19 فروری پانچویں شمس کا وبال آپکو بچوں کے حوالہ سے پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے آپکی منگنی خطرے میں ہوگی اس دوران نئے معاہدوں سے بھی گریز کریں۔ میزان بے اولاد افراد کو (ان شاء اللہ) اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے یوں تو ان حوالہ جات کی نسبت سے سارا سال ہی موافق نظر آرہا ہے مگر 10 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت کی وجہ سے آپکو بچوں کیجانب سے مشکلات پیش آسکتی ہیں حاملہ خواتین کو بچوں کی افزائش کے حوالہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ منگنی نسبت کے حوالہ سے بھی یہ دورانیہ محتاط روش کا متقاضی ہوگا عین ممکن ہے کہ بات تو چلے مگر کچھ بھی طے نہ ہونے پائے سال کا باقی دورانیہ انشاء اللہ بہتر رہے گا۔



**صحت، ملازمت، ملازمین** اس حوالہ سے جنوری تو بہتر گذرے گا مگر 10 فروری تا 17 اپریل چھٹے عطارد کی ہبوطی کیفیت اور رجعت آپکی صحت اور ملازمت دونوں کے لیے نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے ان ایام میں اگر صحت خراب ہو تو سب سے پہلے روحانی تدراک پر توجہ دیں آپکی صحت بوجہ سحر خراب ہو سکتی ہے ملازم پیشہ افراد کے لیے خاص ہدایت ہے اس دوران ملازمت کی تبدیلی یا چھوڑنے سے قطعی گریز کرنا ہوگا مگر بعد ازاں پچھتاوا کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 27 مارچ تا 20 اپریل گو کہ عین اسی جگہ زہرہ کا شرف آپکو تبدیلی پر اکسائے گا مگر احتیاط لازم ہوگی 10 اپریل تا 11 اگست چھٹے کے حاکم مشتری کی رجعت بھی آپکے مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگی صحت کا خیال رکھیں گو کہ آپ اپنی ملازمت سے مطمئن نہیں مگر چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں۔

**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** اس سال آپکو اپنے شراکتی، ازدواجی معاملات کو بہت محتاط روی سے چلانا ہوگا یکم جنوری تا 13 فروری حالات بہتر رہیں گے مگر 14 فروری تا 31 مارچ بالعموم جبکہ 16 مئی تا 2 جولائی حالات آپکے قطعی موافق نہ ہونگے آپکو ہر قدم پھونک پھونک کر اٹھانا ہوگا اختلافات سے ہر ممکن گریز کریں ورگرنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 3 جولائی تا 4 اکتوبر کے دورانیہ میں حالات قدرے موافق ہونگے آپکو معاملات سنبھالنے میں مدد ملے گی یہ دورانیہ شادی کے لیے ایک بہترین وقت ہوگا مگر ایام عزا کو بھی ملحوظ خاطر رکھنا ہوگا شراکت داری کے خواہشمند افراد کو نئی اور بہتر شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے 4 اکتوبر تا 19 نومبر کا دورانیہ بھی موافق نظر نہیں آرہا افواہوں اور غلط فہمیوں سے خود کو محفوظ رکھیں بغیر تصدیق اور جلد بازی میں کسی بھی بات پر یقین نہ کریں، آپکی طے شدہ شادی بھی ختم ہو سکتی ہے از حد محتاط رہیں سال کا باقی دورانیہ ان شاء اللہ موافق رہے گا آپکے لیے نئے مواقع پیدا ہو رہے ہیں۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** 7 جنوری تا 31 مارچ حالات آپکے قابو سے باہر ہونگے مشترکہ مفادات کے حوالہ سے آپکو مالی خسارہ کا سامنا ہو سکتا ہے یہاں تک کہ آپ مقروض بھی ہو سکتے ہیں یکم تا 20 اپریل حالات بہتر رہیں گے گو کہ یہ دورانیہ بہت کم ہے مگر حالات بھی اتنی ہی تیزی سے بہتر ہونگے آپکے لیے وراثت کا حصول بھی ممکن ہوگا اس کے بعد 15 مئی تا 21 اگست آپکے لیے سال کا سب سے بہترین وقت ہے قرضے کی ادائیگی اور وصولی دونوں ممکن ہونگی اسکے بعد 14 ستمبر تا 8 اکتوبر کا دورانیہ بھی موافق ہوگا جبکہ 20 اپریل تا 14 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر، 8 اکتوبر تا 26 نومبر کا دورانیہ قطعی موافق نہ ہوگا ان ایام میں آپکو اپنے معاملات میں سست روی اور محتاط روی اختیار کرنا ہوگی آپکے وراثتی معاملات تعطل کا شکار ہو سکتے ہیں

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج و زیارات، اعلیٰ تعلیم** : امسال خواہشمند افراد کو حج و زیارات کی سعادت حاصل ہو سکتی ہے۔ اسی طرح میزان افراد کو روحانی مدراج طے کرنے کے بھی کئی ایک مواقع میسر آئیں گے مگر قانون خداوندی کے تحت کچھ عرصہ غیر موافق بھی ہوگا 10 فروری تا 17 اپریل بالخصوص اور 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر کے دورانیے بالعموم موافق نہ ہونگے ان ایام میں آپکے سفروں میں رکاوٹ آسکتی ہے ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورگرنہ مسترد ہونے کے امکانات زیادہ ہونگے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے میزان افراد کو بھی مشکل صورتحال سے واسطہ رہے گا روحانیت کی سوجھ بوجھ یا اس حوالہ سے علم حاصل کرنے کے شائق افراد کو اس دوران بلا اجازت یا سیاق و سباق سمجھے بغیر کوئی عمل شروع نہیں کرنا چاہیے سال کا باقی دورانیہ انشاء اللہ آپکے موافق ہوگا اور اسی عرصے میں ویزہ وغیرہ بھی اپلائی کرنا بہتر ہوگا۔

**معشیت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی** گو کہ یہ سال گذشتہ سال کی نسبت قدرے بہتر ہوگا مگر پھر بھی احتیاط کا دامن قطعی نہ چھوڑیں جیسا کہ گذشتہ سال آپکو بتا چکا ہوں کہ آپ پر لازم ہے کہ اگر آپ کاروباری لحاظ سے خود کو محفوظ رکھنا چاہتے ہیں تو ہر قمر در عقرب اور قمری گرہنوں میں صدقہ ضرور ادا کیا کریں تاکہ محفوظ رہیں اسی طرح ہر ماہ ہونے والا اشرف قمر آپکے لیے کاروباری ترقی کے نئے راستے کھول دیتا ہے یہ آپ پر پروردگار کا خاص کرم ہے امسال 16 مئی تا 2 جولائی آپکو از حد محتاط رہنا ہوگا کیریر روزگار کے گھر مریخ کا ہبوط آپکی معیشت کو تباہ کر سکتا ہے ملازم پیشہ افراد کو اپنے مالک یا سینئر کیجانب سے

شدید تنقید کا سامنا رہے گا آپکو تنزلی کا سامنا بھی کرنا پڑ سکتا ہے مگر اسی دوران شمس کے کیرئیر کے گھر اوج یافتہ آجانے سے امداد ربی بھی حاصل ہو جائے گی شمس یہاں 23 جولائی تک قیام پذیر رہنے سے آپکو معاملات سنبھالنے اور سدھارنے کا موقع مل جائے گا یہ ایک بہتر وقت ہے (قمری گرہنوں کی تواریخ زائچہ کے آخر میں مل جائیں گی)

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** سال کے ابتداء میں یکم جنوری تا 21 مارچ حالات قدرے موافق نہ ہونگے اپنی خواہشات کو کنٹرول میں رکھیں دوست احباب سے منسوبہ خواہشات پایہ تکمیل تک پہنچنا مشکل ہوگا اسکے بعد 20 اپریل تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کے دورانیہ بھی موافق نہ ہونگے آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جبکہ 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست، 22 نومبر تا 22 دسمبر کے دورانیے آپکے لیے موافق حالات لے کر آرہے ہیں آپکے گذشتہ کاروباری معاملات کے ثمرات آپکو مل سکیں گے اور دوستوں کے تعاون سے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی اس دورانیہ کو منصوبہ بندی کے تحت اور بھی مفید بنایا جاسکتا ہے اس لیے قبل از وقت منصوبہ بندی کر لینا بہتر ہوگا۔

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** امیگریشن کے خواہشمند افراد اور بیرون ملک مقیم افرد کو امسال اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا آپکے لیے امیگریشن کے حوالے سے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا امسال 10 فروری تا 17 اپریل، 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر کا دورانیہ آپکے لیے موافق نہ ہوگا ان ایام میں امیگریشن اپلائی کرنے یا اپیل وغیرہ میں جانے سے گریز کریں جو احباب پہلے ہی اپلائی کر چکے ہیں ان کو بھی واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے پہلے سے مقیم افراد کو جگہ کی تبدیلی کا سامنا بھی کرنا پڑ سکتا ہے اس حوالہ سے 17 اپریل تا 6 مئی، 21 مئی تا 14 ستمبر، 3 اکتوبر تا 9 دسمبر کا دورانیہ گھر کی تبدیلی یا امیگریشن اپلائی کرنے کے لیے موافق ہوگا مگر محتاط رہیں یہی وہ ایام ہیں جب آپکے خلاف خفیہ سازشیں عروج پر ہونگی۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال ہونے والا 6 جنوری کا شمسی گرہن اور 17 جولائی کا قمری گرہن، 26 دسمبر کا شمسی گرہن زائچہ کے اہم ترین مقام چوتھے گھر لگ رہا ہے آپکو خانگی اور پراپرٹی سے وابستہ مسائل کا سامنا ہو سکتا ہے ان ایام میں گھر کی تبدیلی / خرید وفروخت اور کاروباری اہم فیصلوں سے گریز کریں 21 جنوری اور 3 جولائی کے گرہن آپکے تعلقات کشیدہ کر سکتے ہیں آپکی خوش بختی کی تنسیخ ہو سکتی ہے کاروباری تبدیلیوں اور کیرئیر روزگار کے حوالہ سے مسائل کا سامنا ہو سکتا ہے محتاط رہیں اور صدقات اور منسوبہ نماز آیات کی ادائیگی کو یقینی بنائیں تا کہ پروردگار کی امان میں رہیں۔ خیر اندیش: شیخ زوار رضا جاوا

**ورد خاص** روزانہ بعد از فجر ایک تسبیح سورہ آل عمران آیت 26 تلاوت کریں **صدقہ** ہر منگل 900 گرام دال مسور یا مرغی کی کلیجی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں

**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** نیلا، سرخ

**عنصر:** آبی

**جواہر:** یمن/مرجان، عقیق، موتی

**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان

**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد

**بیماریاں:** سر، حلق، ناک کی بیماریاں، ہچکی، نزلہ، معدہ

**دن:** منگل **عدد:** 9 **حروف:** ن، ی، ذ، ش، ظ 24 Oct to 22 NOv

**اہم نکات** 2019 کی سب سے اہم بات مشتری کی آغاز دسمبر تک خانہ مال میں موجودگی ہوگی مشتری 13 سال بعد اس پوزیشن میں آتا ہے بیت الاقرباء اور بیت الارض کا حاکم زحل بھی امسال آپکے معاملات میں خاصہ اہم کردار ادا کر رہا ہے آپکا اپنا ستارہ مریخ امسال ہبوط میں جانے سے آپکی عزت وتوقیر، صحت، ملازمت اور بیرون ملک سفر دونوں خطرے میں ہونگے دیگر سیارگان میں شمس اور قمر، عطارد اور زہرہ امسال شرف و ہبوط جیسے مدارج کو طے کرتے ہوئے آپ پر درج اثرات مرتب کر رہے ہیں امسال لگنے والے پانچ گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں ان پر خاص نظر رکھیں۔

**شخصی وقار** گذشتہ سال ستارہ مریخ کی برج دلو میں بحالت تخفیف موجودگی اور رجعت نے آپکی توقیر کو خاصہ متاثر کیا ہے امسال بھی آپکو ہر قدم احتیاط سے رکھنا ہوگا آپکے طالع کا حاکم ستارہ مریخ 14 فروری تک گو کہ بہتر حالت میں ہوگا مگر آپکو کچھ ظاہری مخالفتوں کا بھی سامنا کرنا پڑے گا 14 فروری تا 31 مارچ آپکو محتاط رہنا ہوگا آپ ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں اپنی اس ذہنی کیفیت کو دوسروں پر ظاہر ہونے سے بچائیں ورنہ آپکا وقار مجروح ہو سکتا ہے 16 مئی تا 2 جولائی کا دورانیہ آپکے لیے سال کا مشکل ترین وقت ثابت ہو سکتا ہے آپکو لوگوں کی طرف سے الزامات اور سخت سست سننے کو مل سکتا ہے سسرالی عزیزوں سے تعلقات بنائے رکھنا خاصہ مشکل ہوگا 3 جولائی سے حالات میں مثبت تبدیلی آرہی ہے آپکی خود اعتمادی میں اضافہ ہو رہا ہے آپ مسائل کو سنبھالنے میں مصروف ہیں یہ سلسلہ 23 اگست تک چلے گا 14 اکتوبر تا 19 نومبر جہاں آپکا ستارہ وبال میں ہوگا وہیں آپکے خفیہ دشمن پر قابو پانے میں بھی معاون ہوگا 19 نومبر تا آخر سال (ان شاء اللہ) بہتر گذرے گا۔

**مالی پوزیشن** سعد اکبر ستارہ مشتری گذشتہ سال آپکے خانہ مال میں آچکا ہے اور آخر نومبر تک یہیں قیام پذیر رہتے ہوئے آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کر رہا ہے قدرت کی طرف سے اپنی مالی پوزیشن کو مستحکم کرنے کا یہ بہترین موقع ہے آپکو اس صورتحال کو بہترین منصوبہ بندی سے سنبھالنا چاہیے۔

11 اپریل تا 11 اگست ستارہ مشتری رجعت میں رہنے سے جہاں روپے پیسے کی آمد قدرے سست ہو جائے گی وہیں آپکے اخراجات میں تیزی آجائے گی محتاط رہیں ورنہ آپکی مالی پوزیشن متاثر ہو سکتی ہے 2 تا 26 نومبر خانہ مال میں زہرہ کا حضیض دشمنوں کی جانب سے آپکو مالی نقصان پہنچانے کی کوشش کی نشاندہی کر رہا ہے ان پر نظر رکھیں دسمبر کا مہینہ انتہائی مشکل ثابت ہو سکتا ہے

**عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** آپکے بیت الاقربا کا حاکم زحل گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپکے بیت الاقرباء میں ہی قیام پذیر رہے گا زحل کی اپنے ہی گھر موجودگی عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر بنا رہی ہے مگر یکم تا 20 جنوری پہلے شمس کے تیسرے حضیض اور پھر چوتھے 19 فروری تک وبال عزیز و اقارب اور خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے 30 اپریل کو زحل رجعت میں چلے جانے سے آپکو سفروں میں رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے عقرب بچوں کو بھی تعلیمی میدان میں رکاوٹوں کا سامنا رہے گا آپکو بہن بھائیوں سے تعلقات بنائے رکھنا مشکل ہو جائے گا مگر تحمل سے کام لیں اب اپنی سماجی سرگرمیوں کو محدود کرنا بہتر ہو گا یہ سلسلہ 18 ستمبر تک چلے گا سال کا باقی دورانیہ (ان شاء اللہ) بہتر گزرے گا آپکے تعلقات تیزی سے بحال ہو رہے ہیں۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی** سال کا آغاز گو کہ بہتر ہو رہا ہے مگر 20 جنوری تا 19 فروری شمس کے چوتھے وبال سے خاندان کے افراد سے کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے آپکو ناگہانی طور پر جگہ کی تبدیلی سے واسطہ پڑ سکتا ہے جبکہ دوسری طرف 30 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت کی وجہ سے آپکے خانگی معاملات کشیدگی کا شکار ہو سکتے ہیں اس دورانیہ میں گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کے لین دین سے گریز کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ رہے گا 18 ستمبر کے بعد حالات (ان شاء اللہ) موافق رہیں گے اب پراپرٹی کا لین دین آپکے لیے فائدہ مند ہو گا۔



**اولاد انعامی بانڈ منگنی** ان حوالہ جات میں 2019ء آپکے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہو گا آپکے پانچویں کا حاکم مشتری بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے جہاں آپکو بفضل تعالیٰ اولاد کی خوشخبری سے نواز رہا ہے وہیں 10 فروری تا 17 اپریل پانچویں عطارد کا ہبوط آپکے اور بچوں کے مابین غلط فہمیوں کو بڑھا دے گا بچوں کی غلط گفتگو اور فیصلے آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے اس دوران آپکی منگنی بھی خطرے میں ہو گی گو کہ نئی بات طے پانے کے ویسے ہی امکانات کم ہیں پھر بھی اس دوران بات طے کرنے سے گریز کریں دوسری طرف 27 مارچ کو زہرہ پانچویں شرفیاب حالت میں آجانے سے حالات قدرے بہتر نظر آئیں گے مگر محتاط رہیں 10 اپریل تا 11 اگست مشتری کی رجعت کی وجہ سے معاملات پوری طرح آپکے کنٹرول میں نہ ہونگے مگر بعد از 11 اگست حالات انشاء اللہ انتہائی موافق ہونگے آپکی منگنی طے پا جانے کے قوی امکانات موجود ہیں بچوں سے جاری کشیدگی کا بھی خاتمہ ہو جائے گا انعامی سکیموں کے شائق افراد کیلئے پہلے چار ماہ موافق نہ ہونگے اور دسمبر بھی موافق نہ ہو گا باقی عرصہ میں آپکا کوئی بڑا انعام لگ سکتا ہے۔

**صحت، ملازمت، ملازمین** آپکی صحت اور ملازمت کے حوالہ سے یہ سال کچھ بہتر نظر نہیں آرہا آپکو اس حوالہ سے خاص احتیاط کی ضرورت ہو گی یکم تا 14 فروری حالات بہتر رہیں گے آپکے لیے حسب خواہش بہتر جاب کا حصول ممکن ہو گا 14 فروری تا 31 مارچ مریخ کے وبال میں چلے جانے سے آپکی صحت متاثر ہونا شروع ہو جائے گی آپکو سر درد اور گلے کی تکلیفات کا سامنا ہو سکتا ہے 20 اپریل تا 15 مئی آپکی صحت کی خرابی آپکو ہسپتال کی راہ دکھا سکتی ہے 16 مئی تا 2 جولائی آپکو از حد محتاط رہنا ہو گا کسی بھی قسم کے لڑائی جھگڑے اور تیز دھار آلے یا آتشی ہتھیار سے دور رہیں ورنہ شدید نقصان کا اندیشہ رہے گا اسی دوران آپکو خدانخواستہ سرجری کروانا پڑ سکتی ہے اس دورانیہ میں جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں 2 جولائی تا 4 اکتوبر حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی آپکی صحت بہتر ہو رہی ہے اب جاب کی تبدیلی ممکن ہو گی 5 اکتوبر تا 19 نومبر ایکبار پھر صحت کے مسائل سر اٹھا رہے ہیں سال کا باقی عرصہ ان شاء اللہ بہتر گزرے گا۔

**شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری** امسال اس حوالہ سے آپکے حالات میں بہت تیزی سے تبدیلیاں رونما ہونگی آپکو بہت محتاط روش اختیار کرنا ہو گی آپکو 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر، 8 اکتوبر تا 26 نومبر خاصے مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے آپکی طے شدہ شادی بھی اس دوران منسوخ ہو سکتی ہے آپکی ازدواجی اور شراکتی زندگی بھی اس عرصہ میں مخدوش حالات کا شکار رہیں گی اگر آپنے احتیاط سے کام نہ لیا تو نوبت علیحدگی تک جا سکتی ہے بالخصوص اگست اور ستمبر والا دورانیہ خاصہ مشکل ہو گا سال کے باقی دورانیے (ان شاء اللہ) موافق رہیں گے اس دورانیے میں آپکی شادی طے پانے کے قوی امکانات موجود ہیں پہلے سے شادی شدہ افراد کے حالات بھی بہتر رہیں گے خواہشمند افراد کو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔

**وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ** اس حوالہ سے سال کا کچھ دورانیہ موافق نہ ہو گا 10 فروری تا 17 اپریل، 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر یہ سال کے وہ دورانیے ہیں جب آپکو وراثتی معاملات میں رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے بالخصوص وہ افراد محتاط رہیں جو کہ فاریکس

یا اسٹاک ایکسچینج جیسے معاملات میں کام کرتے ہیں ان ایام میں کسی بھی قسم کے قرضے کے لین دین سے گریز کریں دوسری طرف 17 اپریل تا 6 مئی، 21 مئی تا 5 جون، 29 اگست تا 14 ستمبر، 3 اکتوبر تا 9 دسمبر سال کے وہ دورانیہ ہیں جب آپکو اپنے واتی معاملات سنبھالنے کا موقع ملے گا اس دوران عدالتی فیصلے آپکے حق میں آسکتے ہیں مشترکہ مالی معاملات میں منافع کا حصول ممکن ہوگا اور حسب خواہش قرضہ کا حصول بھی ممکن ہوگا۔

**روحانیت، بیرون ملک سفر، حج وزیارات، اعلیٰ تعلیم** پروردگار کے کرم سے عنقریب افراد کو امسال بیرون ملک سفر وزیارات کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے حج کے خواہشمند افراد کو بھی سعادت نصیب ہوسکتی ہے آپکے اعلیٰ تعلیمی مدارج بھی ترقی کیجانب گامزن ہیں مگر آپ پر لازم ہوگا کہ ویزہ وغیرہ اپلائی کرتے وقت یا سفر کی تواریخ طے کرتے وقت قمر در عقرب کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں ورگرنہ رکاوٹ پیش آسکتی ہے اسکے علاوہ 16 مئی تا 2 جولائی کے دورانیہ کو نوٹ فرمالیں اسی دوران ویزہ اپلائی یا سفر سے گریز کرنا ہوگا آپکے بنے بنائے پروگرام بھی ملتوی ہوسکتے ہیں آپکا تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے جبکہ 21 جون تا 23 جولائی شمس کا اوج آپکے معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا اسی طرح آپ اس بہتر وقت سے 2 تا 23 جولائی فائدہ حاصل کرسکیں گے اسکے علاوہ قمری گرہن کی تواریخ کو بھی جنتری سے نوٹ فرمالیں یہ گرہن بھی آپکے معاملات کو تعطل کا شکار کرسکتے ہیں۔

**معیشت، کیریئر روزگار، ترقی، تنزلی** گذشتہ سال نادیں راہو کی موجودگی نے آپکے کیریئر روزگار کو اچھا خاصہ متاثر کیا ہے مگر امسال انشاء اللہ حالات گذشتہ کی نسبت بہتر رہیں گے آپکی معیشت سے متعلقہ ستارہ شمس امسال 21 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست، 22 نومبر تا 22 دسمبر بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی ترقی کی راہیں ہموار کر رہا ہے آپکو کیریئر روزگار کے حوالے سے بہتر مواقع میسر رہیں گے پروردگار کے کرم سے آپکے لیے نئے مواقع پیدا ہورہے ہیں بالخصوص 21 مارچ تا 20 اپریل کا دورانیہ انتہائی موافق ہوگا مگر اسکے ساتھ ساتھ سال کا کچھ عرصہ ایسا بھی ہوگا جو کہ موافق نہ ہوگا یکم جنوری تا 20 مارچ، 20 مئی تا 20 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپکو ازحد محتاط رہنا ہوگا ورگرنہ آپکو ترقی کی بجائے تنزلی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد** اس حوالے سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آپ اپنی خواہشات کی تکمیل میں جہاں جلد باز ہیں وہیں مستقل مزاج بھی ہیں اور اعتدال پسندی ہی بہتر نتائج کی حامل ہوتی ہے امسال 10 فروری تا 17 اپریل، 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر حالات موافق نہ ہونگے اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی اس حوالے سے دوستوں سے بحث وتکرار سے گریز کریں آپکے کاروباری معاملات کے نتائج حسب توقع نہ آنے سے پریشانی میں اضافہ ہوسکتا ہے باقی تمام سال انشاء اللہ موافق رہے گا اور آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** امیگریشن کے نتائج اور اپلائی کرنے کے لیے 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 26 نومبر کا دورانیہ موافق نہ ہوگا اپنے کیسز اپلائی کرنے سے گریز کریں اگر بہ امر مجبوری کرنا پڑے تو پہلے کوئی روحانی تدارک ضرور کرلیں اس دورانیہ میں پہلے سے مقیم افراد کا قیام بھی مشکل ہوجائے گا آپکو واپس آنا پڑسکتا ہے جبکہ بتائے گئے عرصے کے علاوہ تمام سال موافق ہوگا پہلے سے مقیم افراد کو بہتر گھر یا جگہ مل سکتی ہے مگر محتاط رہیں یہی وہ دورانیہ ہیں جب آپکے خلاف خفیہ سازشیں بھی عروج پر ہونگی۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال 5 گرہن لگ رہے ہیں یہ گرہن آپکے سسرالی عزیزوں، بیرون ملک سفر ویزہ، روحانی امور اور کیریئر روزگار کے علاوہ آپکے سماجی تعلقات جیسے اہم ترین امور کو متاثر کررہے ہیں گرہن کی تواریخ جنتری کے صفحہ نمبر (67) سے نوٹ کرلیں اور ان ایام میں اپنے معاملات کو احتیاط اور تدبر سے حل کریں صدقہ اور نماز کسوف خسوف کی بروقت ادائیگی آپکو انکے اثرات سے بچاؤ میں مددگار ہوگی اُمید کرتا ہوں آپ ان امور پر توجہ دیں گے۔

**صدقہ** روزانہ ایک تسبیح ورد کریں آیت 180/181/182 بمعہ اول وآخر 11/11 مرتبہ درود پاک

**ورد خاص** ہر جمعرات کم ازکم 300 گرام یا 3 پاؤ بڑا گوشت کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں

**برج: قوس SAGITARIUS سیارہ: مشتری**



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | سفید، پیلا |
| **عنصر:** | آتشی |
| **جواہر:** | فیروزہ، پکھراج |
| **بہترین شریک حیات:** | حمل، اسد |
| **ناموافق ساتھی:** | ثور، جوزا، سنبلہ |

**بیماریاں:** عرق النساء، عادات کی چوٹیں، پاؤں کی خرابیاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات** 2019 ء تمام برج والوں میں سب سے زیادہ آپکے لیے فائدہ مند ہوگا آپکا اپنا ستارہ سعد اکبر مشتری دسمبر تک طالع میں موجود رہتے ہوئے آپکی عزت و توقیر میں اضافہ کر رہا ہے مشتری کی پانچویں نویں نظر آپکی خوشحالی میں اضافہ، اولاد، منگنی، تعلیم، بیرون ملک سفر کے ساتھ ساتھ آپکے روحانی مدارج میں بہتری کا باعث بنے گی۔ آپ سارھ ستی کے تیسرے اور آخری ڈھائی سالہ دور سے گزر رہے ہیں مگر خانہ مال میں زحل کی اپنے گھر موجودگی مالی استحکام کی آئینہ دار ہے اس سعد ترین وقت سے صرف وہ افراد فائدہ اٹھا سکیں گے جنکے زائچہ پیدائش میں زحل اچھی حالت میں ہوگا امسال پانچویں بارہویں کا حاکم مریخ ہبوط میں آجانے سے آپکی منگنی اور امیگریشن کے علاوہ بچوں سے وابستہ کچھ مسائل کا سامنا کروا سکتا ہے امسال آپکے زائچے کا آٹھواں گھر راہو سے متاثر ہو رہا ہے جو کہ آپکو شدید ذہنی دباؤ کا شکار کر سکتا ہے میری ذاتی تحقیق و تجربہ کے مطابق راہو کی آٹھویں موجودگی آپکے لیے از حد خطرناک ہو سکتی ہے اسکو ہر صورت مدنظر رکھیں۔

**شخصی وقار** مشتری کی طالع میں موجودگی آپکی عزت و توقیر میں اضافہ کر رہی ہے مگر 7 جنوری تا 4 فروری زہرہ طالع میں بحالت تحسیف آجانے سے دشمنوں کیجانب سے آپکے عزت وقار کو نقصان پہنچانے کی کوشش کی جا سکتی ہے 10 اپریل تا 11 اگست مشتری کی رجعت کی وجہ سے آپکے مزاج میں چڑچڑا پن نمایاں ہو جائے گا خود پر کنٹرول رکھیں نومبر اور دسمبر بھی سیارگان کی پوزیشن کیوجہ سے موافق نہ ہوگا محتاط رہیں۔

**مالی پوزیشن** یوں تو زحل کی خانہ مال میں موجودگی آپکی مالی پوزیشن میں انتہائی بہتری کا باعث ہے مگر دیگر سیارگان میں یکم جنوری تا 20 جنوری خانہ مال میں شمس کا تحسیف آپکی مالی پوزیشن کو متاثر کر سکتا ہے بیرون ملک سفر کے حوالے سے یا کسی خاص فرد کو قرضہ کے لین دین سے گریز کریں اسکے بعد آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے 30 اپریل تا 18 ستمبر زحل کی رجعت کیوجہ سے روپے پیسے کی آمد سست روی کا شکار ہو سکتی ہے لین دین کے حوالے سے وعدہ وعید سے گریز کریں بعد از 18 ستمبر انشاء اللہ حالات بھرپور طریقے سے موافق ہونگے

**عزیز و اقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** سال کا آغاز بہتر انداز میں ہو رہا ہے آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں نزدیکی سفروں کے کئی ایک مواقع میسر رہیں گے 20 جنوری تا 19 فروری آپکے سفروں میں رکاوٹ پیدا ہو سکتی ہے سسرالی عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں محتاط رہیں قوس بچوں کیلئے یہ ماہ بہت اہم ہوگا کیونکہ اکثر بچوں کے امتحانات شروع ہو چکے ہیں 30 اپریل تا 18 ستمبر بوجہ رجعت زحل آپکو مشکل صورتحال کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے ایک بار پھر آپکے سفری معاملات التوا اور رکاوٹ کا شکار ہو سکتے ہیں عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات بنائے رکھنے کی کوشش کریں رجعت کے ایام ختم ہونے کے بعد حالات ان شاء اللہ آخر سال تک موافق رہیں گے آپکو گذشتہ بگڑے ہوئے معاملات کو سنبھالنے کا موقع ملے گا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، منگنی** گو کہ حالات گذشتہ سال سے کافی بہتر ہیں اور آپکی منگنی طے پا جانے کے قوی امکانات موجود ہیں مگر تمام سال حالات ایک جیسے نہیں رہیں گے یکم جنوری تا 14 فروری، 2 جولائی تا 4 اکتوبر اور 19 نومبر تا آخر سال حالات موافق ہونگے مگر اس دورانیہ میں ایام عزا کو بالضرور ملحوظ خاطر رکھیں اس دورانیہ میں آپکی منگنی طے پا جانے کے قوی امکانات موجود ہیں انعامی بانڈ اور لاٹری میں حصہ لینے والے افراد کیلئے بھی یہی دورانیہ موافق ہوگا خواہشمند قوس خواتین و حضرات کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے جبکہ 14 فروری تا 31 مارچ بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی کا دورانیہ بالخصوص آپکو محتاط رہنا ہوگا آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے حاملہ خواتین کے لیے یہ عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا آپ پر لازم ہوگا کہ ہر طرح سے احتیاط کریں اس دوران آپکی منگنیاں بھی خطرے میں ہونگیں اسکے بعد 4 اکتوبر تا 19 نومبر کا دورانیہ بھی بہتر نہ ہوگا آپکے بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے

**گھر، خاندان، پراپرٹی** آپکے بیت الارض کا حاکم بھی سعد اکبر مشتری ہی ہے امسال آپکے لیے بہتر پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا مگر امسال 10 فروری تا 17 اپریل چوتھے عطارد کی ہبوطی کیفیت آپکو محتاط روش کا اشارہ کر رہی ہے ان ایام میں پراپرٹی کے لین دین میں دھوکہ دہی کا اندیشہ رہے گا خاندان کے افراد کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں بغیر تصدیق کسی بھی بات پر یقین نہ کریں اور خود بھی گفتگو میں احتیاط کریں آپکو اچانک گھر کی تبدیلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے دوسری طرف 27 مارچ کو زہرہ کے عین اسی مقام پر شرفی حالت میں آجانے سے حالات میں قدر بہتری آئے گی جو کہ 20 اپریل تک جاری رہے گی۔ 10 اپریل کو مشتری رجعت میں چلے جانے سے آپکے معاملات میں التوا جیسی صورتحال کا آغاز ہو جائے گا یہ صورتحال 11 اگست تک جاری رہے گی آپکے خانگی معاملات خراب

ہو رہے ہیں ان پر توجہ دیں پراپرٹی کا کام کرنے والے افراد کا کاروبار سست روی کا شکار ہو جائے گا بعد از اگست تا آغاز دسمبر حالات موافق رہیں گے مگر دسمبر قطعی موافق نہ ہوگا

## صحت، ملازمت، ملازمین

اسسال آپکی صحت اور ملازمت دونوں کے حالات تیزی سے تبدیل ہو رہے ہیں آپکو 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی 21 اگست تا 14 ستمبر 8 اکتوبر تا 2 نومبر کا دورانیہ آپکو اپنی صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا اس دوران ملازمت چھوڑنے کی غلطی نہ کریں ورنہ بعد میں پچھتاوا ہوگا اس دوران آپکو اپنے ملازمین کیجانب سے بھی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 27 مارچ تا 20 اپریل ملازمت کی تبدیلی کے حوالے سے سال کا سب سے بہترین وقت ہے خواہشمند افراد کیلئے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا اسکے علاوہ 15 مئی تا 21 اگست، 14 ستمبر تا 8 اکتوبر بھی آپکے لیے موافق ہوگا جاب اور صحت سے متعلقہ مسائل کا حل ممکن ہوگا

## شادی، ازدواجی زندگی، شراکت داری

اس حوالے سے اسسال آپکو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا آغاز سال میں 10 فروری تا 17 اپریل کا دورانیہ آپکے لیے خاصہ مشکل ثابت ہوگا محتاط رہیں آپکی شادی اور شراکت داری دونوں ٹوٹنے کا اندیشہ ہے آپکی ازدواجی زندگی بھی شدید خطرات کا شکار ہوگی یہ سال کا مشکل ترین وقت ہے اسکے بعد 6 تا 21 مئی، 14 ستمبر تا 3 اکتوبر، 9 تا 29 دسمبر کا دورانیہ بھی موافق نہ ہوگا آپکو محتاط روش اختیار کرنی ہوگی 17 اپریل تا 6 مئی، 21 مئی تا 14 ستمبر، 3 اکتوبر تا 9 دسمبر یہ وہ دورانیہ ہیں جب آپکے تعلقات میں بہتری آئے گی آپکو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے یہی وہ دورانیہ ہے جب آپکی شادی نکاح کے لیے ماحول سازگار ہوگا۔



## وراثت، مشترکہ مالی معاملات، قرضہ

وراثتی اور مشترکہ مالی حوالہ سے یوں تو حالات کافی بہتر نظر آرہے ہیں آپکے رکے ہوئے وراثتی معاملات حل ہو سکیں گے مشترکہ مالی معاملات یعنی شراکت داری یا کسی بھی طرح کی مشترکہ انوویسمنٹ میں پرافٹ کے واضح امکانات موجود ہیں مگر ستارہ زحل کی دوسری بیٹھ کر مقابلے کی نظر اور 16 مئی تا 2 جولائی مریخ کی زائچہ میں آٹھویں ہبوطی کیفیت آپکو شدید مالی نقصان سے دوچار کر سکتی ہے اس دوران اپنے معاملات پر خاص توجہ دیں اور اپنی سرگرمیوں کو محدود کرلیں اسسال ہونے والے 2 قمری گرہن بالترتیب 21 جنوری اور 17 جولائی کو لگ رہے ہیں یہ گرہن بھی آپکے معاملات کو نقصان پہنچا سکتے ہیں یہ ایام بھی صدقہ اور احتیاط کے طالب ہونگے

## روحانیت، بیرون ملک سفر، حج وزیارات، اعلیٰ تعلیم

گذشتہ سال آپکے سفر راہو کے اثرات کیوجہ سے متاثر ہوئے ہیں اسسال گو کہ راہو کہ اثرات آپکو متاثر نہیں کر رہے مگر پھر بھی آپکو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی یکم جنوری تا 20 مارچ حالات موافق نہ ہونگے ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں اسکے بعد 20 مئی تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کے دورانیے بھی بیرون ملک سفر، ویزہ اپلائی اور اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے موافق نہ ہونگے اس دوران اپلائی کیے گئے ویزہ مسترد ہو سکتے ہیں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد اپنے معاملات کو آگے بڑھانے کے لیے روحانی تدارک کر سکتے ہیں 21 مارچ تا 20 اپریل کا دورانیہ آپکے بیرون ملک سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے بہترین اوقات ہیں اگر بہ امر مجبوری اول الذکر دورانیہ میں سفر اختیار کرنا چاہتے ہیں تو ویزہ وغیرہ ابھی اپلائی کرلیں اسکے بعد 21 جولائی تا 23 اگست، 22 نومبر تا 22 دسمبر کے دورانیے بھی موافق ہونگے ورد وظائف کے شائق افراد اور اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے افراد کو اس دوران حالات انتہائی موافق ملیں گے۔

## معیشت، کیریر روزگار، ترقی، تنزلی

آپکے کیریئر کا حاکم ستارہ عطارد 10 فروری تا 17 اپریل کیریئر کے گھر کے بالکل مقابل ہبوطی کیفیت میں ہوگا اس دوران کسی بھی اہم فیصلہ یا لین دین سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو تنزلی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 17 اپریل تا 6 مئی حالات بہتر رہیں گے آپکو سنبھلنے کا موقع ملے گا 6 تا 21 مئی حالات موافق نہ ہونگے کیریئر روزگار کے حوالہ سے آپکی خواہشات کی تکمیل مشکل ہوگی جاب چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں 21 مئی تا 5 جون بالعموم اور 29 اگست تا 14 ستمبر کا دورانیہ انتہائی موافق نظر آرہا ہے آپکو بڑھنے پھولنے کا موقع ملے گا آپ نئے کاروباری منصوبوں پر گامزن ہیں 14 ستمبر تا 3 اکتوبر کا دورانیہ باوجود کوشش کے موافق نہ ہو سکے گا کیریئر روزگار کے حوالہ سے دوستوں سے وابستہ توقعات پوری ہونا مشکل ہوگا 3 اکتوبر تا 9 دسمبر کیریئر کا حاکم زائچہ کے بارہویں اوج میں ہوگا اب آپکو نئے منصوبہ جات اور کیریئر روزگار کے اہم فیصلوں میں بہت محتاط رہنا ہوگا آپکے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہو سکتی ہے یہ وقت صرف بیرون ملک مقیم قوس افراد کیلئے موافق ہوگا 9 تا 29 دسمبر کا دورانیہ محتاط روش کا متقاضی ہے احتیاط کریں کاروباری تبدیلی یا اہم فیصلوں سے گریز کریں آپ سے غلط فیصلے سرزد ہو سکتے ہیں۔

## دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد

آپکو اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا اسسال 7 جنوری تا 27 مارچ، 20 اپریل تا 15 مئی، 21 اگست تا 14 ستمبر، 8 اکتوبر تا 26 نومبر کے دوران دوست احباب سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں یہ وقت آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا تحمل سے کام لیں آپکے کاروباری معاملات کے نتائج خلاف توقع نکل سکتے ہیں جبکہ 27 مارچ تا 20 اپریل کا دورانیہ سال کا سب سے بہترین دورانیہ

آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی اسکے علاوہ 15 مئی تا 21 اگست اور 14 ستمبر تا 18 اکتوبر کے دورانیے بھی انشاءاللہ موافق ہونگے آپکے دوست آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہونگے

**بیرون ملک قیام، امیگریشن، خفیہ سازشیں** اس حوالے سے آپکو موافق غیر موافق دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا امسال یکم جنوری تا 14 فروری، 2 جولائی تا 4 اکتوبر، 19 نومبر تا آخر سال کے دوران امیگریشن اپلائی کرنے اور پہلے سے مقیم افراد کیلئے اپنے قیام کو مزید مستحکم کرنے میں موافق ہونگے مگر یہی وہ دورانیہ ہیں جب آپکے خلاف خفیہ سازشیں عروج پر ہونگی اور 14 فروری تا 2 جولائی، 4 اکتوبر تا 19 نومبر کے دورانیے قطعی موافق نہ ہونگے اس دوران امیگریشن یا پہلے سے اپلائی شدہ کیسز کی اپیل کرنے سے بھی گریز کریں اس دوران پہلے سے مقیم افراد کیلئے بھی حالات موافق نہ ہونگے آپکو واپس آنا پڑ سکتا ہے۔

**شمسی وقمری گرہن** امسال لگنے والے 3 شمسی اور 2 قمری گرہن جو کہ بالترتیب جنوری جولائی اور دسمبر میں لگ رہے ہیں یہ آپکے معاملات کو انتہائی متاثر کر سکتے ہیں آپکے خانہ مال میں لگنے سے آپکی مالی پوزیشن غیر مستحکم ہو سکتی ہے آپکو کسی بڑے نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 3 جولائی کا شمسی گرہن عین آٹھویں گھر لگنے سے شراکتی، مالی اور وراثتی معاملات کے علاوہ آپکی صحت بھی شدید خطرات کی زد میں ہوگی اس پر خاص توجہ دیں شمسی گرہن کے ایام میں ویزہ اپلائی یا کسی بھی حوالے سے طویل سفر سے گریز کریں۔ بروقت صدقہ اور نماز کسوف خسوف کی ادائیگی آپکو بہت سے مسائل سے بچا سکتی ہے پروردگار عالم بحق محمدؐ وآل محمدؐ آپ سب کو اپنی حفظ وامان میں رکھے آمین

**صدقہ** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ 9 مرتبہ یا بعد از فجر وعشاء 45 مرتبہ دعائے رد نحوست سیارگان ورد کریں بمع اول وآخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔ یہ دعا زائچوں کے آغاز میں موجود ہے جنتری سے دیکھ کر پڑھ سکتے ہیں۔



**وردخاص** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں۔

**برج:** جدی **CAPRICORN** **سیارہ:** زحل



**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی

**عنصر:** خاکی

**جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت

**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ

**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان

**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، ہڈیوں کے مسائل، بدہضمی

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ 23 Dec to 20 Jan **حروف:** ن، خ، گ

**اہم نکات** جدی افراد ساڑھ ستی کے دوسرے اور اہم ترین دور سے گذر رہے ہیں اب آپکو ہر قدم احتیاط سے رکھنا ہوگا زحل گو کہ طالع میں موجود ہے مگر ہمیں مشتری کی بارہویں موجودگی کو بھی مدنظر رکھنا ہوگا آپکے خفیہ دشمن امسال انتہائی مضبوط ہونگے طالع میں زحل کی رجعت آپکی عزت وتوقیر کو انتہائی متاثر کر سکتی ہے اس پر ستم امسال 3 گرہن آپکے طالع یعنی برج جدی میں لگنے سے حالات مزید خراب ہو سکتے ہیں چوتھے گیارہویں کا حاکم مریخ وسط مئی تا آغاز جولائی ساتویں ہبوط پذیر ہونے سے آپکے خانگی ازدواجی تعلقات انتہائی مخدوش حالات میں ہونگے یہ ہبوط آپکی خوش بختی کی تنسیخ کا باعث بن سکتا ہے

**شخصی وقار** جیسا کہ گذشتہ سطور میں لکھا جا چکا ہے یہ سال آپکے شخصی وقار کے لیے انتہائی غیر موافق حالات لے کر آ رہا ہے طالع میں یکم تا 20 جنوری شمس کا تنسیخ آپکو ذہنی دباؤ کا شکار کر سکتا ہے وراثتی، شراکتی مالی معاملات آپکی پریشانی میں اضافہ کا باعث ہونگے 30 اپریل تا 18 ستمبر طالع میں زحل کی رجعت آپکے شخصی وقار کو بڑی طرح مجروح کر سکتی ہے آپکے مالی مسائل آپکی شہرت کو نقصان پہنچا سکتے ہیں دوسری طرف بارہویں مشتری کی مضبوط پوزیشن آپکے خفیہ دشمنوں کو مضبوط کر رہی ہے آپکو تمام سال مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا۔

**عزیز واقارب، ابتدائی تعلیم، نزدیکی سفر** آغاز سال تا 10 فروری حالات آپکی موافقت میں نظر آ رہے ہیں مگر 10 فروری تا 17 اپریل کا دورانیہ آپکے لیے قطعی موافق نہ ہوگا عزیز واقارب کے ساتھ شدید اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں انکے بارے میں کسی بھی سنی سنائی بات پر یقین نہ کریں اس دوران نزدیکی سفروں میں اپنے کاغذات اور سامان کا خاص خیال رکھیں جدی بچوں کو تعلیمی مدارج طے کرتے ہوئے مشکلات کا سامنا ہوگا آپکا سب سے بڑا مسئلہ ارتکاز کی کمی ہوگا دوسری طرف 10 اپریل کو بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مشتری رجعت میں چلے جانے سے اور 11 اگست تک رجعت میں رہنے سے حالات آپکے موافق نہ ہونگے آپکو اپنی سماجی سرگرمیاں کو محدود کرنا ہوگا ورنہ مابین تعلقات منقطع ہو سکتے ہیں سال کے آخری چار ماہ انشاءاللہ موافق ہونگے آپکو معاملات سنبھالنے کا موقع ملے گا۔

**گھر، خاندان، پراپرٹی** ساڑھ ستی کے اس اہم اور مشکل دور میں آپکے خانگی معاملات آپکے لیے خاص اہمیت کے حامل ہونگے اکثر جدی افراد اپنی ساکھ کو بچانے کے لیے پراپرٹی کی سیل پر مجبور ہونگے یکم جنوری تا 14 فروری، 2 جولائی تا 4 اکتوبر، 19 نومبر تا آخر سال حالات بہتر رہیں گے اس دوران آپکے لیے پراپرٹی کا لین دین کرنا بہتر ہوگا گھر کی تبدیلی اور خانگی معاملات میں بہتری آئے گی مگر 14 فروری تا 31 مارچ بالعموم اور 16 مئی تا 2 جولائی بالخصوص آپکے لیے حالات موافق نہ ہونگے اب گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کا لین دین نقصان کا باعث ہوگا اولاد اور خاندان کیجانب سے مشکلات پیش آ سکتی ہیں محتاط رہیں اور ہر ممکن

اختلافات سے گریز کریں 4اکتوبر تا19 نومبر کا دورانیہ بھی موافق نہ ہوگا آپکے کاروباری معاملات آپکے خانگی ماحول میں خرابی کا باعث بن سکتے ہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ منگنی** اولاد اور منگنی وغیرہ کے حوالہ سے امسال آپکو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا امسال 7 جنوری تا31 مارچ ،20 اپریل تا15 مئی ،21 اگست تا14 ستمبر ،8 اکتوبر تا26 نومبر حالات آپکے موافقت میں نہ ہونگے یہ وقت منگنی یا نسبت وغیرہ طے کرنے کیلئے قطعی مناسب نہ ہوگا آپکی طے شدہ منگنیاں بھی خطرے میں ہونگی آپکو بچوں کی طرف سے بھی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے آپکی دیگر پریشانیاں اپنی جگہ مگر بچوں پر خاص توجہ دیں یکم تا20 اپریل ،15 مئی تا21 اگست ،14 ستمبر تا8 اکتوبر حالات آپکی موافقت میں ہونگے اب آپکی بات طے پاجانے کے قوی امکانات ہونگے اس دوران پیغام وغیرہ بھجوانا بہتر نتائج کا حامل ہوگا یہی وہ دورانیہ ہے جب انعامی سکیموں کے شائق افراد کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے بے اولاد خواہشمند افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے (انشاء اللہ)

**صحت ,ملازمت, ملازمین** سارھ ستی کے اس بحرانی دور میں سب سے ضروری دو چیزیں ہیں ایک آپکی صحت اور دوسرا اگر آپ ملازم پیشہ ہیں تو آپکی ملازمت کیونکہ اس سے آپکی مالی پوزیشن وابسطہ ہے زحل کے اثرات آپکے معاملات میں روکاوٹ اور بندش کا باعث ہیں اب اگر ملازمت گئی تو مشکل سے ملے گی 10 فروری تا17 اپریل کسی بھی صورت اپنی ملازمت چھوڑنے یا تبدیل کرنے سے گریز کریں اور اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں اسکے بعد 6 تا21 مئی ،14 ستمبر تا3 اکتوبر ،9 تا29 دسمبر کے دورانیے بھی احتیاط کے متقاضی ہونگے ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں ملازمت چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں سال کے باقی دورانیہ انشاءاللہ موافق ہونگے آپکی صحت بہتر رہے گی

**شادی ,ازدواجی زندگی ,شراکت داری** گذشتہ سال کے آخر سے آپکا بیت الذوج راہو کے اثرات سے متاثر ہورہا ہے اور تمام سال ہوتا رہے گا آپکے ازدواجی شراکتی تعلقات آپکے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہونگے ،6 جنوری ،17 جولائی اور 26 دسمبر کے گرہن میں بیت الذوج میں لگنے سے آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہوسکتا ہے دوسری طرف 16 مئی تا2 جولائی میں اسی جگہ مریخ کا ہبوط آپکے تعلقات کو بے حد کشیدہ کرسکتا ہے اگر آپنے احتیاط اور تحمل و بردباری سے کام نہ لیا تو آپکے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے یہ سال شادی جیسی تقریبات کے لیے موافق نظر نہیں آرہا آپکو راہو کے اثرات کی وجہ سے محتاط رہنا ہوگا اس دوران کی گئی شادیاں بہتر نتائج کی حامل نہ ہونگی یعنی آپکو ایک ناخوشگوار شادی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**وراثت ,مشترکہ مالی معاملات ,قرضہ** امسال انشاءاللہ حالات گذشتہ سے بہتر رہیں گے مگر حالات تمام سال موافق نہ ہونگے آغاز سال تا20 مارچ ,20 مئی تا21 جون ,23 ستمبر تا23 اکتوبر حالات موافق نہ ہونگے آپکو قرضہ خواہوں کیجانب سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے وراثتی معاملات کھٹائی میں پڑ سکتے ہیں مشترکہ طور پر مالی معاملات میں نقصان کا اندیشہ رہے گا محتاط رہیں جبکہ 21 مارچ تا20 اپریل سال کا سب سے بہترین وقت ہے اسکے بعد 21 جولائی تا23 اگست 22 نومبر تا22 دسمبر کے دورانیے بھی انشاءاللہ بہتر رہیں گے آپکے وراثتی مسائل ان دورانیوں میں حل ہوسکیں گے اور مشترکہ توسط کے فوائد بھی مل سکیں گے۔

**روحانیت ,بیرون ملک سفر ,حج وزیارات ,اعلیٰ تعلیم** امسال آپکو بیرون ملک سفر زیارات اور اعلیٰ تعلیم کے حصول اور اس حوالہ سے بیرون ملک سفر کے کئی ایک مواقع ملیں گے امسال آپکو حسب خواہش کی سعادت نصیب ہوسکتی ہے لیکن 10 فروری تا17 اپریل ،6 تا21 مئی ،14 ستمبر تا3 اکتوبر ،9 دسمبر تا29 دسمبر آپکو روکاوٹوں کا سامنا رہے گا اس دوران کیے گئے سفر فوائد سے محروم ہونگے ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں جیسا کہ گذشتہ سطور میں لکھا جاچکا ہے آپ سارھ ستی سے گذر رہے ہیں میرے ذاتی تجربہ کے مطابق یہ وقت آپکو دینی و دنیاوی معاملات میں خود کو کھنگالنے اور دنیا کی بے ثباتی سکھانے آتا ہے اب اگر آپ اپنے پروردگار پر توکل رکھیں گے اور مایوسی سے بچتے ہوئے اپنے پروردگار سے لو لگائے رکھیں گے تو یقین کرلیں یہ سال آپکی روحانی ترقی کا سال ہے آپکی کایا پلٹ سکتی ہے پروردگار آپ پر اپنا فضل و کرم رکھے

**معشیت ,کیریر روزگار ,ترقی ,تنزلی** امسال 7 جنوری تا27 مارچ ،20 اپریل تا15 مئی ،21 اگست تا14 ستمبر ،8 اکتوبر تا26 نومبر آپکو اپنے کیریئر پر خاص توجہ دینا ہوگی آپکی معیشت تنزلی کیجانب مائل رہے گی کیریر روزگار کے حوالہ سے کسی بھی اہم یا بڑے فیصلے سے گریز کریں کیونکہ آپکی مالی پوزیشن مستحکم نہیں ہے مگر ان ایام میں کاروبار کی تبدیلی بہتر نہ ہوگی امسال 27 مارچ تا20 اپریل ،15 مئی تا21 اگست 14 ستمبر تا8 اکتوبر آپکو کیریر روزگار کے حوالہ سے حالات موافق ملیں گے آپکے لیے کاروباری ترقی اور تبدیلی ممکن ہوگی ملازم پیشہ افراد کو حسب مقدور ترقی مل سکے گی ان ایام سے بھرپور فائدہ اٹھائیں

**دوست احباب ,خواھشات ,کاروباری فوائد** فروری دوست احباب سے تعلقات بہتر رہیں گے آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی 14 فروری تا2 جولائی آپکو ازحد احتیاط سے رہنا ہوگا اب آپکی خواہشات کی تکمیل مشکل ہوگی آپکے کاروباری معاملات کے نتائج آپکی توقع کے خلاف نکل سکتے ہیں دوسری

طرف یکم جنوری تا14 فروری ،2 جولائی تا4 اکتوبر اور 9 نومبر تا31 دسمبر کا دورانیہ آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا دوستوں سے واسطہ توقعات پوری ہوں سکیں گی آپکے کاروباری اقدامات کا بہتر ثمر آپکو مل سکے گا الغرض یہ دورانیہ ہر لحاظ سے انشاءاللہ بہتر رہے گا۔

**بیرون ملک قیام ،امیگریشن ،خفیہ سازشیں** زائچہ کے بارہویں مشتری کی موجودگی آپکے بیرون ملک قیام کو مستحکم کررہی ہے امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے یہ ایک آئیڈیل سال ہے صرف 10 اپریل تا11 اگست آپکو مسائل کا سامنا بوجہ رجعت مشتری ہوسکتا ہے آپکے کیس التوا کا شکار ہو سکتے ہیں پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کے لیے اچھے اور بہتر گھر کا حصول ممکن ہوگا مگر محتاط رہیں مشتری جب جب آپکے زائچہ میں مظبوط ہوگا آپکے خلاف خفیہ سازشیں زور پکڑلیں گی امسال اپنے خفیہ دشمنوں پر خاص نظر رکھیں

**مالی پوزیشن** خانہ مال کا حاکم ستارہ زحل اپنے ہی گھر قیام کرتے مالی پوزیشن میں قدرے بہتری کا باعث بن رہا ہے سال کا آغاز اچھا ہے مگر 20 جنوری تا19 فروری خانہ مال میں شمس کا وبال آپکی مالی پوزیشن کو خراب کرسکتا ہے یکم تا27 مارچ کیریئر کے حاکم زہرہ کی خانہ مال میں حالت طرح موجودگی آپکے ذریعہ آمدن کو متاثر کرسکتی ہے اس دوران کسی بھی نئے یا اہم فیصلے/تبدیلی سے گریز کریں 27 مارچ تا30 اپریل آپکو حالات موافق ملیں گے 30 اپریل تا18 ستمبر زحل کی رجعت سے روپیہ پیسہ کی آمد سست روی کا شکار ہوسکتی ہے اب آپکو آمدن سے زائد ما فضول اخراجات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے 18 ستمبر کے بعد حالات انشاءاللہ موافق رہیں گے آپکی مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے

**شمسی وقمری گرہن** امسال کل پانچ گرہن لگ رہے ہیں جن میں 3 شمسی گرہن اور 2 قمری گرہن ہیں ہر قمری گرہن آپکی عزت وتوقیر کیساتھ ساتھ آپکے شراکتی اذدواجی تعلقات کو بھی خراب کررہا ہے جبکہ شمسی گرہن اسکے ساتھ ساتھ آپکو کسی بڑے حادثہ یا نقصان کا شکار کرسکتے ہیں گرہن کی تواریخ کو جنتری کے صفحہ نمبر 67 سے نوٹ فرمالیں اور گرہن سے متعلقہ دیگر ہدایات بھی وہیں سے دیکھ لیں

**ورد خاص** روزانہ بعد از نماز فجر سورہ اعراف کی آیت 89 ورد کریں (170) مرتبہ بمعہ اول وآخر 17-17 مرتبہ درود پاک

**صدقہ** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔

**برج: دلو — AQUARIUS — سیارہ: یورینس**



**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** نیلم، عقیق سیاہ
**بہترین شریک حیات:** جوزا، میزان
**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب
**بیماریاں:** آنکھوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ
**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **حروف:** س، ش، ص، ث 21 Jan to 19 Fer

**اہم نکات** آپ گذشتہ سال سے ساڑھستی کے مشکل اور قدرے سخت دور میں داخل ہوچکے ہیں یہ آپکی ساڑھستی کا پہلا ڈھائی سالہ دور ہے جو کہ مارچ 2020 میں ختم ہوگا اسکے بعد آپکی ساڑھستی مذید 5 سال چلے گی 2019 آپکے لیے ایک اہم سال ہے ایک طرف آپکا اپنا ستارہ زحل زائچہ کے بارہویں گھر منتقی موجود ہے (کوئی بھی ستارہ جو کہ خواہ آپکا اپنا ہی کیوں نہ ہو اگر زائچہ کے بارہویں آجائے تو وہ منفی اثرات مرتب کررہا ہوتا ہے) دوسری طرف خانہ مال کا حاکم مشتری گیارہویں اپنے ہی گھر آخر نومبر تک موجود رہتے ہیں آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہے اور آپکی مالی پوزیشن کو مستحکم کررہا ہے امسال آپکے کیریئر روزگار اور بیت الاقرباء کا حاکم مریخ ہبوط میں جانے سے آپکے لیے خاصی مشکل صورتحال پیدا ہوسکتی ہیں امسال ہونے والے شمسی وقمری گرہن آپکے زائچہ کے اہم ترین مقامات کو متاثر کررہے ہیں ان پر توجہ دینا ضروری ہوگا۔

**شخصی وقار** آغاز سال میں 20 جنوری تا19 فروری ساتویں کا حاکم شمس طالع میں وبال زدہ ہونے سے آپکی عزت وتوقیر داؤ پر ہوگی سسرال یا زوجہ/شوہر یا شراکت دار کی طرف سے آپ پر الزامات لگ سکتے ہیں محتاط رہیں اسکے بعد حالات میں بہتری آئے گی 30 اپریل تا11 اگست آپکا ستارہ رجعت میں جانے سے پبلک میں آپکے امیج کو نقصان پہنچ سکتا ہے اپنے فیصلوں میں مشاورت ضرور کریں۔اسی دورانیہ میں 16 مئی تا2 جولائی بیت الاقرباء کا حاکم ہبوط میں ہونے سے آپکے تعلقات کشیدہ رہ سکتے ہیں محتاط رہیں ورنہ آپکے تعلقات زبان زد عام ہونے سے آپکا وقار متاثر ہوسکتا ہے سال کا باقی دورانیہ انشاءاللہ بہتر گزرے گا

**مالی پوزیشن** امسال آپکے مالی حالات ملے جلے رہنے کا امکان ہے حالانکہ آپکے خانہ مال کا حاکم مشتری گیارہویں رہتے ہوئے آپکی خوشحالی میں اضافہ کرتا رہے گا مگر 10 فروری تا17 اپریل خانہ مال میں عطارد کی ہبوطی کیفیت آپکے اخراجات میں تیزی لے آئے گی ان ایام میں لین دین کے حوالے سے وعدہ وعید یا چیک وغیرہ لکھ کے دینے سے گریز کریں 10 اپریل تا11 اگست مشتری کی رجعت بھی آپکے مالی مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگی بعد از 11 اگست مالی پوزیشن مستحکم ہوسکے گی مگر آپکے لیے مشورہ یہ ہے کہ اخراجات میں اعتدال سے کام لیں اور اگر ممکن ہو تو کچھ بچت ضرور کریں کیونکہ دسمبر سے حالات قطعی آپکے مخالف ہونگے۔

**عزیز واقارب ،ابتدائی تعلیم ،نزدیکی سفر** سال کی ابتداء بہتر ہورہی ہے 14 فروری تک آپکے تعلقات بہتر رہیں گے دلو بچوں کو تعلیمی حوالہ

